# تحدیثِ نعمت

## آپ بیتی

حضرت **مولانا محمد منظور نعمانی** رحمہ اللہ تعالیٰ

ترتیب

**عتیق الرحمٰن سنبھلی نعمانی**



ناشر

**قریشی پبلشرز** ۱۰ الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

# تحدیثِ نعمت

# آپ بیتی

## حضرت مولانا محمد منظور نعمانی

ترتیب

## مولانا عتیق الرحمٰن سنبھلی نعمانی

کتابت ———— ظہیر احمد کاکوروی مرحوم و خلیل احمد لکھنؤ
طباعت ———— اشتیاق پریس
صفحات ———— ۳۵۲
ناشر ———— قریشی پبلشرز

قیمت -/



# فہرست مضامین وعنوانات

# عرضِ مُرتب

(طبع اول اپریل ۱۹۹۷ء)

والد ماجد (حضرت مولانا محمد منظور نعمانی) مدظلہ نے آج سے کوئی بائیس سال پہلے ایک سلسلۂ مضامین "تحدیثِ نعمت" کے عنوان سے الفرقان میں شروع فرمایا تھا۔ یہ کتاب کچھ اضافے کے ساتھ انہی مضامین کا مجموعہ ہے۔

مضامین کا یہ سلسلہ بیشتر اُن اہم دینی شخصیتوں کے تذکروں پر مشتمل تھا جنکو حضرت مصنف مدظلہ نے پایا اور جن سے حُسنِ عقیدت کے ساتھ انکی وہ شفقتیں اور عنایتیں بھی آپکے حصے میں آئیں جنھیں آپنے اللہ کی خاص الخاص نعمتیں جانا۔ شخصی تذکرے بالعموم دلچسپی سے پڑھے ہی جاتے ہیں۔ خاص کر جبکہ یہ اشخاص اپنے وقت کے مشاہیر اور دینی وعلمی یا سیاسی اعتبار سے اہمیتوں کے مالک ہوں۔ اور جنکے تذکروں سے ایک گزرے ہوئے دور کی تاریخ سامنے آجاتی ہو۔ یہ تذکرے اسی نوعیت کے تھے۔ اور اسی لئے بڑی دلچسپی سے پڑھے جاتے رہے۔ بعض تذکروں میں اتفاق سے اس صدی کی ہماری سیاسی تاریخ کے کچھ ایسے صفحات بھی قلمبند ہو گئے۔ جو اس سے پہلے کسی سیاسی تاریخ یا تذکرے میں نہ پڑھے گئے ہوں گے۔

غرض یہ سلسلۂ مضامین اپنے مختلف پہلوؤں سے ایسا تھا کہ تکمیل کے بعد جلد از جلد کتابی شکل میں شائع ہوتا۔ مگر اب جبکہ پورے پندرہ سال ہو چکے ہیں۔ تب کہیں نوبت آرہی ہے کہ انکی کتابی شکل سامنے آئے۔ لیکن یہ کتابی شکل جن اضافوں کے ساتھ انشاء اللہ سامنے آرہی ہے اُن سے امید ہے کہ اس تاخیر کی تلافی بنجائیں گے۔

**تاخیر کا سبب** یہ سلسلۂ مضامین ربیع الاول ۱۳۹۳ھ، مئی ۱۹۷۳ء کے الفرقان سے شروع ہوا تھا۔ اور بالعموم لمبے لمبے ناغوں کے بعد نکلتا ہوا شوال ۱۴۰۱ھ

اگست ۱۹۸۱ء پر رک گیا۔ حالانکہ ابھی بعض شخصیتیں باقی تھیں جنکا تذکرہ حضرت مصنف مدظلہٗ کرنا چاہتے تھے۔ لیکن دوسرے زیادہ اہم تقاضوں، نیز عوارض و حالات کے زیر اثر یہ ممکن نہیں ہوسکا۔ اور انھیں حالات و عوارض اور زیادہ اہم تقاضوں نے اس کا بھی موقع نہیں دیا کہ جتنا کچھ لکھا جاچکا تھا۔ اسی کو کتابی شکل میں لانے کی طرف توجہ کیجاتی حتی کہ صحت کے عوارض و اعذار کی بنا پر جب ایک جبری فرصت کی کیفیت مشیت الٰہی سے ہوگئی تو (کوئی چار سال قبل) اس طرف توجہ ہوئی کہ تحدیث نعمت کا یہ سلسلۂ مضامین کتابی شکل میں آجائے۔ اور اسکا کچھ ابتدائی حصہ روک کر باقی کو کتابت کیلئے بھی دیدیا گیا۔

ابتدائی حصہ اسلئے روکا گیا تھا کہ اس میں کچھ اضافہ کی ضرورت محسوس ہوئی تھی۔ اور باوجود باقی تمام حصے کی کتابت ہوجانیکے بعد بس یہ اضافے کا مسئلہ ہی تاخیر کا باعث بن گیا۔ اسلئے کہ صحت کے عوارض اس درجہ پر پہنچ گئے تھے کہ یہ کام خود کرنا ممکن نہیں رہا تھا اور کوئی موزوں معاون دستیاب نہیں تھا۔

اب سے دو سال قبل نومبر ۱۹۹۴ء میں راقم السطور کا آپ کی خدمت میں کچھ وقت گزارنے کیلئے لندن سے آنا ہوا تو اس کام کی ضرورت سامنے آئی۔ اور بنام خدا آپکی ہدایات اور ارشادات کی روشنی میں اسکی انجام دہی کا سلسلہ شروع کیا۔

اپنے خیال کی حد تک اس کام کو تکمیل تک پہنچا دیا گیا تھا۔ اتنی کسر بس رہ گئی تھی کہ حضرت مصنف مدظلہٗ اپنی کمزوری کی وجہ سے راقم السطور کی موجودگی میں نگاہ نہیں ڈال سکے تھے۔ تاہم یہ امید تھی کہ انشاء اللہ آئندہ حاضری سے پہلے یہ کتاب طبع ہوجائے گی۔ مگر یہ نہیں ہوسکا۔ اسلئے کہ بعض جگہوں پر آپ نے بات کی ادائیگی اپنی مرضی کے مطابق نہیں پائی تھی۔ اور مرضی کے مطابق ترمیم کی کوئی کوشش اگر اس دوران میں کسی اور ذریعہ سے ہوئی تو وہ آپ کیلئے اطمینان بخش نہ ہوسکی۔ اسلئے کہ ضعف اور خاص طور سے گویائی کے ضعف کیوجہ سے آپ اپنی مطلوبہ شکل کا اظہار پوری طرح نہیں فرما سکتے تھے۔



بہرحال یہ کام معلق ہی رہا۔ حتی کہ اب جنوری ۱۹۹۶ء میں دوبارہ حاضری ہوئی۔ تو پھر خود غور کرکے آپکی مرضی کو سمجھنے کی کوشش کی۔ اور الحمدللہ کہ اب جس شکل میں وہ ترمیم طلب مقامات لکھ کر سامنے رکھے تو وہ آپکی مرضی پر اس درجے میں بہرحال پورے اتر آئے کہ کتابت کی اجازت دیدیں۔ چنانچہ جس وقت یہ سطریں لکھی جارہی ہیں اسوقت اس اضافے کی بھی نصف کے قریب کتابت ہوچکی ہے

## اضافہ

والد ماجد مدظلہٗ کو اپنے اس سلسلۂ مضامین میں جس اضافے کا خیال پیدا ہوا وہ اللہ کی اُس عنایت و نعمت کے سلسلے میں تھا جو انکو الفرقان جاری کرنیکی توفیق کی شکل میں اب سے چونسٹھ سال قبل عطا ہوئی تھی۔ اور جس کا اتنے طویل عرصے تک مسلسل جاری رہنا ان کی نظر میں بجز اللہ کی عنایتِ خاص کے اور کچھ نہ تھا۔

مجھ سے جب فرمایا گیا کہ یہ اضافہ مطلوب ہے تو میں نے گذارش کی اگر "تحدیث نعمت" (یعنی اللہ کے احسانات و انعامات کے بیان) کی مناسبت سے الفرقان کے اجرا اور اسکے استقرار و تسلسل والی نعمت کے بیان کا تقاضہ ہے۔ تو پھر کم از کم اسی نوعیت کی دوسری نعمتوں کے ساتھ تفریق و امتیاز کا معاملہ کیوں ہو؟ انکا بھی ذکر کیوں نہ اسی بیانِ نعمت میں آجائے؟ اور آپ اجازت دیں تو یہ کام اسلئے مشکل نہ ہوگا کہ الفرقان کے فائلوں میں ایسی سبھی چیزوں کا مجمل یا مفصل تذکرہ موجود ہے۔ کہیں کہیں مزید ضرورت ہوگی تو آپ رہنمائی کے لئے موجود ہیں۔ اور اسکا فائدہ یہ ہوگا کہ آپکی جو زندگی الفرقان کے کم از کم پچاس سالہ فائلوں میں پھیلی ہوئی ہے اسکے اہم نقوش و عنوانات ایک کتاب میں جمع ہوجائیں گے جو بجائے خود ایک تاریخی قدر و قیمت کی چیز تو ہوگی ہی ہم جیسے کتنوں ہی کیلئے اس میں کتنے سبق بھی ہوں گے۔ میری اس گذارش کو پسند فرمایا گیا۔ اور پھر الحمدللہ اسی نہج پر یہ کام الفرقان کے فائلوں میں چھان بین اور والد ماجد کے مزید برآں ارشادات و بیانات کی مدد سے تین چار ماہ میں اپنی بساط کے مطابق انجام پاگیا۔ بس اب یہ کتاب صاحب الفرقان کی زندگی کے تمام قابل ذکر اور

تاریخی افادیت والے نقوش کا مرقع بن گئی ہے۔ بلکہ اسی کے ساتھ یہ الفرقان کے بارے میں بھی ایک حد تک ایک رہنما اشاریئے اور آئینے کا کام انشاء اللہ دے سکے گی۔[۱]

## کتاب کی تقسیم

والد ماجد مدظلہٗ نے اپنے اس سلسلۂ مضامین کی اولین قسط میں تحریر فرمایا تھا، جیسا کہ آپ آئندہ صفحات میں خود پڑھیں گے کہ

"اس وقت میں نے بالخصوص دو قسم کے انعاماتِ خداوندی قلم بند کرنے کا ارادہ کیا ہے۔ ایک وہ دینی و ایمانی نعمتیں جن سے اللہ تعالیٰ نے اس گنہگار بندے کو نوازا۔ اور دوسرے اسکے ان مقبول بندوں کی عنایتیں اور شفقتیں جن کو اس سیہ کار نے پایا"

لیکن پہلی قسم کی نعمتوں کا تذکرہ نہ معلوم کیوں بالکل نہ ہونے کے برابر رہا تھا۔ تقریباً پورا سلسلہ انہی مضامین پر مشتمل ہو گیا تھا جن میں دوسری قسم کے انعامات الٰہیہ کا بیان تھا۔ البتہ اب یہ سلسلہ جن اضافی مضامین کے ساتھ کتابی شکل میں آرہا ہے اُنکی بنا پر اسے واضح طور سے دو حصوں میں تقسیم کرنا آسان ہو گیا ہے۔ پہلے حصے میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے ان انعامات و احسانات کا بیان جن کا تعلق مصنف مدظلہٗ کی ذات اور ذاتی اعمال و اشغال اور عادات سے ہے اور دوسرے میں وہ انعامات و افضال جو اللہ کے مقبول بندوں سے محبت و تعلق اور انکی شفقتوں اور عنایتوں کی شکل میں حاصل رہے۔

## دونوں حصوں کا قابل لحاظ فرق

لیکن یہ فرق ملحوظ رہے کہ دوسرا حصہ تمام تر حضرت مصنف مدظلہٗ کے اپنے قلم کا ہے۔ اور پہلے کا بڑا حصہ اس کم سواد کے قلم سے تیار ہوا۔ ہر چند کہ بہت کوشش قلم سے قلم ملانے کی کی گئی ہے۔ اور چاہا گیا ہے آپکی زبان کی طرف منسوب کر کے لکھے گئے الفاظ حتی الامکان وہی ہوں

[۱] الفرقان کا اجراء ۱۳۵۳ھ/۱۹۳۴ء میں ہوا تھا۔ اور اب ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۶ء ہے۔



جن سے آپکا طرز ادا اور طرز بیان مانوس رہا ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ عادت ہے اور تکلف تکلف۔ دونوں میں یک رنگی اور یکسانیت کوئی آسان کام نہیں۔ البتہ چونکہ سب کچھ نظر سے گزار دیا گیا ہے اور آپ نے آخر آخر تک ضروری ترمیم و تنسیخ کرائی ہے اسلئے اسکا پورا اطمینان ہے کہ گو کہیں طرز ادا میں فرق ہو جائے مگر بات پوری طرح آپ ہی کی رہی ہوگی۔

## ایک مزید انعام و کرم

حضرت مصنف مدظلہٗ نے اپنے اوپر اللہ کے جو احسانات اور افضال و انعامات اس کتاب میں از راہ شکر گزاری بیان کئے ہیں، ان پر ایک اضافہ یہ خاکسار مرتب کتاب اپنی طرف سے اس امید پر کر رہا ہے کہ اسے بلا شبہ پسند فرمایا جائے گا۔ اور وہ اللہ کا یہ عظیم احسان و کرم آپ پر اور پھر طبعاً آپکی تمام آل و اولاد اور خدام و متعلقین پر ہے کہ گو کئی سال سے تمام قویٰ میں انحطاط اور ضعف کا وہ عالم ہے کہ بات ایک معذور محض کے درجے پر آپہنچی ہے۔ اٹھنا بیٹھنا، کروٹ لینا سب کچھ دوسروں ہی کے ہاتھوں ہوتا ہے۔ زبان سے الفاظ نکالنا آسان ہے، نہ دوسروں کے الفاظ سننا۔ مگر دماغ کو اللہ نے ایسا صحیح و سالم اور حاضر رکھا ہے کہ اگر کمزوری حائل نہ ہو تو پھر جیسے آج میں اور بیس سال قبل میں کوئی فرق ہی نہیں۔ فَلِلّٰہِ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

عتیق الرحمٰن (سنبھلی) نعمانی

لکھنؤ ۲۳ شوال ۱۴۱۶ھ، ۳ مارچ ۱۹۹۶ء

# عرضِ مرتّب

(طبع دوم)

اپریل ۹۶ء والے اولین ایڈیشن کیلئے "عرض مرتب" لکھی گئی تو حضرت مصنف (والد ماجد حضرت مولانا نعمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ) بحمد اللہ تعالیٰ حیات تھے۔ اور نام کے ساتھ "مدظلہ" لکھنے کی سعادت ملی تھی۔ آج چھ ماہ کے بعد دوسرے ایڈیشن کیلئے یہ سطریں لکھنا پڑرہی ہیں تو مدظلہ کی جگہ "رحمۃ اللہ تعالیٰ" نے لے لی ہے۔ دعا ہے کہ اللہ کی جن عنایات کے ساتھ دنیا میں اُن کی بسر ہوتی رہی تھی عقبیٰ میں اُن سے بہتر عنایات اُن کو میسر آرہی ہوں۔ آمین یا ارحم الراحمین۔

دوسرے ایڈیشن کی امید بہت جلدی ہی تھی۔ مگر اتنی جلدی کی پھر بھی نہ تھی۔ اور اسلئے بعض پہلوؤں سے نظرثانی کا جو کام مرتب کو دوسرے ایڈیشن کیلئے کرنا تھا وہ ابھی تکمیل طلب ہی ہے جبکہ کتاب کی طلب نے ایکدم سے بلا تاخیر دوسرے ایڈیشن کا تقاضا پیدا کردیا ہے۔ پس فی الحال صرف کتابت کی غلطیوں کی تصحیح اور حصّہ دوم کے مضامین کی ترتیب کی درستی کے ساتھ یہ دوسرا ایڈیشن حاضر ہے۔ مکمل نظرثانی کی صورت انشاء اللہ اب اگلے ایڈیشن میں سامنے آسکے گی۔ والسلام

عتیق الرحمٰن سنبھلی نعمانی

لندن ۱۲ اکتوبر ۱۹۹۶ء



# حرفِ آغاز

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

امّا بعد!

اس عاجز کی عمر کا ستروانؔ[1] سال چل رہا ہے۔ گزری ہوئی اس طویل زندگی پر نگاہ ڈالتا ہوں تو نظر آتا ہے کہ رب کریم کے انعامات واحسانات اور اپنی تقصیرات ومعصیات کی کوئی حد وانتہا نہیں ہے۔ سورۂ ابراہیم میں گویا مجھ جیسوں ہی کے لئے فرمایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْهَا | اور تم اگر اللہ کی نعمتوں کو شمار کرنا چاہو |
| اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ | تو کر نہیں سکتے۔ یقیناً انسان بڑا مجرم |
| سورۂ ابراہیم آیت ۳۴ | اور ناشکرا ہے۔ |

جب اپنی بداعمالیوں اور خطاکاریوں کو نظر کے سامنے رکھ کر اللہ تعالیٰ کے بے حساب الطاف وعنایات پر غور کرتا ہوں تو شبہ ہوتا ہے کہ کہیں یہ استدراج[2] نہ ہو لیکن پھر دل کو سمجھاتا ہوں کہ اپنے اس رحیم وکریم پروردگار کے ساتھ جس نے محض اپنے کرم سے وجود بخشا، ایک مسلمان دیندار گھرانے میں پیدا فرماکر پیدائشی مسلمان بنایا اور کسی درجہ میں دین سے تعلق اور اسکا کچھ علم اور

---

[1] یہ تحریر ربیع الاول ۱۳۹۳ھ کی ہے۔ [2] ڈھیل۔

ٹوٹا پھوٹا عمل بھی نصیب فرمایا ہے کریم پروردگار کے ساتھ کیوں بدگمانی کی جائے، کیوں نہ سمجھا جائے کہ یہ جو کچھ ہے اُس کی وہ رحمت و بخشش ہے جس سے گنہگار اور خطاکار بندے بھی محروم نہیں کئے جاتے!

سورۂ نحل میں فرمایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ | اور اگر تم اللہ کی نعمتوں کو گننا چاہو تو گن نہیں سکتے یقیناً اللہ تعالیٰ بہت بخشش کرنیوالا اور بڑا مہربان ہے اسکی نعمتیں اس صفت مغفرت ورحمت کا ظہور ہیں |
| سورۂ نحل آیت ۱۸ | |

اللہ تعالیٰ تقصیرات ومعصیات سے سچی توبہ واستغفار کی اور خداوندی انعامات واحسانات پر روح وقلب اور قول وعمل سے شکر کی توفیق دے۔

شکرِ نعمت ہائے تو چندانکہ نعمت ہائے تو
عذرِ تقصیراتِ ما چندانکہ تقصیراتِ ما

کچھ دن پہلے ایک ضرورت سے شیخ عبدالوہاب شعرانیؒ کی کتاب المِنَن کا مطالعہ کرنا پڑا[1]، شیخ موصوف نے اپنی اس کتاب میں بڑی تفصیل اور استیعاب کے ساتھ اپنے پر ہونیوالے اللہ تعالیٰ کے انعامات واحسانات کا ذکر فرمایا ہے، یہی کتاب کا خاص موضوع ہے، جن اہل علم کو ان عارفین کے علوم ومعارف سے مناسبت ہو۔ بلاشبہ انکے لئے بڑی ہی مفید تصنیف ہے۔ بڑے کتابی سائز پر پرانے طرز کے باریک مصری ٹائپ سے چھپے ہوئے قریباً چھ سو صفحات کی ضخیم کتاب ہے۔ اسکے مقدمہ میں امام شعرانیؒ نے پہلے وہ آیات واحادیث اور اسکے

[1] شیخ عبدالوہاب شعرانیؒ دسویں صدی ہجری کے علماء ربانیین میں ہیں مصر آپکا وطن مالوف ہے۔ متعدد اہم تصانیف یادگار ہیں۔ نہایت وسیع النظر تھے۔ ۹۷۳ھ میں وفات پائی۔



بعد ائمہ واکابرِ امت کے وہ ارشادات درج کئے ہیں جنھوں نے انکو اس کتاب کی تالیف اور بڑے استیعاب و استقصا کے ساتھ نعمائے الٰہیہ کے اظہار و بیان پر آمادہ کیا۔ سب سے پہلے قرآن مجید کی وہ آیات درج کی گئی ہیں جن میں اللہ تعالیٰ کے الطاف وعنایات پر انبیاء علیہم السلام کے تشکر واحسان کا ذکر کیا گیا ہے۔ اسکے بعد کتب حدیث سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسی طرح کے بعض ارشادات نقل کئے ہیں۔ اس کے بعد کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قَدْ امرنا اللّٰه تعالیٰ بالتأسی برسول اللّٰه صلی اللّٰه علیہ وسلم فی کل امر لم یکن خاصًا بہ ومن التأسی بہ ان نتحدث بکل نعمة انعمها علینا ولا نکتمها ولا نتحدث فی سرائرنا بها بل نعلن بها علیٰ رؤس الاشهاد۔ | اللہ تعالیٰ نے ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کا حکم دیا ہے ان سب چیزوں میں جو آپ کے خصائص میں سے نہیں ہیں اور آپکی پیروی میں یہ بات بھی شامل ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہونیوالی ہر نعمت وعنایت کو ہم بیان کریں اور اسکو چھپائیں نہیں اور صرف اپنی خاص مجالس ہی میں بیان نہ کریں بلکہ بالاعلان سب کے سامنے اظہار کریں۔ |

اسکے بعد طبرانی اور بیہقی کی تخریج سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل فرمایا ہے

| | |
|---|---|
| التحدث بالنعمة شکر وترکہ کفر۔ | اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا اسکے بندوں کے سامنے ذکر کرنا شکر نعمت ہے اور ذکر نہ کرنا کفرانِ نعمت ہے۔ |

پھر اسی سلسلے میں ائمہ واکابرِ امت کے ارشادات ذکر کرتے ہوئے

حضرت سفیان ثوریؒ سے نقل فرمایا ہے کہ وہ ارشاد فرماتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| من لم یتحدث بالنعمة | جس نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملنے |
| فقد عرضها للزوال | والی نعمتوں کا چرچا نہیں کیا اس نے |
| | زوالِ نعمت کا سامان فراہم کردیا۔ |

پھر عارف ربانی شیخ ابوالمواہب شاذلیؒ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| لایکفی الانسان ان یشکر | آدمی کے لئے یہ کافی نہیں ہے کہ وہ |
| ربه فی نفسه من غیر | اپنے جی میں اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر |
| لفظ وانما علیه ان یشیع | ادا کرے اور زبان سے کچھ نہ بولے بلکہ |
| ذالک بین العباد حتی یعلم | ادائے شکر کیلئے لازم ہے کہ اللہ کے |
| به الخاص والعام فانه | بندوں میں اسکی نعمتوں کا خوب چرچا |
| تعالیٰ یحب من عباده | کرے تاکہ عوام وخواص سب کے علم میں |
| ان یشکروه ویذکروا | آجائے، اللہ تعالیٰ اسکو پسند فرماتا ہے |
| فضله واحسانه علیهم | کہ اسکے بندے اسکی نعمتوں پر علانیہ اسکا |
| بین عباده ویصفون | شکر کریں اور اسکے فضل وکرم، احسان و |
| بالجود والکرم والفضل | عنایت اور کرم وبخشش کا دوسروں کے |
| | سامنے چرچا کریں۔ |

پھر سب سے آخر میں اپنے مرشد کامل سید علی خواصؒ کا یہ ارشاد درج کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| علیکم بالاعلان بما | تم پر اللہ تعالیٰ جو فضل واحسان فرمائے |
| تفضّل الله به علیکم فان | تمھیں چاہئے کہ اسکو خوب بیان کرو، |
| الله تعالیٰ یستحی من عبده | اللہ کا بندہ جب دوسرے لوگوں کے |



| | |
|---|---|
| اذا قال اعطانی الله کذا | سامنے بیان کرتا ہے کہ میرے رب کریم |
| وکذا ان یسلب منه | نے مجھے یہ عطا فرمایا تو اب اللہ کی طرف |
| ذالک لئلا یُخجلهٗ بین | سے ہرگز یہ نہ ہوگا کہ اس بندے سے وہ |
| عباده۔ | نعمت سلب کرکے مخلوق کے سامنے اسکو |
| کتاب المنن صفحہ ٢٨ و ٢٩ | شرمندہ اور رسوا کیا جائے۔ |

اسی کے ساتھ یہ حضرات یہ بھی فرماتے ہیں کہ بندہ کو اسکا وہم بھی نہ ہونا چاہئے کہ میں اللہ تعالیٰ کے اس لطف وکرم کے لائق ہوں اور یہ میرے کسی حُسنِ عمل کا ثمرہ ہے بلکہ اپنے کو قطعاً غیر مستحق سمجھتے ہوئے یقین کرے کہ یہ صرف مالک کا فضل اور اسکی بخشش ہے ــــ چنانچہ اسی سلسلۂ کلام میں شیخ شعرانیؒ نے سید الطائفہ حضرت جنید بغدادی قدس سرّہٗ کا یہ ارشاد نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| لایکمل احد فی مقام الشکر | کوئی بندہ مقام شکر میں کمال کو نہیں |
| لله تعالیٰ حتی یری نفسه | پہنچ سکتا جبتک کہ وہ اپنے بارہ میں |
| انه لیس باهل ان تناله | یقین کے ساتھ نہ سمجھے کہ میں قطعاً |
| رحمة الله عزوجل وانما | اس لائق نہیں ہوں کہ میرے ساتھ رحمت |
| رحمة الله من باب المنة | کا معاملہ ہو، میرے پروردگار کا رحمت |
| والفضل ص ٢٩ | وعنایت کا جو کچھ معاملہ میرے ساتھ ہے |
| | وہ صرف اسکی بخشش اور خالص احسان ہے |

"کتاب المنن" کے اس مقدمہ کے مطالعہ کے بعد دل میں داعیہ پیدا ہوا کہ اس گنہگار وسیہ کار بندہ پر اللہ تعالیٰ کے جو خاص خاص الطاف و عنایات ہیں، میں بھی ان کو سپرد قرطاس وقلم کروں اور اس طرح اپنی وسعت کے مطابق علی رؤس الاشہاد اسکی کریمی کی شہادت دوں اور اسکو تحریر میں

بھی محفوظ کر دوں، کیا عجب کہ یہی میرے شکر کی دستاویز بن جائے اور آخرت میں میرے کام آئے۔ اِنَّ رَبِّیْ غَفُوْرٌ شَکُوْرٌ ہ

اس وقت میں نے بالخصوص دو قسم کے انعامات خداوندی قلم بند کرنے کا ارادہ کیا ہے ایک وہ دینی و ایمانی نعمتیں جن سے اللہ تعالیٰ نے اس گنہگار بندہ کو نوازا، اور دوسرے اس کے ان مقبول بندوں کی عنائتیں اور شفقتیں جن کو اس سیہ کار نے پایا۔

# حصہ اوّل

## نعمتِ علم اور توفیقِ عمل

# زندگی کا آغاز اور تعلیم

سب سے پہلے خدا کو گواہ بنا کے قسمِ شرعی کے ساتھ عرض کرتا ہوں کہ اگرچہ اپنی ظاہری زندگی کے لحاظ سے میں دینداروں میں سمجھا جاتا ہوں اور اللہ تعالیٰ کی توفیق سے نماز روزہ جیسے فرائض کی ادائیگی اور معصیات سے اجتناب کا ایک گونہ اہتمام بھی نصیب ہے لیکن ارشاد خداوندی بَلِ الْاِنْسَانُ عَلٰی نَفْسِهٖ بَصِیْرَةٌ "(انسان اپنے کو خود ہی خوب جانتا ہے) کے مطابق سچی بات یہ ہے کہ میرے اندر ایسے ایسے رذائل اور اللہ تعالیٰ کے اور بندوں کے حقوق کی ادائیگی میں اتنی بڑی بڑی کوتاہیاں ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ اُس کی پاداش میں اس دنیا میں پینے کے پانی سے بھی محروم کردے یا العیاذ باللہ خسف یا مسخ کا فیصلہ فرمادے تو عدل وانصاف کے خلاف نہ ہوگا، لیکن وہ ربِ کریم ابتداءِ زندگی سے آجتک انعامات واحسانات کی بارش فرما رہا ہے اور اب تک کے قریباً ستّر سالہ تجربہ کی بنا پر امید کا پورا حق ہے کہ انشاء اللہ زندگی کے باقی دنوں میں اور اس کے آگے کی منزلوں میں بھی اُسکا یہی لطف وکرم رہے گا۔ اَللّٰهُمَّ صَدِّقْ ظَنِّیْ فِیْكَ!

## ایک خوشحال دیندار مسلمان گھرانے میں پیدائش

اس کے بعد میں سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کے جس احسانِ عظیم کا ذکر کرنا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ اُس نے مجھے ایک ایسے گھرانے میں پیدا فرمادیا۔ جس میں دنیوی معیشت کے لحاظ سے خوشحالی کے ساتھ اسکی توفیق سے

دینداری اور خدا ترسی بھی تھی ـــــ میرے والد ماجد (صوفی احمد حسین صاحب مرحوم) ایک متوسط درجے کے دولتمند تھے۔ زمینداری بھی اچھی خاصی تھی اور تجارتی کاروبار بھی خاصا وسیع تھا۔ اور اس میں اچھے کامیاب تھے۔ اسی کے ساتھ انکی آخرت کی فکر دنیا کی فکر پر غالب تھی۔ اور وہ کاروبار میں پوری مشغولی کے ساتھ "اَلذَّاكِرِيْنَ اللهَ كَثِيْرًا" (اللہ کو بہت زیادہ یاد کرنے والے بندوں) میں سے تھے[1]۔ اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ میری دنیوی تعلیم کے خاص امکانات بلکہ بعض غیر معمولی قسم کی ترغیبات کے باوجود انھوں نے مجھے دینی تعلیم دلانے اور دین کا خادم بنانے کا فیصلہ فرمایا۔ ان غیر معمولی ترغیبات کی نوعیت بھی قابل ذکر ہے اور وہ یہ ہے کہ ہمارے ضلع مراد آباد کے اُس وقت کے انگریز کلکٹر نے جو کسی خوش گمانی کی وجہ سے میرے والد ماجد کا بہت قدر شناس تھا[2]۔ ایک ملاقات میں والد صاحب سے اُنکی اولاد کے بارے میں پوچھا۔ والد ماجد نے بتایا کہ خدا کے دیئے ہوئے میرے پانچ لڑکے ہیں اور دو لڑکیاں۔ اُس نے تعلیم کے بارے میں دریافت کیا تو اُسے یہ معلوم کر کے حیرت ہوئی کہ ان لڑکوں میں سے

---

[1] مختلف اوقات میں جو اذکار انکے مستقل معمولات میں داخل تھے انکی مجموعی تعداد بیس ہزار کے قریب تھی۔ ایک زمانہ میں رات کو بعد نماز عشا کھڑے ہو کر چار ہزار بار درود شریف کا معمول تھا۔ تہجد کے ایسے پابند تھے کہ میں نے انکے انتقال کے بعد والدہ ماجدہ مرحومہ سے پوچھا کہ کیا اباجی کا تہجد قضا ہونا آپکے علم میں ہے تو انھوں نے فرمایا کہ جب میں شروع میں آئی تھی تو کبھی تہجد قضا ہو جاتا تھا لیکن اُس دن لازماً روزہ رکھتے تھے مگر ۳۰-۳۵ سال سے غالباً کبھی قضا نہیں ہوا۔ والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ نے ماہ رمضان ۱۳۶۲ھ کو ایسے حال میں انتقال فرمایا کہ ہاتھ میں تسبیح تھی اور ذکر جاری تھا۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ رحمۃ الابرار الصالحین۔

[2] (از مرتب) اِن کلکٹر صاحب کا نام مسٹر ڈبلیو۔ جے۔ ای لیشن تھا۔ ضلع مراد آباد کی مشہور شخصیت سر رضا علی (م ۱۹۴۹ء) نے اپنی سوانح حیات "اعمالنامہ" میں ان صاحب کی خصوصیات میں لکھا ہے کہ "ہندوستانیوں سے خوشگوار تعلقات رکھنا اور با اثر ہندوستانیوں کی عزت کرنا اپنا فرض اور سلطنت کی خیر خواہی سمجھتے تھے"۔ (صفحہ ۳۰۴)



کسی ایک نے بھی انگریزی تعلیم حاصل نہ کی ہے اور نہ کوئی کر رہا ہے۔ اُس وقت[1] میری عمر اور تعلیم کی منزل ایسی تھی کہ میرے ہی بارے میں اس طرح کا فیصلہ کیا جا سکتا تھا۔ میں پانچ بھائیوں میں تیسرے نمبر پر یعنی درمیان میں تھا۔ کوئی بارہ سال عمر تھی اور اب تک عربی فارسی کی تعلیم کے نام پر صرف وقت ضائع ہو رہا تھا۔ اسلئے کہ میں بے دلی سے پڑھتا تھا۔ ہر سال میری وہی کتابیں (میزان منشعب) نئے سرے سے شروع ہوتی تھیں۔ اور یہ محسوس کر کے کہ پڑھائی ٹھیک نہیں ہو رہی ہے والد صاحب اگلے سال میں مدرس بھی بدل دیتے تھے۔ اسلئے کہ ہمارے سنبھل میں اس وقت عربی کے تین مدرسے تھے مجھے یاد ہے کہ یہ چکر برسوں تک چلتا رہا۔ اور ہر سال میری تعلیم انہی کتابوں کے پہلے جملے "بداں اسعدک اللہ فی الدارین" سے شروع ہوتی تھی۔

## کلکٹر صاحب کی ترغیب اور والد کا فیصلہ

الغرض یہ میری عمر اور میری تعلیم کی منزل تھی۔ اس لئے کلکٹر نے بھی میرے ہی بارے میں خاص طور سے اصرار سے کہا کہ کل ہی سے اس بچہ کو مقامی ہائی اسکول میں بھیج دیا جائے اور ساتھ ہی کہا کہ میں ہیڈ ماسٹر سے کہہ دونگا کہ وہ پانچ سال میں اس کو انٹرنس کرا دے۔ اور پھر میں اسکو نائب تحصیلداری دیدوں گا۔ اس زمانہ میں نائب تحصیلداری بڑی چیز تھی۔ اسکے بعد ترقی کر کے آدمی تحصیلدار ہو جاتا تھا۔ اور پھر ڈپٹی کلکٹر۔ بس یہی ہندوستانیوں کی معراج تھی اس سے آگے کلکٹر اور کمشنر تو انگریز ہی ہوتے تھے، لیکن اللہ میرے والد مرحوم کو بہتر سے بہتر جزا دے، انھوں نے اس درجے کی دنیاوی

---

[1] تقریباً ۱۹۱۵ء

ترغیب کو ذرا بھی قابل توجہ نہ جانا۔ گھر آکر یہ قصہ سنایا تو ساتھ ہی یہ بھی بتا دیا کہ ان کا کوئی ارادہ کلکٹر کے اس باصرار مشورے کو قبول کرنے کا نہیں ہے۔ اُن کے بعض ملنے والوں کی اور گھر کے بھی بعض لوگوں کی یہ رائے ہوئی کہ اس موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دیا جائے۔ چنانچہ اُن کو راضی کرنے کی کوشش بھی کی گئی۔ مگر وہ کسی طرح اس بات پر راضی نہ ہوئے۔ انکا آخری جواب یہ تھا کہ میں ان بچوں کو دینی تعلیم دلانے کی کوشش کروں گا جس سے مجھے قبر میں اور اسکے بعد کچھ ملتا رہے۔ والد ماجد کا یہ فیصلہ اس وقت کی نادانی کی عمر میں تو بیحد رنج وملال کا باعث ہوا تھا۔ مگر آج اس کی قدر کا بیان کرنے کیلئے کوئی بھی لفظ کافی نہیں ہے۔ انکا یہ فیصلہ اُن پر تو اللہ کا بڑا انعام تھا ہی اس عاجز کے حق میں یہ اللہ کی بڑی عظیم نعمت تھی کہ انھوں نے مجھے دین کا خادم بنانے کا فیصلہ کیا۔

والد ماجد ہی کے اس حسنِ نیت کی برکت کہنا چاہیئے کہ پڑھنے کے بارے میں میری بدشوقی کا مرحلہ بھی دیر سویر طے ہو ہی گیا۔ اور میں ایک اچھے محنتی طالب علم کی طرح پڑھنے لگا۔

۱۳۳۸ھ کی بات ہے۔ جبکہ میری عمر پندرہ سال ہو گئی تھی۔ والد صاحب کو معلوم ہوا کہ شہر کے فلاں مدرسے میں ایک نئے پنجابی استاد آئے ہیں اور وہ بہت توجہ سے پڑھاتے ہیں۔ والد صاحب نے مجھے اُن کے پاس بھیجنے کا فیصلہ فرمایا۔ یہ مولانا مفتی محمد نعیم صاحب لدھیانوی تھے۔ اللہ انکو بہترین جزا دے کہ انکی بدولت میری گاڑی اب پہلے دن سے پٹری پر پڑ گئی۔ اور بدشوقی و بے دلی دور ہو گئی۔ ذہن اور حافظہ بھی اللہ تعالیٰ نے بہت اچھا دیا تھا۔ اسلئے طالب علمی کے سفر کا بہت بڑا حصہ تیزی سے طے کر لیا۔ اُس زمانے میں ہمارے دینی مدارس میں قدیم منطق، فلسفے اور کلام کا بڑا زور تھا۔ میں نے اُسوقت



اُن فنون کو بھی ذوق و محنت سے پڑھا۔ بعض وہ کتابیں بھی ان فنون کی پڑھیں جو کہیں بھی مدارس میں پڑھی پڑھائی نہیں جاتی تھیں اور اب پورے یقین و بصیرت کے ساتھ یہ رائے ہے کہ ان فنون پر زیادہ وقت صرف کرنا بالکل فضول اور وقت کی صرف اضاعت ہے۔

## دارالعُلوم دیوبند میں داخلہ

بہرحال میری طالب علمی کا سفر اب بہت ہی تیزی سے طے ہوتا ہوا اس منزل پر آ گیا کہ توفیق الٰہی سے ۱۳۴۳ھ میں علوم دین، فقہ اور حدیث و تفسیر کی آخری اور تکمیلی تعلیم کیلئے مجھے دارالعلوم دیوبند جانا نصیب ہو گیا جو ہندوستان ہی نہیں پورے عالم اسلام میں اُس وقت ان علوم کی تدریس و تعلیم کا عظیم ترین مرکز تھا۔ اور جہاں ان علوم کے وہ ماہر اساتذہ جمع تھے جو اپنے فن میں امتیاز و کمال رکھتے تھے اور ساتھ ہی صلاح و تقویٰ میں اسلاف کا نمونہ تھے اور یہ اللہ کا میرے اوپر بہت ہی خصوصی انعام و احسان تھا ورنہ میرے والد ماجد جس تصوف کی لائن سے تعلق رکھنے کی وجہ سے صوفی کہلاتے تھے اور جن صوفیوں کی صحبت سے وہ متاثر ہوئے تھے وہ اگرچہ بظاہر مخلص مگر غلط عقیدوں کے لوگ تھے۔ اسلئے علمائے دیوبند سے اُن کا کوئی تعلق نہ تھا بلکہ بُعد تھا۔ مگر نہ معلوم کیسے اللہ نے میرے والد ماجد کے دل میں یہ بات بٹھا دی تھی کہ حدیث شریف دیوبند والے ہی اچھی پڑھاتے ہیں۔ اسلئے انھوں نے مجھے دیوبند جانے کی اجازت دینے میں کوئی تامل نہ کیا۔ اور اُن کے گیارہویں شریف، بارہویں شریف اور عرسوں کی محفلوں والے یاران طریقت کو جب اس بات کا پتہ چلا کہ صوفی جی کا لڑکا دیوبند پڑھنے جا رہا ہے اور انھوں نے

کچھ کہا سنا کہ یہ کیا غضب ہو رہا ہے تو والد ماجد نے فرمایا کہ مجھے اطمینان ہے کہ وہ رہے گا میرے ہی راستہ پر۔ الغرض انھوں نے اپنی رائے نہیں بدلی اور میں شوال ۱۳۴۲ھ میں دارالعلوم دیوبند میں داخل ہو گیا۔

## اس داخلے کے برکات میرے والد ماجد پر

یہ داخلہ میرے لئے تو بابِ رحمت کا داخلہ تھا ہی میرے والد ماجد کیلئے بھی اسکے ذریعہ اہل حق سے عقیدت و تعلق اور اصلاحِ عقائد کا راستہ کھل گیا اور اس راستہ کھلنے کا بھی ایک قابل ذکر واقعہ ہے۔

وہ مکان جسمیں حضرت شیخ الاسلام مدنی رحمۃ اللہ علیہ کا قیام تھا اور اب حضرتؒ کے گھر کے لوگوں کا قیام ہے ہمارے زمانۂ طالبعلمی میں اسمیں مطبع قاسمی اور کتبخانہ قاسمی تھا، جن بیچارے طالب علموں کو مدرسہ میں حجرہ نہیں مل سکتا تھا، انکو اسکے ایک خستہ سے کمرے میں رہنے کی اجازت دیدی جاتی تھی، میں انہی بیچارے طالبعلموں میں سے ایک تھا، دونوں سال میرا قیام اسی میں رہا، پہلے سال ربیع الاول کا مہینہ تھا اور خوب یاد ہے چودہویں تاریخ تھی، اور اتفاق سے جمعہ کا دن تھا، عشاء کی جماعت کا قرب تھا، میں اسی مطبع قاسمی میں بیٹھا وضو کر رہا تھا کہ اچانک والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ مطبع قاسمی کا پتہ پوچھتے ہوئے تشریف لے آئے، پہلے سے کوئی اطلاع نہ تھی بلکہ وہم و گمان بھی نہ تھا، لیکن میرا ذہن منتقل ہوا کہ یہ ربیع الاول کا مہینہ ہے، ان ہی تاریخوں میں پیرانِ کلیر کا عرس ہوتا ہے، یہ وہاں عرس میں تشریف لائے ہونگے، ان کی پیرانِ کلیر میں عرس میں حاضری کبھی قضا نہیں ہوتی تھی، چنانچہ دریافت کرنے پر یہی بتایا کہ میں کلیر شریف عرس میں آیا ہوا تھا خیال ہوا کہ دیوبند قریب ہی ہے اسلئے وہاں سے فارغ ہو کر آ گیا ہوں، میں نے عرض



کیا کہ عشاء کی جماعت کا وقت ہو چکا ہے، وہ باوضو تھے ہم لوگوں کے ساتھ فوراً ہی مسجد تشریف لے آئے۔ اس زمانہ میں حوض وہاں تھا جہاں اسوقت مسجد کے فرش کا آخری حصہ ہے، اور چونکہ مسجد میں تنگی ہوتی تھی اسلئے حوض کو لکڑی کے تختوں سے پاٹ دیا گیا تھا، اس پر بھی کئی صفیں ہوتی تھیں، ہم ہم لوگ ایسے وقت مسجد میں داخل ہوئے کہ نماز شروع ہو چکی تھی ہمیں آخری صفوں میں حوض پر جگہ ملی، چودہویں رات کی چاندنی کھلی ہوئی تھی، اور جمعہ کا دن ہونے کی وجہ سے عام طور سے تمام طلبہ صاف سفید کپڑے پہنے ہوئے تھے جب رکوع یا سجدہ کا وقت ہوتا تو ہملوگوں کو جو حوض کے اوپر بلندی پر کھڑے تھے ایسا معلوم ہوتا جیسے آسمان سے اُترے ہوئے فرشتوں کی صفیں ہیں، مجھے خوب یاد ہے بڑا ہی نورانی منظر تھا، میں والد صاحب کے بالکل برابر میں کھڑا تھا میں نے محسوس کیا کہ والد صاحب پر اس منظر کا کچھ خاص اثر پڑ رہا ہے، نماز سے فارغ ہو کر ہم لوگ اپنی قیامگاہ یعنی مطبع قاسمی میں آ گئے۔ والد صاحب کی باتوں سے میرے اس احساس کی تصدیق ہو گئی کہ وہ دارالعلوم کی نماز کے اس منظر سے بہت متأثر ہوئے ہیں۔

صبح کو فجر کی نماز کے بعد حضرت مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی کا اسی مسجد میں قرآن مجید کا درس ہوتا تھا، وہ اگرچہ دارالعلوم کے بڑے اساتذہ میں سے نہیں تھے، عمر بھی کم تھی، لیکن اپنی صلاحیت اور قابلیت کی وجہ سے ممتاز سمجھے جاتے تھے اور طلبہ میں مقبول اور محبوب تھے، اس زمانہ میں ترجمۂ قرآن دارالعلوم کے نصاب میں داخل نہیں تھا، مولانا کا یہ درس گویا پرائیویٹ اور ان کے ذاتی ذوق و شوق کا نتیجہ تھا، بڑی وسیع نظر تھی اور خوب بولتے تھے، واقعہ یہ ہے کہ درس قرآن کا حق ادا کرتے تھے، طلبہ کی بہت بڑی تعداد پابندی سے

شرکت کرتی تھی بڑا علمی نفع ہوتا تھا، میں نے موقع نکال کر مولانا کے کان میں اس دن عرض کر دیا کہ میرے والد صاحب تشریف لائے ہوئے ہیں، وہ عرس اور قوالی کے دلدادگان میں سے ہیں ان کے عقائد و خیالات اس طرح کے ہیں، ہمارے بزرگوں کے بارے میں انھیں سخت بدگمانیاں ہیں اور ناواقفی کیوجہ سے یہ سمجھتے ہیں کہ ان دیوبند والوں کو تصوف اور بزرگانِ دین سے کوئی تعلق نہیں، میرا مقصد یہ تھا کہ آج کے درس میں اس کا لحاظ فرما لیا جائے حسنِ اتفاق سے اس دن سورۂ یوسف کا وہ مقام زیر درس تھا جہاں یہ ذکر آتا ہے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے (غلہ وغیرہ لانے کیلئے) جب اپنے صاحبزادوں کو مصر کیلئے رخصت کیا اور چھوٹے صاحبزادے حضرت یوسف ؑ کے حقیقی بھائی بن یامین کو بھی ان کے ساتھ جانیکی اجازت دیدی تو اسوقت یہ ہدایت بھی فرمائی کہ تم سب مصر میں ایک دروازے سے داخل نہ ہونا (یَا بُنَیَّ لَا تَدْخُلُوْا مِنْ بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادْخُلُوْا مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ) جس کا مقصد اکثر مفسرین نے یہ بتایا ہے کہ دیکھنے والوں کی نظر نہ لگے تو آخر میں یہ بھی فرمایا تھا۔ وَمَآ اُغْنِیْ عَنْکُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ شَیْءٍ اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَعَلَیْہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ ٥ مولانا کاندھلوی نے ان آیات پر تقریر کرتے ہوئے توکل کی حقیقت اور توکل اور اسباب کے تعلق پر بھی خوب روشنی ڈالی اور اس دن عارف رومی کے اشعار بھی اس سلسلے میں سنائے، اسکے علاوہ بھی کئی مضامین تصوف و معرفت ہی سے متعلق مولانا نے اس دن کے درس میں ایسے بیان فرمائے جو والد ماجد ؒ کے بہت ہی حسب حال تھے، اس درس سے بھی والد صاحب بہت متاثر ہوئے۔ رات کی نماز میں انھوں نے جو منظر دیکھا تھا اور جو نورانی کیفیت اس مجمع میں انھوں نے محسوس کی اور پھر صبح کے درس میں جو کچھ سنا اس سے



ان کا ذہن ہمارے اکابر اور ہماری جماعت کے بارے میں بہت کچھ بدل گیا درس سے فارغ ہو کر جب ہم لوگ اٹھے تو والد صاحب نے فرمایا کہ میں یہاں کے بزرگوں کے مزارات پر جانا چاہتا ہوں، ہم لوگ ان کو قبرستان لے گئے، وہ پہلے حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر مراقب ہو کر بیٹھے اور دیر تک بیٹھے رہے اسکے بعد حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر مراقب ہو کر بیٹھے اور بہت دیر تک بیٹھے اور ان کے چہرے کے رنگ سے ہم محسوس کرتے رہے کہ ان پر کوئی خاص اثر پڑ رہا ہے، وہاں سے واپسی پر فرمایا کہ "ان حضرات کا مقام بہت ہی بلند ہے" اسکے بعد ہم لوگوں سے فرمایا کہ یہاں کے استادوں میں جو اللہ والے ہوں مجھے ان کے پاس لے چلو، ہم سب سے پہلے حضرت میاں صاحب یعنی حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پہونچے حضرت میاں صاحب کی زیارت و ملاقات سے بھی والد صاحب بہت متاثر ہوئے اسکے بعد حضرت شاہ انور شاہ صاحب اور حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب رحمۃ اللہ علیہما کی زیارت کی، ان حضرات کی زیارت سے بھی بہت متاثر ہوئے اور ان کے بارے میں فرمایا کہ یہ ہر وقت ذکر میں مشغول اور صاحب نسبت ہیں۔ الغرض ہمارے اکابر اور ہماری جماعت کے بارے میں انکو جو بدگمانیاں ہمیشہ سے تھیں وہ غالباً اسی دن ختم ہو گئیں، اور اس کے بعد تو ان پر اللہ تعالیٰ کا بہت ہی بڑا فضل ہوا۔

# دار العلوم میں طالب علمی کا دور

دار العلوم میں میری طالبعلمی کا دور دو سال ۱۳۴۳ھ تا ۱۳۴۵ھ رہا یہ امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری قدس سرہٗ کی صدارتِ تدریس کا آخری دور تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص کرم سے اساتذہ کی قدر اور استفادہ کی توفیق بھی بخشی۔ حضرت استاذ کشمیری قدس سرہٗ نے ایک دن درس میں بڑی خوشی کے ساتھ فرمایا تھا کہ ۷ اسال کے بعد دورۂ حدیث کی جماعت میں اتنے اچھے طلبہ اس سال جمع ہوئے ہیں۔

تعلیمی سال کے خاتمہ پر حسب معمول کے مطابق سالانہ امتحان ہوا تو اس عاجز نے بخاری شریف اور ترمذی شریف سے متعلق سوالات کے جوابات اس طرح لکھے کہ ہر سوال کے جواب میں ایک رسالہ لکھا اور اس کا نام بھی رکھ دیا[1]۔ نتیجہ میں بھی امتیاز حاصل رہا۔

دورہ حدیث کا یہ پورا سال اس طرح گزرا تھا کہ دن رات کے اکثر اوقات میں حدیث شریف کی کتابوں ہی سے اشتغال رہتا تھا۔

علم حدیث سے جو مناسبت اُس زمانہ میں حاصل ہوئی تھی وہ اللہ تعالیٰ کی بہت ہی بڑی نعمت تھی پھر اُس وقت سے اب تک حدیث پاک سے اشتغال اور اسکی خدمت کا شغل، کسی نہ کسی شکل میں اللہ تعالیٰ کی توفیق سے

[1] اتنا کام امتحان کے لئے مقررہ چند گھنٹوں میں نہیں ہو سکتا تھا۔ اسلئے میں نے خصوصی طور پر درخواست کر کے عصر کی نماز تک کیلئے وقت بڑھوایا تھا۔



برابر نصیب ہے۔ معارف الحدیث[1] کی تالیف بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے اللہ تعالیٰ زندگی کے آخری دن تک یہ اشتغال جاری رکھے۔

پھر رب کریم کا یہ بھی خاص فضل و احسان ہے کہ اس دولت عظمیٰ کی قدر و قیمت کا احساس بھی ہے انشاء اللہ ناظرین کیلئے بھی اس کا اظہار مفید ہی ہوگا کہ کبھی کبھی قرآنِ عزیز کی تلاوت اور اس میں تفکر کے وقت یا حدیث پاک میں مشغولیت کے وقت یا نماز یا ذکر یا دعا کی حالت میں جو کچھ نصیب ہو جاتا ہے اسکے سامنے دنیا کے خزانے اور دنیا بھر کی نعمتیں ہیچ معلوم ہوتی ہیں۔ پھر اللہ کی اس بے نہایت عنایت کے احساس سے دل شکر کے جذبہ سے بھر جاتا ہے اور اس حالت میں اکثر مرحوم والدین کیلئے دعا کی توفیق بھی ملتی ہے کہ انھوں نے میرے حق میں دینی تعلیم کا فیصلہ فرمایا اور مجھے یہ دولت نصیب ہوئی بعض بزرگوں سے سنا ہے کہ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی طالب علمی کے زمانہ میں ان کے والد ماجد حضرت شاہ ولی اللہ صاحب نے تفسیر مظہری کے مصنف بیہقیٔ وقت حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحؒ کے سپرد فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا تھا کہ اسکو قرآن سکھا دیجئے۔ حضرت شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے شعر پڑھا کرتے تھے ؎

روحِ پدرم شاد کہ باستادِ مرا گفت
کہ فرزند مرا عشق بیاموز دگر ہیچ

(اللہ میرے والد کی روح پر رحمت کرے کہ انھوں نے میرے استاد سے فرمایا تھا کہ میرے بیٹے کو بس عشق سکھا دیجئے باقی کچھ نہیں چاہئے۔

[1] اس کتاب کی سات جلدیں شائع ہو چکی ہیں ــــ آٹھویں جلد کا مواد تقریباً تیار ہے۔ امید ہے کہ یہ سلسلہ انشاء اللہ جلد مکمل ہو گا۔ (مرتب)

# دارالعلوم کے اساتذہ اور ماحول

یہ عاجز شوال ۱۳۴۳ھ میں ایک طالب علم کی حیثیت سے دارالعلوم دیوبند میں داخل ہوا تھا۔ اس سال مشکوٰۃ شریف اور ہدایہ اخیرین وغیرہ وہ کتابیں پڑھیں جن کا دورۂ حدیث سے پہلے پڑھنا ضروری تھا اور ابھی تک میں نے نہیں پڑھیں تھیں۔

مشکوٰۃ شریف حضرت مولانا سراج احمد صاحب رشیدی رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں تھی، اس کا سبق دو گھنٹے مسلسل ہوتا تھا۔ مولانا ممدوح کو اپنے مرشد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ سے عشق تھا، اکثر ایسا ہوتا کہ سبق میں کسی نہ کسی سلسلہ سے ان کا ذکر آجاتا، کبھی کبھی اس تذکرہ میں مولانا کی آنکھیں آبدیدہ اور آواز گلوگیر ہو جاتی اور ایک خاص درد بھرے انداز میں مولانا یہ مصرعہ پڑھتے۔

وہ جو بیچتے تھے دوائے دل وہ دوکان اپنی بڑھا گئے

اسی زمانہ سے حضرت گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ کی عظمت و محبت کا بیج دل میں پڑا۔

حضرت مولانا سراج احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا ذکر آگیا تو ان کا ایک اور واقعہ بھی ذکر کرنے کا دل چاہتا ہے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ دیوبند میں جب کسی کا انتقال ہوتا ہے تو جنازہ نماز کے لئے دارالعلوم میں لے آتے ہیں اور درسگاہوں میں اطلاع کر دی جاتی ہے کہ نماز کے لئے جنازہ



آیا ہوا ہے اسی گھنٹے کے اختتام پر نماز جنازہ ہوگی"۔ ایک دن مشکوٰۃ شریف کا سبق ہو رہا تھا، پہلا ہی گھنٹہ تھا، جنازہ کی اطلاع آئی، پہلا گھنٹہ پورا ہو جانے پر حضرت مولانا نے ہم لوگوں سے فرمایا، چلو، جنازہ کی نماز پڑھ لیں۔ باقی سبق بعد میں ہوگا! اس جماعت میں قریباً ۳۵۔۴۰ طالب علم رہے ہونگے ان میں سے صرف چار پانچ وضو کرنیکے لئے تیزی سے مسجد کی طرف چلے، باقی سب مولانا کے پیچھے پیچھے نو درہ کے صحن میں آگئے جہاں نماز جنازہ ہونیوالی تھی ــــ نماز سے فارغ ہونیکے بعد حضرت مولانا اور ہم سب پھر درسگاہ میں آگئے، مولانا نے سبق شروع ہونے سے پہلے ہی بڑے درد اور تاثر کے ساتھ فرمایا آج مجھے یہ دیکھ کر بہت دکھ ہوا کہ آپ میں سے کچھ لوگ وضو کرنیکے لئے مسجد کی طرف دوڑے۔ اس سے معلوم ہوا کہ آپ لوگ حدیث شریف کے سبق میں بغیر وضو بھی بیٹھ جاتے ہیں۔ ہمارے بزرگوں کا طریقہ یہ نہیں تھا۔ حدیث کی برکتیں جب ہی حاصل ہونگی جب اسکو ادب سے پڑھا جائیگا۔ حضرت مولانا کی اس بات کا سب ہی طلبہ پر بہت اثر ہوا اور میرا اندازہ ہے کہ پھر سبھی وضو کا اہتمام کرنے لگے۔

## حضرت العلامّہ انور شاہ صاحب سے تلمذ

دوسرے سال یہ عاجز دورۂ حدیث میں شریک ہوا۔ یوں تو اسوقت دارالعلوم کے سبھی بڑے اساتذہ باکمال، اپنے اپنے فن کے امام اور صلاح و تقویٰ اور تعلق باللہ میں بھی صاحب مقام تھے۔ لیکن ان میں اس وقت کے صدر المدرسین شیخ الحدیث استاذنا العلاّم حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری قدس سرہٗ کا خاص الخاص مقام تھا جنھوں نے نہیں دیکھا وہ غالباً یہ تصور بھی نہ کر سکیں گے کہ چودھویں صدی ہجری اور بیسویں صدی عیسوی میں اس شان کا بھی کوئی متبحر عالم ہو سکتا ہے۔ اُن کی علمی جلالت کا کچھ اندازہ ان کے معاصر اور قرین حضرت

مولانا شبیر احمد صاحب عثمانیؒ کی اس شہادت سے کیا جا سکتا ہے جو انھوں نے اپنی جلیل القدر تصنیف فتح الملہم شرح صحیح مسلم میں ایک جگہ ان الفاظ میں ادا کی ہے۔

| | |
|---|---|
| الشیخ التقی النقی الذی لم تر العیون مثله و لم یر هو مثل نفسه ولو کان فی سالف الزمان لکان له شأن فی طبقة اهل العلم عظیم۔ [1] | وہ صاحب تقوی اور پاک سیرت شیخ جنکی کوئی دوسری مثال لوگوں کی آنکھوں نے نہیں دیکھی اور خود اس نے بھی اپنی کوئی مثال نہیں دیکھی، اور اگر وہ پچھلے دور میں ہوئے ہوتے تو طبقۂ اہل علم میں ان کی بڑی عظیم شان ہوتی۔ |

اور حکیم الامت حضرت تھانوی قدس سرہٗ کا یہ ملفوظ مشہور و معروف ہے اور غالباً حضرت کے ملفوظات کے کسی مجموعہ میں طبع بھی ہو چکا ہے کہ حضرت شاہ صاحب کے بارے میں فرمایا کہ "ان کا وجود اسلام کی حقانیت کی ایک روشن دلیل ہے"۔

جن اصحاب نظر نے حضرت ممدوح کو کچھ مدت تک قریب سے دیکھا ان سب کا احساس یہی ہوگا کہ وہ علوم دین کے بحرِ ذخار اور ورع و تقوی کے لحاظ سے اُن خاصان خدا میں سے تھے جن کی منجانب اللہ منکرات و معصیات سے حفاظت فرمائی جاتی ہے ــــ صورت بھی اللہ تعالیٰ نے ایسی حسین و جمیل اور معصومانہ بنائی تھی کہ دیکھنے والے بے ساختہ کہہ اٹھیں۔ "ان هذا الا ملک کریم"

---

[1] فتح الملہم ج ۱ ص ۳۳۵



## شاہ صاحبؒ سے بیعت

اس زمانے میں دارالعلوم کے جو طلبا اپنی اصلاح کیلئے کسی صاحب ارشاد شیخ سے تعلق قائم کرنا چاہتے تھے وہ یا تو دیوبند ہی میں حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب مجددی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ سے تعلق قائم کر لیتے تھے، یا پھر حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں تھانہ بھون جایا کرتے تھے، بعض طلبا سہارنپور جا جا کر حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ سے بھی بیعت ہوتے تھے لیکن دارالعلوم دیوبند میں میرا جو آخری سال دورۂ حدیث کا تھا اس سال کے شروع ہی میں حضرت سہارنپوری قدس سرہٗ مدینہ طیبہ ہجرت فرما گئے تھے اور کچھ ہی عرصہ کے بعد وہیں وصال ہو گیا۔

میں طالب علمی کے زمانہ میں، خاص کر دارالعلوم کی طالب علمی کے دو سالوں میں، صرف طالب علم تھا اور اول و آخر دلچسپی بس درس و مطالعہ سے تھی ــــ جب سال کا اختتام قریب آیا جس کے بعد دارالعلوم میں قیام کا خاتمہ تھا تو میں نے بیعت کے مسئلہ پر سوچا میں نے محسوس کیا کہ مجھے اپنے زندہ اکابر میں سب سے زیادہ عقیدت و محبت حضرت استاذ رحمۃ اللہ علیہ سے ہے اس لئے مجھے حضرت ہی سے بیعت کی درخواست کرنی چاہیئے۔ لیکن یہ بات مشہور تھی اور ہم دیکھتے بھی تھے کہ وہ کسی کو بیعت نہیں فرماتے تھے۔ اسکے باوجود میں نے اپنے حق میں یہی طے کیا۔

جس دن سالانہ امتحان کا آخری پرچہ ہوا، جس سے اگلے دن مجھے دیوبند سے وطن روانہ ہو جانا تھا، میں رات کو بعد عشاء حضرت کی خدمت میں دولت کدہ پر حاضر ہوا، حضرت اسوقت تنہا تھے، میں نے درخواست پیش کی، حضرت نے مجھے دوسرے اکابر کی طرف رجوع کرنے کے لئے فرمایا، لیکن جب میں نے اس کے

بعد بھی اپنی یہی بات عرض کی اور ایک درجہ میں نیازمندانہ اصرار کیا، تو قبول فرما لیا، توبہ کی تلقین اور تسبیحات اور شغلِ پاس انفاس کی تعلیم فرمائی مگر افسوس کے ساتھ اعتراف ہے کہ اس تعلق سے جتنا فائدہ اٹھانا چاہئے تھا، اپنی نااہلی اور خام کاری کی وجہ سے نہیں اٹھا سکا، اور چند ہی سال کے بعد حضرت کا وصال ہو گیا۔

اللھم اغفر لہ وانزل علی تربتہ شآبیب
رحمتہٖ ورضوانہٖ۔



# تعلیم سے فراغت کے بعد

## درس وتدریس۔ اِحقاقِ حق۔ اور۔ ابطالِ باطل

شعبان ۱۳۴۵ھ میں دارالعلوم سے فراغت ہوئی، اسکے اگلے سال اپنے وطن کے مدرسہ "محمدیہ" میں درس وتدریس کا سلسلہ رہا اس کے بعد یہی سلسلہ تین سال تک امروہہ کے ایک مدرسہ میں قائم رہا، جو اپنی جائے وقوع محلہ چلّہ کی مناسبت سے مدرسہ چلّہ کے نام سے معروف تھا، یہ وہ زمانہ تھا کہ ہندوستان میں اسلام کو چند شدید قسم کے فتنوں سے سابقہ تھا جن میں سے بعض داخلی تھے اور بعض خارجی۔ خارجی فتنہ آریہ سماج کی شدھی سنگھٹن تحریک کا تھا۔ داخلی فتنوں میں ایک طرف قادیانیت کی یلغار تھی ہر طرف ان کے مناظر اور مبلّغ پھیل رہے تھے اور امّت کے عقیدۂ ختم نبوت کی جڑیں کھود دینا چاہتے تھے اور دوسری طرف بریلوی مکتب شرک وبدعت نے سر اٹھا رکھا تھا۔ خلافت اور ترک موالات کی تحریک جوان دنوں میں ملک اور ملت دونوں کے اندر فتنہ انگیز عناصر کے لئے سدّ راہ بنی تھی اُس کا زور ٹوٹتے ہی ان فتنوں نے سر اٹھا لیا۔ بریلوی مکتب خیال کو اس سلسلے میں ایک تازہ بتازہ فتنہ انگیز عنوان بھی ہاتھ آگیا۔ اور وہ یہ کہ ترکی خلافت عثمانیہ کا حجازی گورنر شریف حسین جو برطانوی حکومت کے دام فریب میں آکر حجاز کا خود مختار حاکم بن بیٹھا تھا۔ نجد کی سعودی حکومت کے سربراہ عبدالعزیز بن سعود نے اُسکے

ہاتھ سے حجازِ مقدس چھین کر اپنے دائرۂ حکومت میں شامل کر لیا تھا۔ اور پھر اپنے مسلک کے مطابق انھوں نے وہاں کے مزارات کے قبوں کو منہدم کیا جن کو وہ اسلامی نقطۂ نظر سے منکر اور واجب الازالہ سمجھتے تھے۔

بریلوی فکر کے نمائندوں نے حجازِ پاک میں ہونے والے اس واقعے پر اپنے ردِ عمل کے اظہار میں علمائے دیوبند کو بھی نشانہ بنا لیا جنھیں وہ سعودیوں کا ہم مذہب ٹھہرا کر "وہابی" ہی قرار دیتے تھے۔ اور اس طرح توحید و سنّت کے ان خادموں پر حملوں کا ایک سلسلہ قائم ہو گیا۔

ہمارا ضلع مراد آباد اس زمانے میں بریلوی فرقے کے مشہور زعیم و رہنما مولوی نعیم الدین صاحب کی وجہ سے اس فتنے کا خاص مرکز تھا۔ گلی کوچے بلکہ گھر گھر یہی چرچا تھا۔

اس فضا سے متاثر ہو کر اس عاجز نے بریلوی فتنے کے خلاف دیوبند کے زمانۂ طالب علمی ہی سے تیاری شروع کر دی تھی۔ باقی دونوں فتنوں (قادیانیت اور آریہ سماجیت) سے مقابلے کا داعیہ اور اس کی صلاحیت بھی بفضلِ خدا اپنے اندر پائی تو تدریسی ذمہ داریوں کے ساتھ ہی ان سب کے خلاف محاذ آرائی میں حصّہ لینا شروع کر دیا۔ اور اللہ نے اپنے فضل و کرم سے ہر مقابلے میں کامیابی سے سرفراز ہی نہیں کیا بلکہ اس میدان میں جدوجہد کی جو توفیق اُس نے عطا فرمائی تھی اُسے وقت کے معروف و مقبول بندوں کی نگاہ میں میرے لئے وسیلۂ امتیاز و اعزاز بھی بنا دیا۔

یہ مقابلے اور مناظرے زیادہ تر بریلوی مسلک کے نمائندوں سے ہوئے۔ اور ان کی رودادیں اُسی زمانے میں شائع ہو گئی تھیں۔ مثلاً مناظرہ دَرَوْ (ضلع نینی تال یوپی) مناظرہ سنبھل۔ مناظرہ گیا (بہار)۔ مناظرہ سلانوالی (پنجاب)



مناظرۂ بریلی وغیرہ۔ اس کے بعد درجہ آریہ سماجیوں سے مناظروں کا رہا۔ اور پھر قادیانیوں سے ان میں سے جو مناظرے الفرقان کے اجرا کے بعد ہوئے انکی رودادیں الفرقان میں شائع ہو چکی ہیں۔

بریلوی مسلک کے لوگوں سے مناظروں کی نوبت جیسا کہ اشارہ کیا جا چکا ہے اُن کے اس تکفیری فتنے کی وجہ سے آئی تھی جو انھوں نے اکابر علماءِ دیوبند حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی، حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی۔ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری مہاجر مدنی اور حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی (رحمۃ اللہ علیہم) کے خلاف برپا کر رکھا تھا۔ یہاں تک کہ ان صاحبانِ علم اور باخدا بزرگوں کو ایسا کافر قرار دیا گیا تھا کہ جو کوئی ان کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر۔ یہ وہ حضرات تھے کہ جن کے دم سے اس ملک میں توحید و سنّت کا فروغ اور شرک و بدعت کی بیخ کنی تھی۔

میں دارالعلوم کے اندر اپنی طالب علمی کے ذکر میں تذکرہ کر چکا ہوں کہ مجھے تو اس در سے جو کچھ حاصل ہوا وہ تو ہوا ہی میرے والد ماجد جو ان بزرگوں اور ان کے سلسلے سے عدم واقفیت کی بنا پر مخالفین سے سنی سنائی باتوں پر یقین کرتے ہوئے ان سے کچھ بدگمانی رکھتے تھے وہ میری طالب العلمی کے زمانے میں ایک دفعہ دیوبند تشریف لے آئے تو کچھ سننے سے پہلے وہاں کی زندگی کا غیر معمولی دینی رخ دیکھتے ہی ان کے دل کی حالت بدل گئی۔ اور پھر رفتہ رفتہ ان کی ساری بدگمانیاں جاتی رہیں۔ ایسے بزرگوں اور ان کے سلسلے کا دفاع میرے لئے بلاشبہ دینِ حق کا دفاع تھا۔ اور اللہ کی اس نعمت کا کس طرح شکر ادا کروں کہ اس دفاع کے سلسلے میں میرے اندر ایک غیر معمولی جذبے اور سرشاری کی کیفیت ان دنوں میں تھی۔

# پہلا مناظرہ

اس سلسلے کا پہلا ہی مناظرہ ضلع نینی تال کی ایک چھوٹی بستی میں ہوا، جو دَرَوُ کے نام سے یاد کی جاتی تھی۔ اس خاص بستی میں، جو بالکل غیر معروف قسم کی تھی، مناظرہ کا سبب ایک خاص واقعہ تھا۔ اور اس واقعہ کا ذکر اسلئے مناسب ہو گا کہ اس سے اس افسوسناک فتنہ انگیزی کا اندازہ کیا جانا آسان ہے جس سے ہمارے بریلوی مہربانوں نے سیدھے سادے مسلمانوں میں افتراق اور انتشار کی ایک آگ برپا کر رکھی تھی۔ واقعہ یہ تھا کہ ضلع نینی تال جو ہمارے ضلع مراد آباد سے تقریباً متصل ہی ہے، اس کی مشہور تجارتی بستی ہلدوانی منڈی میں حکیم محمد حنیف صاحب نامی ایک صحیح العقیدہ مسلمان ہوتے تھے۔ جو علمائے دیوبند سے اعتقاد رکھتے تھے۔ اِن حکیم صاحب کے ایک عزیز کی شادی دَرَوُ نامی اس گاؤں میں ہوئی۔ یہاں کی عام مسلم آبادی بریلویت سے متاثر تھی۔ اس شادی کو علاقے کے بعض بریلوی مولویوں نے حکیم صاحب کے رشتے کی بنا پر اپنی اجارہ داری کیلئے شاید خطرہ محسوس کیا اور لڑکی کے گھرانے پر دباؤ ڈالا کہ یہ شادی فسخ کی جائے۔ اسلئے کہ "بدعقیدہ" لوگوں میں ہوئی ہے۔ اس فتنہ انگیزی نے حکیم صاحب کو مجبور کیا کہ وہ اپنے بارے میں دیوبند کے تعلق سے بدعقیدگی کا الزام دور کرنے کے لئے ان فتنہ انگیزوں کو مجمع عام میں مناظرے کا چیلنج دیں۔

یہ مناظرہ محرم ۱۳۴۷ھ مطابق جولائی ۱۹۲۸ء میں ہوا۔ جبکہ میری عمر



۲۳ سال تھی۔ اس میں بریلوی جماعت کے مناظر مولوی رحم الٰہی صاحب تھے جو مولوی احمد رضا خاں صاحب کے مدرسۂ منظر الاسلام بریلی میں شیخ الحدیث ہوتے تھے۔ مگر ابھی مناظرہ شروع نہیں ہوا تھا۔ بلکہ علاقے کے رئیس اور مجسٹریٹ جناب ثروت یار خاں صاحب کی فرمائش پر نماز ظہر کے بعد فریقین کی طرف سے عام دینی قسم کی ایک ایک تقریر کا پروگرام ہی ہوا تھا۔ جس میں ہماری طرف سے مقرر میرے محترم ہم وطن دوست مولانا محمد اسمٰعیل صاحب سنبھلی تھے۔ کہ اسکے بعد جو مناظرے کے شرائط و قواعد طے کرنے کی بات آئی تب مولوی رحم الٰہی صاحب نے گریز کی راہ پکڑتے ہوئے فرمایا کہ کسی مناظرے کی یہاں کیا ضرورت ہے؟ معلوم ہو گیا کہ یہاں کوئی نزاع نہیں ہے۔ سب ایک ہی خیال کے لوگ ہیں۔ مگر جناب ثروت یار خاں کی شخصیت کام آئی۔ اور ان کے یہ کہنے پر مولوی صاحب موصوف کو رکنا ہی پڑا کہ میں تو آج اسی لئے ہوں کہ مجھ سے لوگوں نے کہا تھا کہ آج یہاں مناظرہ ہے۔ پس میں بھی موجود ہوں تاکہ نقضِ امن وغیرہ کا خطرہ نہ رہے۔ غرض اس طرح سے مولوی صاحب بہ مجبوری مناظرے پر راضی ہوئے۔ اور شرائط و قواعدِ مناظرہ نیز موضوعاتِ مناظرہ طے ہونے کے بعد مناظرہ کا آغاز ہوا۔

موضوع مناظرہ چار بحثیں تھیں۔ حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحبؒ کی کتاب حفظ الایمان کی ایک عبارت جس پر کفر کا فتویٰ ان صاحبان نے لگا رکھا تھا۔ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ کی کتاب تحذیر الناس کی عبارت۔ اور حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ کی تالیف براہینِ قاطعہ کی عبارت۔ ان دونوں پر بھی کفر کے فتوے تھے جن کے ذریعہ ناواقف مسلم عوام کو ان علمائے حق سے بیزار کیا جاتا تھا۔ چوتھا ایک موضوع

مسئلہ علم غیب تھا۔ یعنی بریلوی مکتب فکر کا یہ عقیدہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا کی پیدائش سے لے کر قیامت تک ہونے والی ہر بات اور ہر شئی کا علم دے دیا گیا تھا۔

لیکن جو شخص کسی کام کیلئے مارے باندھے تیار ہوا ہو وہ ظاہر ہے کہ کیسا ثابت ہوگا۔ مولوی صاحب موصوف کا بھی یہی حال پورے مناظرے میں رہا۔ اور ان کی تقریریں سن کر حیرت ہوتی تھی کہ اتنی لچر اور فضول دلیلوں کے ساتھ یہ لوگ کیسے ہر وقت عوام میں ایک ہنگامہ ان اکابر سلین کے خلاف اٹھائے رہتے ہیں! دو دن اِن حضرات کے تکفیری الزامات پر بحث ہوتی رہی تیسرا دن مسئلہ علم غیب کے لئے آیا۔ اور مناظرہ شروع بھی ہو گیا تو ہم لوگوں نے محسوس کیا۔ یہ ایک علمی مسئلہ ہے۔ اسکی بحث سمجھنے کیلئے یہاں کے لوگ بالکل موزوں نہیں ہیں۔ لہذا تجویز پیش کی گئی کہ اس بحث کا مقام بدل کر مراد آباد یا بریلی کر دیا جائے۔ مگر نہ صرف مراد آباد کے لئے بلکہ بریلی کے لئے بھی جو مولوی رحم الٰہی صاحب کا گڑھ اور مرکزی مقام تھا۔ وہ کسی طرح تیار نہ ہوئے۔ اسلئے پھر سنبھل کا نام ہماری طرف سے تجویز کیا گیا جس میں تمام انتظامات کی ذمہ داری اپنے اوپر لینے کے ساتھ مولوی صاحب موصوف کو سفر خرچ بھی دینے کی پیش کش کی گئی تھی داس پر مولوی صاحب بالآخر راضی ہو گئے۔

## سنبھل کا مناظرہ

میرا قیام اس زمانے میں امروہہ میں تھا۔ سنبھل میں مناظرے کے انتظامات کے سلسلے میں ضروری اطمینان حاصل کرنے کے بعد اگلے ہی مہینے



(صفر ۱۳۵۴ھ) کے آغاز سے ہی اس مناظرے کے سلسلے میں تاریخ اور شرائط جیسی باتیں طے کرنے کیلئے اہل بریلی سے خط و کتابت شروع کر دی گئی۔ ایک ایک رجسٹری انکاری واپس آنے کے بعد دوسری رجسٹری کا جواب ۲۲ر صفر کو ان الفاظ میں ملا۔

"خیر اب ہم بالکل تیار ہیں۔ اور آمد و رفت اور خورد و نوش کے خرچ کے منتظر ہیں لہذا جلد از جلد تاریخ مناظرہ اور مقام مناظرہ کہ سنبھل میں کس جگہ ہوگا۔ اور شرائط مناظرہ مقرر فرما کر اور اسکے ساتھ آمد و رفت اور خورد و نوش کا خرچ نقد روانہ فرما دیجئے۔"

اس کے جواب میں فوراً ہی شرائط مناظرہ کی اپنی تجویز کے ساتھ لکھا گیا کہ ان شرائط کی بعینہٖ یا ترمیم و تنسیخ کے ساتھ منظوری آنے کے بعد تاریخ مناظرہ طے کر دی جائے گی۔ اور اس تاریخ سے ایک ہفتہ قبل زادِ راہ بھی حاضر خدمت ہو جائے گا۔ یہ رجسٹرڈ جواب ۲۶ر صفر کو بھیجا گیا تھا۔ کوئی جواب نہ آیا۔ تو ا ر ربیع الاول کو تقاضے کی ایک رجسٹری اور بھیجی گئی۔ اور اس کے جواب میں بھی خاموشی رہی تو تیسری ایک رجسٹری ۲۲ر ربیع الاول کو حوالۂ ڈاک ہوئی[1] تب جا کر ۲۷ر ربیع الاول کو جواب آیا۔

خط و کتابت کا یہ بیان مختصر کرتے ہوئے آخری بات یہ ہے کہ جب مناظرے کیلئے ۲۲ تا ۲۴ر جمادی الاولیٰ مقرر ہو گئی اور ادھر سے حسب وعدہ

---

[1] ڈاک کے نظام کی جو بدحالی آجکل کے ہندوستان میں ہے اسکا خیال کر کے شاید کوئی یہ کہے کہ جواب کے لئے بہت تھوڑا وقت دیا جا رہا تھا۔ اسلئے یہ بتا دینا ضروری ہے کہ اس زمانہ میں امروہہ اور بریلی کے درمیان رجسٹرڈ خطوط کو بھی تین دن سے زیادہ نہیں لگتے تھے۔

سفر خرچ کا منی آرڈر بھی چلا گیا تو بجائے کسی رسیدی جواب کے ایک اشتہار بعنوانِ "کھلا خط" ٹھیک ۲۱ رجمادی الاولیٰ کو موصول ہوا جس کا مضمون یہ تھا۔

جناب مولوی منظور حسن صاحب خصوصاً و جمیع وہابیہ سنبھل عموماً درو ضلع نینی تال میں جو قرارداد ہو چکی تھی اسکے مطابق میں آپ سے مناظرے کیلئے تیار تھا اور ہوں لیکن معلوم ہوا کہ تلمیذ رشید عزیز سعید شیر بیشۂ اہل سنّت مولوی حشمت علی خاں صاحب لکھنوی کے مقابلے میں آپکا سارا گروہ عاجز رہا...... خدا و رسول جل جلالہٗ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عزیز موصوف کو آپ کے گروہ کے مقابلے میں پانچ روشن فتحیں اور آپ کے گروہ کو پانچ بار شرمناک شکستیں دیں۔ آپ اور آپکا گروہ سب عزیز موصوف کے مقابلے سے عاجز آچکے۔ مناظرہ بحمد اللہ تعالیٰ اہل سنّت کی فتحِ مبین اور وہابیہ کی شکستِ مُہین پر ختم ہو چکا۔ لہٰذا وہ مناظرہ جو قرارداد ضلع نینی تال کے مطابق طے ہوا تھا ختم ہو چکا۔ کہ جو لوگ میرے تلمیذ سعید کے سامنے اپنا اسلام ثابت کرنے سے عاجز رہے وہ میرے سامنے ایک فرعی مسئلہ علم غیب میں لب کشائی کا کیا حق رکھتے ہیں؟ اب بھی اگر مناظرہ کرنا ہو۔ تو اس کی ایک تحریر دو کہ ہمارا سارا گروہ مولوی حشمت علی صاحب کے مقابلے سے عاجز رہا یا اپنے اکابر کو دیوبند و تھانہ بھون سے بلاؤ تا کہ ان کا عجز و فرار بھی ایسا ہی دکھا دیا جائے"۔

مولوی رحم الٰہی صاحب نے اس اشتہار عام کے ذریعہ اپنے نزدیک اس بات کا پکا انتظام کر لیا تھا کہ مناظرے سے جان چھوٹی۔ مگر اپنا جو عالم اس زمانے میں تھا اس میں اس کی کیا گنجائش تھی۔ موصوف کو ایک نوٹس جوابی تار برقی کے



ذریعے ۲۲ رتاریخ کو دیا گیا۔

فوراً آیئے۔ ہر قسم کی بہانہ بازی کو چھوڑ دیجئے ورنہ جملہ حرجے کے آپ ذمہ دار ہوں گے"۔

اور اسکے بعد موصوف کو چارو ناچار آنا پڑا۔ اگرچہ پھر بھی اتنی دیر ضرور لگا دی کہ ۲۴ رتاریخ کو پہنچے جو کہ مناظرے کا آخری طے شدہ دن تھا۔ اور نتیجۃً یہ مناظرہ اب ۲۴ رتا ۲۶ ر رہا۔

موصوف آ تو گئے۔ مگر مناظرے کیلئے خود کھڑے ہونے کو کسی طرح تیار نہ ہوئے بلکہ اپنے ساتھ اپنے عزیز سعید، تلمیذ رشید مولوی حشمت علی صاحب کو لے آئے تھے۔ اُنہی کو اپنا وکیل بنا کے کھڑا کیا۔ اور ان "عزیز سعید" نے پورے دو دن تو "سوال کچھ اور جواب کچھ" کے میدان میں اپنی مہارت دکھانے کا وہ منظر پیش کیا کہ خود اُن کی جماعت شرم سے پانی پانی ہونے لگی یہ مسئلہ زیر بحث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کا تھا۔ اور وہ اپنی جوابی تقریریں بحث کا موضوع بنا ڈالتے تھے اکابر دیوبند کے اسلام اور کفر کو۔ موضوع بحث سے ان کے فرار کی یہ کیفیت دو دن میں اتنی روشن ہو گئی کہ بالآخر اُن کی جماعت کے سرغنہ بھی تاب نہ لا سکے اور انھیں مجبور کیا کہ موضوع پر بات کریں۔ اور ان کے دعوائے علم غیب کے خلاف جو دلیل پر دلیل مسلسل پیش کی جا رہی ہے اس کے جواب میں کچھ تو اپنی دلیل پبلک کے سامنے لائیں۔ اسکے نتیجے میں تیسرے دن انھیں بھی کچھ شرم آ ہی گئی اور کوشش شروع کی کہ دوسری طرف کی انکاری آیات و احادیث کے مقابلے میں کچھ ثبوت والی دلیلیں لائیں۔ تو اس میدان میں چونکہ اُن کی گرہ بالکل ہی خالی تھی۔ ورنہ ان کے استاذ شیخ الحدیث مولوی رحم الٰہی صاحب اس مناظرے میں آنے سے بچنے کے لئے وہ سب کچھ کیوں کرتے

جس کی تفصیل اوپر آئی۔ اسلئے اللہ تبارک وتعالیٰ کی تائید ونصرت سے اس مناظرے کے آخری دن میں یہ بات بالکل ہی روشن ہوگئی کہ عالم الغیب والشہادۃ صرف اُسی کی ذات وحدہٗ لاشریک ہے' اور کوئی بھی بندہ چاہے وہ نبی ورسول کے مرتبے کا ہو۔ بلکہ ان سب میں بھی اشرف وافضل کیوں نہ ہو، اسکے لئے علم غیب کی صفت کا دعویٰ کرنا قطعی طور پر خلافِ قرآن وحدیث ہے۔ والحمد للہ تعالیٰ وسبحانہ۔

---

دَرَوُ اور سنبھل کے مناظروں کی تفصیلی روئیداد اُسی زمانے میں "صاعقۂ آسمانی برفرقۂ رضاخانی" کے نام سے چھپ گئی تھی اور رفائل میں موجود ہے۔ مگر یہاں اس سے زیادہ تفصیل کی گنجائش نہیں۔



# آریہ سماجیوں سے پہلا مناظرہ

آریہ سماج والوں سے پہلے مناظرے کی نوبت بریلی میں آئی۔ یہ دسمبر ۱۹۳۲ء کی بات ہے۔ میرا قیام تو اس وقت تک بریلی میں نہیں ہوا تھا۔ لیکن وہاں کے مدرسہ مصباح العلوم میں میرے استاذ حضرت مولانا کریم بخش صاحب کے صاحبزادے مولانا عبدالحق صاحبؒ کا صدر مدرس کی حیثیت سے تقرر ہوگیا تھا۔ انھوں نے اس سال مجھے اپنے مدرسے کے سالانہ جلسے میں تقریر کیلئے مدعو کیا، میری تقریر کا عنوان تھا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت اور قرآنِ مجید کا وحی الٰہی ہونا۔ تقریر کے دوران میں ایک صاحب اعتراض کیلئے یا کہیے سوال کرنے کے لئے کھڑے ہوگئے۔ ان کے اعتراض نے بتایا کہ یہ آریہ سماجی ہندو ہیں۔ میں نے اُن سے کہا کہ آپ میری تقریر کے بعد مجھ سے ملیں اور اپنی بات کہیں تب میں جواب دوں گا۔ وہ بعد میں ملے اور اپنا نام ماسٹر بلدیو پرشاد سوزن بتایا۔ اور مختصر گفتگو کے بعد انھوں نے مناظرہ کا چیلنج دیا۔ جس کے بارے میں شہر کے دو معزز مسلمانوں نے اُن سے بات چیت کر کے میری منظوری سے چھ دن کا مناظرہ طے کیا۔ جس میں پہلے تین دن میں قرآن پاک کا وحی الٰہی ہونا موضوع بحث ہوگا۔ اور دوسرے تین دن میں وید کے بارے میں یہی بحث ہوگی۔ مگر اللہ تبارک وتعالیٰ کی مدد سے پہلے تین دن میں یہ صورت حال ہوئی کہ خود ماسٹر صاحب کی طرف کے صدر جلسہ کو

جو خود ہندو اور ایک کالج کے پرنسپل تھے چوتھے دن ماسٹر صاحب پر رحم کھا کر یہ کہنا پڑا کہ مولانا صاحب آپکا اور ماسٹر صاحب کا کوئی مقابلہ نہیں ہے۔ اسلئے مناظرے کے مزید جاری رکھنے میں کوئی فائدہ نہیں مناسب ہے کہ اب ختم کر دیا جائے۔ اس طرح چوتھے دن ہی یہ مناظرہ خود ماسٹر صاحب کے اپنے صدر جلسہ کی فرمائش پر ختم ہو گیا۔ فالحمد للہ۔ اس کے بعد ان لوگوں سے بعض اور مناظرے ہوئے جو ۳۲ء میں الفرقان جاری ہونے کے بعد میں ہوئے اور ان کی روداد الفرقان میں آئی۔ اس دور کا بھی پہلا مناظرہ بریلی ہی میں مشہور سماجی مناظر پنڈت گوپی چند سے ہوا۔



# الفرقان کا اجراء

ماہنامہ الفرقان جس کی اشاعت کا اسوقت (رمضان ۱۴۱۴ھ میں) باسٹھواں سال چل رہا ہے۔ اس کا اجراء بھی فی الواقع احقاقِ حق اور ابطال باطل کیلئے اس عاجز بندے کے فکر و عمل کی ہی ایک کڑی تھی۔ اس دور میں بار بار تقاضہ ہوتا رہا تھا کہ ایک ماہنامہ جاری کیا جائے۔ لیکن ہر کام کیلئے ایک وقت مقرر اور مقدر رہے۔ اس لئے عملی شکل نہیں بن پاتی تھی۔ حتیٰ کہ وہ وقت مقرر آگیا اور ذی الحجہ ۱۳۵۲ھ میں استخارہ مسنونہ کے بعد اعلان کر دیا گیا کہ انشاء اللہ محرم ۵۳ھ سے ایک ماہنامہ الفرقان نام بریلی سے جاری ہوگا۔

عالم اسباب میں یہ قطعی فیصلہ اسی سال شوال کے ایک اہم واقعے کا نتیجہ تھا۔ واقعہ یہ تھا کہ دَرَدَا اور سنبھل وغیرہ کے مناظروں کے بعد بریلوی فتنہ انگیزوں سے ایک اہم مناظرہ ۱۵ شوال کو لاہور میں ہونے کے لئے طے پا گیا۔ اسکی اہمیت یہ تھی کہ دیوبندی بریلوی نزاع کی تاریخ میں پہلی بار فریقین اس بات پر متفق ہوئے تھے کہ مناظرے میں کسی کو حکم اور جج بنالیا جائے۔ اور اسکا فیصلہ اس قضیے کو جو ہندوستانی امت مسلمہ کیلئے نہایت مہلک اور اضطراب انگیز ہے، ہمیشہ کیلئے ختم کر دے۔ اور اس مقصد کے لئے تین ناموں پر بھی فریقین کا اتفاق ہو گیا تھا۔ یہ نام تھے ڈاکٹر سر محمد اقبال۔ مولانا اصغر علی روحی سابق پروفیسر اسلامیہ کالج لاہور۔ اور

شیخ صادق حسن بیرسٹرایٹ لا۔ امرتسر۔ ڈاکٹر علامہ اقبال کے مرتبے اور مقام کے بارے میں تو کچھ کہنے کی ضرورت ہی نہیں۔ باقی دونوں حضرات بھی اپنے زمانے میں خاص کر پنجاب کے علاقہ میں نہایت مؤثر اور معزز شخصیتوں کے مالک تھے۔ اس لیے اس عاجز کی نظر میں یہ ہونے والا مناظرہ مسلمانانِ ہند کی تاریخ کا ایک یادگار ورق بننے جا رہا تھا۔ اور لازم تھا کہ کوئی چیز اس کی راہ میں اپنے امکان بھر حائل نہ ہونے دی جائے۔ چنانچہ بریلوی فریق کی ایک ایسی شرط بھی اس سلسلے میں منظور کی گئی جس کا کوئی جواز بھی انکے لئے نہ تھا اور ہمارے لئے اسکا پورا کرنا آسان بھی نہ تھا۔

شرط یہ تھی کہ جس طرح وہ اپنے لئے طے کرتے ہیں کہ اُن کی طرف سے مناظر مولوی حامد رضا خاں صاحب ہوں گے یا اُن کا وکیل۔ اسی طرح ہم اہل دیوبند کی طرف سے بھی یہ مانا جائے کہ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی مناظر ہوں گے یا ان کا وکیل۔

ہماری طرف سے بھی مناظر کا نام ہمارا مقابل فریق طے کرے۔ ایسی عجیب وغریب بات شاید ہی کبھی کسی کے سننے میں آئی ہو! اور پھر جو نام تجویز فرمایا گیا تھا۔ یعنی حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ اُن کے بارے میں دنیا جانتی تھی کہ بریلوی جماعت کے معاندانہ اور ہٹ دھرمانہ رویوں کا تجربہ فرمانے کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے اصولوں کی رو سے انکو کبھی قابل خطاب ہی نہ سمجھا تھا۔ پس بذات خود ان کے مقابلے میں مناظر بننے کے لئے لاہور تشریف لانے کا تو سوال ہی کیا تھا، اپنی طرف سے کسی کو وکیل اور مجاز بنا دیں یہی مشکل بات تھی۔ بظاہر اس قطعی نامعقول شرط کی وجہ یہی تھی کہ یہ بریلوی حضرات سمجھتے تھے کہ مولانا تھانوی صاحب خود



تو کیا آویں گے وہ اپنا وکیل بھی کسی کو بنانے کے لئے تیار نہیں ہونگے۔ پس مناظرہ ہی نہ ہوگا۔ اور اُن کی یہ کوشش (کہ مناظرہ ٹل جائے) اس لئے ہونی ہی چاہئے تھی کہ یہ جج اور حکم والی ہماری شرط انھوں نے بظاہر مان تو لی تھی۔ مگر یہ اُن کے مان کی بات نہ تھی۔ اسلئے کہ اکابر دیوبند کے خلاف اُن کی تکفیری مہم کے کسی غلط فہمی اور سنجیدگی پر مبنی ہونے کی کوئی علامت نہیں پائی جاتی تھی۔ اس کے برعکس تمام علامتیں اس بات کی تھیں کہ یہ ایک سوچے سمجھے کاروبار والی مہم ہے۔ لیکن یہاں چونکہ یہ طے کر لیا گیا تھا کہ کچھ بھی ہو اس تاریخی موقع کو ضائع نہیں ہونے دینا ہے۔ اس لئے جب بریلوی فریق اپنی اس ناروا شرط کے بارے میں کچھ بھی سننے کو تیار نہ ہوا تو یہ بھی مان لی گئی۔ اور سوچ لیا گیا کہ انشاء اللہ حضرت حکیم الامت (تھانوی) رحمۃ اللہ علیہ معاملے کی اس خاص نوعیت کے پیش نظر خدام کی بات قبول فرما لیں گے۔ اور ہم میں سے کسی کے نام کا وکالت نامہ تحریر فرما دیں گے۔

الحمد للہ کہ یہ توقع پوری ہوئی اور حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حسب ذیل وکالت نامہ تحریر فرما دیا

مقام تھانہ بھون　　　　۵ رمضان ۱۳۵۲ھ

بعد حمد و صلوٰۃ جس دینی کلام سے کسی کو خطاب کیا جاوے وہ اگر محض تبلیغ ہے تو عبادت ہے اور یہ ایک صورت ہے؛ اس کے بعد اگر مخاطب محض تحقیق حق کیلئے کوئی سوال کرے تو اسکو جواب دینا بھی عبادت ہے اور یہ دوسری صورت ہے اور ان دونوں خدمتوں کیلئے ہر مسلمان جن میں احقر بھی ہے حاضر ہے۔ اور اگر محض جدال ہی مقصود ہے تو اس کو جواب نہ دینا اور اعراض کرنا بھی جائز ہے اور اس

سکوت میں جو مذبذبین کے ضرر کا شبہ ہوتا ہے تو اس ضرر کا خود مذبذبین کی تفہیم سے دفع کرنا ممکن ہے۔ خواہ ابتداءً یا ان کے سوال کے بعد۔ اور میرا یہی مذاق ہے۔

اس تمہید کے بعد عرض ہے کہ رسالہ "حفظ الایمان" مؤلفہ احقر پر اعتراض کرنے والوں کے متعلق میرا عمل ہمیشہ سے اپنے مذاق کے موافق رہا ہے کہ نفس مسئلہ کی تبلیغ اور متردّدین کی تشفی کے لئے خود رسالہ "حفظ الایمان"۔ "بسط البنان"۔ "تغییر العنوان" لکھ چکا اور معاندین کو کہیں خطاب نہیں کیا مگر بعض احباب بعض مواقع میں دوسرے مذاق پر عمل کرنے کو نافع سمجھتے ہیں اور ان بعض مواقع پر بعض حالات کے اقتضاء سے اس نافعیت میں اسکی حاجت ہے کہ اس تفہیم کے لئے میں کسی کو اپنا وکیل بنا دوں اسلئے سر دست میں اپنی طرف سے اس تفہیم کے لئے ان بزرگوں کو اپنا وکیل بناتا ہوں۔

حضرت مولانا حسین احمد صاحب فیض آبادی۔ جناب مولانا محمد منظور صاحب سنبھلی مولانا ابوالوفا صاحب شاہجہانپوری۔ مولانا محمد اسمٰعیل صاحب سنبھلی

دام فیضہم جمیعاً

اللہ تعالیٰ ان حضرات کے ارشاد و تفہیم میں نفع و برکت بخشے ان ارید الا الاصلاح ما استطعت وما توفیقی الا باللہ

کتبہٗ اشرف علی تھانوی حنفی چشتی

یہ وکالت نامہ لے کر یہ خاکسار (محمد منظور نعمانی) اور مولانا ابوالوفا صاحب نیز مولانا محمد اسمٰعیل صاحب سنبھلی (رحمۃ اللہ علیہما) تاریخ مناظرہ سے تین چار دن پہلے ہی لاہور پہونچ گئے۔



جیسا کہ ابھی عرض کیا گیا کہ دیوبندی مناظر کے لئے حضرت حکیم الامت کی طرف سے وکالت نامے کی شرط لگانے کا مقصد سوائے اسکے کچھ نہیں ہو سکتا تھا کہ یہ شرط پوری نہ ہو سکے گی۔ اور اس طرح اس مناظرے سے جان چھوٹ جائے گی جس میں ایسے معروف و موقر اور معتمد حضرات کو حَکم بنانا مان لیا گیا ہے، اس اندازے کی پوری تصدیق ہم لوگوں کے لاہور پہونچنے پر اس طرح ہو گئی کہ وکالت نامہ سامنے آجانے پر مناظرے سے دو دن پیشتر بریلوی حضرات کا ایک وفد جس میں مولوی حشمت علی صاحب مولوی عبدالحفیظ صاحب اور مولوی سید محمد صاحب ناظم حزب الاحناف وغیرہ شامل تھے ہمارے پاس آیا۔ اور ایک نئی شرط یہ عائد کی کہ اس وکالت نامے کی تصدیق جماعت دیوبند کے دو مستند عالموں کو کرنی ہو گی۔ ہم نے تو ہر قیمت پر مناظرہ ہو جانا طے کیا ہوا تھا، اس لئے جب اُن کو بضد دیکھا تو اس کو بھی مان لیا۔ یہاں بھی ان کو ناکامی ہوئی اور مناظرہ رہ جانے کا بہانہ نہ مل سکا تو اگلے دن ایک نیا شگوفہ کھلایا۔ کہ مناظرہ کی جگہ کے سلسلے میں اگرچہ یہ طے ہو چکا تھا اور تحریر میں آچکا تھا کہ جج صاحبان اگر مجمع عام والے مناظرے میں حصہ لینے کو تیار نہ ہوئے تو بس ایک ایک مناظر اور دس دس معین مجلس مناظرہ میں شریک ہوں گے۔ مگر جب ان جج صاحبان نے اس تجویز اور معاہدے کی روح اور اسپرٹ کے مطابق یہ بھی چاہا کہ مناظرے کی مجلس کسی تخلیے کی (پرائیویٹ) جگہ میں ہو نہ کہ کسی ایسی جگہ پر کہ جہاں عام مجمع ہو سکتا ہو تو اِن حضرات نے ان کی اس بات کو ماننے سے انکار کر دیا۔ اور بغیر ہمارے مشورے یا علم و اطلاع کے اشتہار شائع کر دیا کہ مناظرے کا مقام مسجدِ وزیر خاں ہو گی جو کہ لاہور میں بریلوی حضرات کا مرکز تھی۔ مزید براں

بالکل خلافِ واقعہ طور پر یہ بھی شائع کیا علامہ اقبال اور مولانا روحی نے کسی حالت میں بھی ثالثی کرنے سے انکار کردیا ہے۔ جس کی تردید خود ان دونوں حضرات کی طرف سے اخبارات اور اشتہارات میں نکلی۔ ہم نے اس سب کے باوجود طے کیے رکھا کہ مناظرے سے انکار ہمیں نہیں کرنا ہے۔ جنانچہ ۱۵ شوال کی مقرّرہ تاریخ کو ہم لوگ اُن حضرات کے شائع کردہ اشتہار کے مطابق مسجد وزیر خاں میں پہونچ گئے۔

اب مجمع عام میں حضرت تھانوی (رحمۃ اللہ علیہ) کا وکالت نامہ پیش کیا گیا تو دو مستند دیوبندی علماء کی طرف سے اسکی تصدیق والی بریلوی شرط پوری کرنے کے لئے انہی حضرات کی طرف سے لئے گئے ناموں کے مطابق حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوری اور مولانا عبدالحنّان خطیب اسٹریلیا مسجد نے وہیں اسکی تصدیق تحریرًا کردی۔

یہ قصّہ میں اتنی تفصیل کے ساتھ اسلئے لکھ رہا ہوں کہ اپنے رنگ کا ایک غیر معمولی عبرت انگیز قصہ ہے۔ قصّہ ہے شیطان کے کسی پر مسلط ہو جانے کا۔ کہ جب بد قسمتی سے ایسا ہو جاتا ہے تو پھر ایک فرد یا ایک گروہ کیسی کیسی ناقابل تصور باتیں بے دھڑک کر سکتا ہے۔ اس تصدیقی تحریر کی بات سامنے آنے کے بعد کسی کے ذہن میں کوئی شبہ اس بارے میں نہ رہا ہوگا۔ کہ اب مناظرے کی بساط بچھ گئی ہوگی۔ مگر نہیں۔ اب ایک نیا مطالبہ ہوا۔ اور وہ یہ کہ لاہور کے دیوبندی علماء تحریر دیں کہ "ہم محمد منظور کو مولانا اشرف علی تھانوی صاحب کا وکیل تسلیم کرتے ہیں"۔ مطلوبہ تحریر کی یہ عبارت مولوی حامد رضا خاں صاحب اور مولوی نعیم الدین صاحب مرادآبادی کی تجویز فرمودہ تھی۔ جو ان کی طرف کے صدر جلسہ جناب مولوی سید حبیب صاحب



ایڈیٹر اخبار سیاست لاہور کے ذریعہ ہم لوگوں تک آئی۔ کسی بھی معقول آدمی کے ذہن میں کوئی تُک اس مزید مطالبے کی آسکتی ہے؟ مگر اس کی نامعقولیت سے بھی صرف نظر کر کے موجود علماء دیوبند کی طرف سے تحریر دیدی گئی تا کہ کسی طرح تو مناظرہ ہو۔ اور اسی لئے یہ ان کی مضحکہ خیز بات بھی قبول کرلی گئی کہ مولوی حامد رضا خاں صاحب جو بریلوی جماعت کے سربراہ تھے وہ مناظرے میں تشریف تو رکھیں گے۔ مگر مناظرہ ان کی طرف سے ان کے وکیل کی حیثیت سے مولوی حشمت علی صاحب کریں گے۔ اس کے لیے موصوف نے تحریر عطا فرمائی کہ

"میں لاہور کے فیصلہ کن مناظرے کے لئے اپنی طرف سے مولوی حشمت علی صاحب سلمہٗ کو اپنا وکیلِ مطلق بناتا ہوں۔ وکیل موصوف کا قول، قبول، عدول سب میرا ہے اور ان کی فتح و شکست میری فتح و شکست ہے۔"

یہ مرحلہ طے ہونے کے بعد اب اس عاجز کے اور مولوی حشمت علی صاحب کے درمیان مناظرے کے طریق کار پر باضابطہ گفتگو شروع ہوئی اور اس سلسلے میں میری یہ شرط مولوی صاحب موصوف نے مان لی کہ مناظرے میں مدعی کی پوزیشن میری ہوگی۔ لیکن اس کے بعد اپنے لئے وہ حق طلب کیا جو فن مناظرہ کی اصطلاح میں "مجیب" کا حق ہوتا ہے۔ یعنی ہر بحث میں آخری اور اختتامی تقریر کا حق۔ حالانکہ اس حق کے اصول و قواعد کی رو سے یہ حق مدعی کا ہوتا ہے اور اسی کو اصطلاحی مجیب کی پوزیشن حاصل ہوتی ہے۔ موصوف نے اس میں بحث کرنی چاہی تو ان کو اس فن کی مستند اور مسلّم کتاب رشیدیہ دکھائی گئی۔ جس کا اُن کے پاس کوئی معقول جواب

نہ تھا اور نہ ہو سکتا تھا۔ لیکن وہ اپنی بے قاعدہ ضد سے باز آنے کے لئے تیار نہ تھے حتیٰ کہ انکی طرف کے صدر جلسہ نے مجبور ہو کر اس عاجز ہی سے پوچھا کہ اچھا تو اب کیسے اس نزاع کا فیصلہ ہو؟ تب اُن سے عرض کیا گیا کہ پروفیسر مولانا اصغر علی صاحب روحی جن کا نام آپ حضرات ہی کی تحریک پر ججوں میں شامل ہوا تھا میں اس معاملہ میں ان کو حکم تسلیم کرتا ہوں وہ جو فیصلہ فرما دینگے میں قبول کرلوں گا۔ لیکن مولوی حشمت علی صاحب اسکو قبول کرنے کے لئے بھی آمادہ نہ ہوئے۔ حتیٰ کہ پہلا دن تمام ہو گیا۔

دوسرا دن (۱۶ر شوال ۱۳۵۲ھ) پھر اسی بحث سے شروع ہوا۔ اس دن بریلوی فریق کے صدر جلسہ محمد شاہ صاحب تھے اس بحث کے سلسلے میں اس عاجز کے دلائل سننے کے بعد موصوف نے فرمایا کہ میں اگر مناظر ہوتا تو آپ کی بات مان لیتا۔ مگر اپنے مناظر کو میں اس کے لئے مجبور نہیں کر سکوں گا۔ اور اسکے بعد انھوں نے سمجھوتے کی ایک تجویز پیش کی کہ مناظرے میں چونکہ چار بحثیں ہونا ہیں۔ اسلئے سمجھوتے کے طور پر اسے قبول کرلیا جائے کہ دو بحثوں میں ایک فریق مجیب ہو اور دوسری دو میں دوسرا فریق۔ ہم لوگوں نے اسے بھی قبول کیا۔ اور چار میں سے دو بحثوں میں آخری تقریر کا حق مولوی حشمت علی صاحب کے لئے بالکل خلاف قاعدہ طور پر مان لیا۔

مگر شرطوں کی زنبیل خالی ہونے کا نام نہیں لیتی تھی۔ اب ایک اور شرط پٹارے میں سے نکل آئی کہ تقریریں لفظ بہ لفظ لکھی جائیں اور اصل مؤکلین کے دستخط اُن پر کرائے جائیں۔ اسے بھی مان لیا گیا۔ یعنی مناظرے کو ٹالنے کا یہ حیلہ بھی ناکام بنا دیا گیا۔ تو پھر ایک اور شرط نکلنے لگی۔ مجبوراً اب اس عاجز نے کہا کہ شرطوں کا قصہ ختم کیجیے۔ میں بلا شرط مناظرہ شروع کرتا ہوں



اور یہ کہہ کر خطبۂ مسنونہ سے آغاز کر کے مولوی احمد رضا خاں صاحب کے مرتب کردہ فتوائے حسام الحرمین کے خلاف اپنے دعوے کی تقریر شروع کردی [۱] اور اس تقریر کا جواب بریلوی سمت سے اس ہنگامہ آرائی اور شور وشر کے ذریعہ دیا گیا جس نے پولیس کو مداخلت کرنے اور مناظرہ کا پروگرام ختم کرا دینے پر مجبور کیا یعنی مناظرہ بہرحال نہیں ہو سکا۔

اس کے بعد یہ عاجز لاہور سے واپس ہو کر جو ۲۰ر شوال کو مراد آباد پہنچا تو اس مناظرے سے متعلق بریلوی فتح مبین کے پوسٹر لگے ہوئے تھے۔ یاللعجب۔ یہ اکابر بریلویت مولوی حامد رضا خاں صاحب اور مولوی نعیم الدین صاحب مراد آبادی اس درجے کی دروغ گوئی بھی پسند کر سکتے ہیں۔!

یہ تھا وہ خاص واقعہ جس نے ایک ماہنامہ جاری کرنے کے دلی تقاضے کو اس منزل پر پہونچا دیا کہ دو مہینے کے اندر ہی اندر الفرقان نامی ماہنامے کا بریلی سے اجرا طے ہو گیا اور اعلان نکل گیا۔

۲۰ر شوال کو بریلوی پوسٹر دیکھ کر اگلے ہی دن ایک رجسٹرڈ نوٹس بنام مولوی حامد رضا خاں صاحب (سجادہ نشین آستانہ رضویہ۔ بریلی) روانہ کیا جس میں اس پوسٹر کے حوالے سے انیس سوالات تھے۔ جو الفرقان کے پہلے ہی شمارے (محرم ۱۳۵۳ھ) میں شائع ہو چکے ہیں۔ آخری سوال جو اصل مقصد کو پیش کرنے والا سوال تھا وہ یہ تھا کہ

---

[۱] اسی فتوے کی چار بحثوں پر مناظرہ طے ہوا تھا۔ یہ بحثیں اکابر دیوبند حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی۔ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی۔ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری اور حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہم پر الزامات سے متعلق تھیں۔

"لاہور کے مناظرے سے جس بری طرح آپ نے فرار اختیار کیا۔ اُس کا حال تو آپ کا ضمیر خوب جانتا ہوگا۔ لیکن کیا اب آپ اس کے لئے تیار ہو سکتے ہیں کہ اس موضوع پر میرے اور آپ کے درمیان بذریعہ خط و کتابت تحریری مناظرہ ہو۔ اور بعد اختتام فریقین کی تمام تحریریں بغرض فیصلہ اُن تینوں حضرات کے سامنے پیش کر دی جائیں جو لاہور کے اُس فیصلہ کن مناظرہ کیلئے باتفاق فریقین حکم مقرر ہوئے تھے۔ اگر آپ اسکے لئے آمادہ ہوں تو فوراً مطلع فرمائیں۔ تاکہ میں یہاں سے اپنا بیانِ دعویٰ روانہ کروں جس میں بعونہ تعالیٰ اس ناچیز نے ثابت کر دیا ہے کہ آپ کے والد ماجد کی حسام الحرمین کا فتوے کفر غلط، باطل خلاف دیانت و امانت اور سراسر جہالت یا محض عناد پر مبنی ہے ...."

چالیس دن سے زیادہ گزرنے پر بھی جب خاں صاحب موصوف کا کوئی جواب نہ آیا تو ایک دوسرا نوٹس دیا گیا۔ جس کا مضمون تمہیدی سطروں کے بعد حسب ذیل تھا۔

"آج پھر خالصاً لوجہ اللہ اور نصحاً لعباد اللہ میں آپ کو اسطرف توجہ دلاتا ہوں کہ محض توفیقِ خداوندی سے اس وقت ہمارا اور آپکا اتفاق ہندوستان کے تین مشہور اور قابلِ اعتماد عمائد (یعنی ڈاکٹر سر محمد اقبال مولانا اصغر علی صاحب روحی، شیخ صادق حسن صاحب بیرسٹر ایٹ لا ایم ایل اے امرتسر) پر ہو گیا ہے، اور فریقین نے ان کو حکم تسلیم کر لیا ہے۔ خدارا اس لطیفۂ غیبی سے فائدہ اٹھائیے اور مسلمانوں کو فائدہ اٹھانے کا موقع دیجئے اور اسکی آسان ترین صورت وہی ہے جو میں پیش کر چکا ہوں کہ لاہور کے طے شدہ مباحث پر انھیں شرائط کے ساتھ میرے اور آپ کے درمیان



بذریعہ خط و کتابت تحریری مناظرہ ہو اور بعد اختتام وہ تمام تحریریں حضرات ثالثین کی خدمت میں بغرض فیصلہ پیش کر دیجائیں۔ اور اسکے بعد ان کے فیصلہ کے ساتھ ملک میں شائع کر دی جائیں۔ اسکے لئے فریقین کے یکجا اجتماع کی بھی ضرورت نہیں اپنے اپنے مقام پر رہتے ہوئے بھی یہ کام ہو سکتا ہے لیکن بایں ہمہ اگر کسی وجہ سے آپ اجتماع ضروری سمجھیں تو بندہ خود اپنے کرایہ سے بریلی جناب کے دولتکدہ پر حاضر ہو سکتا ہے۔ اور بہرحال آپ کو اختیار ہوگا کہ میری تحریر کا جواب آپ خود لکھیں یا اپنے وکیل سے لکھوائیں مکرر گزارش ہے کہ خدارا مسلمانوں کی پراگندہ حالی پر رحم فرمائیے اور مسلمہ فریقین ثالثین کے فیصلہ پر اس تباہ کن جنگ کو ختم کر دیجئے۔ والسلام علیٰ اھل الاسلام۔"

خاکسار محمد منظور نعمانی

یہ دوسرا نوٹس جس وقت بھیجا گیا۔ اسوقت یہ فیصلہ اللہ کے بھروسے پر کر لیا گیا تھا کہ آئندہ محرم (۱۳۵۳ھ) سے الفرقان نامی ماہنامہ جاری کیا جائے گا۔ اور بریلی سے ہی جاری کیا جائے گا۔ اور اگر اس دوسرے نوٹس کا بھی جواب نہ آیا جیسا کہ بظاہر یقینی ہے۔ تو ان دونوں نوٹسوں کے متن کے ساتھ ساتھ اپنے اس بیان دعوے کی اشاعت بھی الفرقان میں شروع کر دی جائے گی جس کو اس مجوزہ تحریری مناظرے میں پیش کرنا مقصود ہے۔ تاکہ عام مسلمانوں کے ساتھ ساتھ ان تین موقر حکم صاحبان کے سامنے بھی مولوی احمد رضا خاں صاحب کے فتوے حسام الحرمین کی حقیقت آسکے۔ اور اس فریب کارانہ فتوے کے ذریعہ ملت اسلامیہ ہند کو جس باہمی جنگ و جدال میں پھنسا دیا گیا ہے۔ اُس سے نجات کی کچھ راہ کھلے۔

پس یہ لاہور کا مجوّزہ "فیصلہ کن" مناظرہ تھا جو بظاہر اسباب الفرقان کو وجود میں لانے کا باعث بنا۔

## مسلسل نصرت و عنایتِ حق کا تجربہ

آج جبکہ الفرقان کے اجراء کو ساٹھ سال سے اوپر گزر چکے ہیں۔ یہ بندۂ عاجز پیچھے کی طرف پلٹ کر دیکھتا ہے تو دل اللہ کے شکر اور اس کی حمد و ثنا سے لبریز ہو جاتا ہے کہ ایک کمزور اور تن تنہا انسان کے فیصلے اور ارادہ کو اس نے کیسی قوت بخشی۔ الفرقان جاری کرنے کا یہ فیصلہ بالکل ہی بے سروسامانی کے عالم میں محض توکّلاً علی اللہ کیا گیا تھا۔ چنانچہ آغاز ہی سے مسلسل دقّتوں اور ناسازگاریوں کا سایہ رہا، مگر ہمت اپنے ربِّ کریم کی اعانت کے آسرے پر بندھی رہی۔ اور اگر کبھی اس میں شکست کے آثار پیدا ہوئے تو مالک کی مدد و اعانت کا ہاتھ کسی نہ کسی شکل میں ضرور سامنے آگیا، اور اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ (تم مجھے پکارو میں سنوں گا۔ قرآن سورۂ بقرہ) کی نوید کے مطابق اپنے بندے کی وہ پکار سنی گئی جو اُس نے الفرقان کی کشتی دریائے عمل میں اتارتے ہوئے ذیل کے الفاظ میں بلند کی تھی۔

"اے ساری کائنات کے پروردگار! تیرا ایک عاجز اور سیاہ کار بندہ تیرے ہی جلالت والے نام اور عظمت والے کلام سے شروع کرتا ہے۔ تو اس کے ارادوں میں برکت عطا فرما، اور اسکے دل کو صدقِ نیت اور اخلاص کی توفیق عطا فرما۔

خداوندا میں پیادہ پا ہوں اور وادی خاردار۔ میں تنہا ہوں اور راستے میں ہزاروں خونخوار۔ میری کشتی شکستہ ہے اور سامنے حوادث کا



طوفان! مگر تیری نُصرت ساتھ دے تو بیڑا پار ہے اور اُسی کے بھروسے پر تیرے اس کمزور بندے نے ہمت باندھی ہے ؎

درین دریائے بے پایاں درین طوفانِ موج افزا
دل افگندیم بسم اللہِ مجریہا و مُرسٰہا"

محرم ۱۳۵۳ھ)

الفرقان کے اجراء کا اعلان کیا گیا تو اس کا استقبال بہت حوصلہ افزا تھا۔ چنانچہ پہلے ہی شمارے میں اس عاجز کے لکھے ہوئے یہ الفاظ ملتے ہیں کہ:۔

"مجھے ہرگز امید نہ تھی کہ مجھ جیسے عاجز بندے کے ایک اعلان پر الفرقان کے اسقدر چاہنے والے پیدا ہو جائیں گے۔ خدا کے فضل و کرم سے صرف ماہ ذی الحجہ ۱۳۵۲ھ) میں اتنی درخواستیں آگئیں کہ اگر چند روز یہی رفتار باقی رہی تو امید ہے کہ انشاء اللہ عنقریب الفرقان ایک کامیاب رسالہ ہو جائے گا اور اپنے تمام مصارف خود برداشت کریگا"

(محرم ۱۳۵۳

لیکن دوسرے ہی پرچے میں یہ لکھنے کی نوبت آئی کہ

"جیسا کہ محرم کے پرچے میں عرض کیا گیا تھا ذی الحجہ میں الفرقان کی خریداری کی رفتار بہت زیادہ حوصلہ افزا رہی اور میں سمجھتا تھا کہ اگر دو چار مہینے یہی حال رہا تو بہت جلد انشاء اللہ الفرقان اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے قابل ہو جائے گا۔ لیکن افسوس کہ محرم ہی سے اس میں انحطاط شروع ہو گیا اور صفر میں تو گویا صفر ہی رہا" (صفر ۱۳۵۳ھ)

اس کے بعد یہ کہہ کر کہ "لیکن میں مایوس نہیں ہوں" احباب اور خاص کر

علماء کرام اور برادرانِ قاسمی سے اپیل کی گئی تھی کہ وہ الفرقان کے مقصد کو دیکھتے ہوئے اس کی حیات وبقاء کے سلسلے میں اپنا فرض محسوس کریں۔

تہی دستی کی وہ حالت جس کے ماتحت یہ سب لکھا گیا تھا یہ تھی کہ ربیع الاول کا شمارہ چھپوانے کے لئے اس عاجز کے پاس ایک پیسہ بھی نہیں تھا۔ خدا غریق رحمت کرے میری اہلیہ مرحومہ[1] والدہ مولوی عتیق الرحمٰن و حافظ حفیظ الرحمٰن کو کہ میں نے اُن سے کہا کہ کیا تمہارے پاس کچھ روپے ہونگے جو مجھے قرض دیدو؟۔ مرحومہ کے پاس ستر بہتر روپے نکلے۔ جو انھوں نے بخوشی مجھے دے دیئے۔ اور اس زمانہ میں بس اتنی ہی رقم ایک شمارہ تیار کرنے کیلئے کافی تھی۔ چنانچہ میں رسالہ کی کتابت لے کر فوراً دہلی روانہ ہو گیا جہاں اُس زمانے میں الفرقان کی طباعت ہوا کرتی تھی۔ اسلئے کہ بریلی میں اس وقت کوئی اچھا پریس نہ تھا۔

ربیع الاول کا یعنی تیسرا شمارہ تو نکل گیا۔ مگر اب اسکے آگے کے لئے کیا ہو؟ ہر ماہ ایک شمارہ نکال کر آئندہ والے کیلئے یہی سوال سامنے آتا تھا اور تقریباً ہر مہینے تعاون کی اپیل مختلف انداز سے دہراتے دہراتے گیارہویں نمبر یعنی ذیقعدہ کے شمارہ میں یہ لکھ دینے پر مجبور ہونا پڑا کہ

پہلو بشگافید و بہ بینید دلم را
تا چند بگویم کہ چنان است چنین نیست[2]

---

[1] ان کا انتقال ۶۲ ؁ ۱۳ھ ۱۹۴۳ء میں بریلی ہی کے زمانۂ قیام میں ہوا۔ عمر کل چوالیس سال پائی نہایت صابرہ و شاکرہ تھیں اور میرے لئے ہر لحاظ سے ذریعہ راحت۔

[2] سینہ چیر دو اور دل کا حال بذاتِ خود دیکھو، کہ میں کہاں تک بتاؤں کہ ایسا ہے اور ایسا ہے۔



حالات ومشکلات سے مجبور ہو کر گزشتہ نمبر میں میں نے اپنی اور الفرقان کی حالتِ زار لکھ دی تھی۔ اور مجھے کافی توقع تھی کہ دردانگیز داستان سے الفرقان کا ہر ناظر تھوڑی دیر کے لئے ضرور بے چین ہو جائے گا اور اسکی توسیع واشاعت کیلئے (جو اس کی زندگی کی کلید ہے) امکانی طاقت صرف کردے گا اور ہفتہ عشرہ کے اندر پانچسو کی مقررہ تعداد پوری ہو جائے گی، لیکن افسوس ہے کہ رسالہ کی اشاعت کو آج پندرہ دن سے زیادہ ہو گئے۔ مگر ابتک چند مخصوص احباب کے سوا (جن کی تعداد دس سے زیادہ نہیں) کسی طرف سے کوئی آواز نہیں آئی اور" واحسرتا! کہ میری وہ درد بھری پکار صدا البصحرا ہو کر رہ گئی فالی اللہ المشتکی وھوالمستعان۔

اب احباب کے اس تغافل نے رہی سہی ہمت بھی توڑ دی اور آج صفائی کے ساتھ میں یہ عرض کر دینے پر مجبور ہوں کہ بحالت موجودہ "الفرقان" کو آئندہ سال جاری رکھنے کی مجھ میں طاقت نہیں ہے، میں نے بہت چاہا کہ ہمت شکست نہ کھائے اور جس طرح ابتک الفرقان کو چلایا گیا ہے، آئندہ بھی چلتا رہے، لیکن یہ دنیا عالم اسباب ہے اور کوئی کام اس وقت تک باقی نہیں رہ سکتا جب تک کہ کم از کم اس کا جمع خرچ برابر نہ ہو یا اسکے لئے کوئی ایسا خزانہ ہاتھ نہ آجائے جسکے ختم ہو جانیکا کبھی خوف نہ ہو"

یہ گویا آئندہ سے الفرقان جاری نہ رکھ سکنے کا اعلان تھا۔ مگر رب کریم کی رحمت ونصرت نے مجھے تنہا نہ چھوڑا اور وہ بات پوری ہو کر رہی اور آج تک ہو رہی ہے جو میری پریشانی اور بے بسی کا مذکورہ بالا حال پڑھ کر میرے

ایک بزرگ نے (جن کا نام ظاہر کرنے کی مجھے اجازت نہ تھی) تحریر فرمائی کہ

"فکر نہ کرو، ہمت نہ ہارو، کارساز حقیقی کی اعانت تمھارے ساتھ ہے اور اس وقت اس کی مشیت یہی ہے کہ الفرقان ابھی دنیا میں زندہ رہے"۔ (ذی الحجہ ۱۳۵۳ھ)

## خانصاحب عبداللطیف خاں کا مشورہ

ابھی ذکر کرچکا ہوں کہ الفرقان کی چھپائی دہلی میں ہوا کرتی تھی میں خود ہی اس کی کتابت کراکے کاپیاں دہلی بھیجتا اور چھپوا کر بریلی لاتا تھا۔ دہلی کے جس پریس (جامعہ پریس) میں الفرقان کی طباعت ہوتی تھی اس کے مالک خاں صاحب عبداللطیف خاں سے پہلے ہی سے کچھ تعارف و تعلق تھا۔ پہلے شمارے کی کاپیاں لے کر گیا اور خاں صاحب کے حوالے کرنے لگا تو انھوں نے بڑے خلوص کے ساتھ فرمایا کہ مولانا! میری ایک حیثیت یہ ہے کہ میں یہ پریس چلا رہا ہوں، اس لحاظ سے مجھے چاہئے کہ میں آپکا کام فوراً ہاتھ میں لے لوں اور آپکا رسالہ چھاپ کر چھپائی آپ سے وصول کرلوں، لیکن مجھے آپ سے مخلصانہ تعلق بھی ہے اس لئے میں اپنے تجربہ کی بنا پر آپ کو مشورہ دینا ضروری سمجھتا ہوں ——— اس ایک دو سال میں کئی ایک دینی مذہبی رسالے نئے جاری ہوئے، میرے ہی پریس میں چھپتے تھے۔ کسی کے دو تین نمبر نکل سکے، کسی کے چار پانچ، کسی کے اس سے ایک دو زیادہ، اور پھر بند ہو گئے کیونکہ وہ لوگ اس سے زیادہ خسارہ برداشت نہیں کر سکتے تھے ——— اسلئے میرا مشورہ یہ ہے کہ اگر آپ کے پاس سرمائے کا اتنا انتظام ہے کہ دو تین سال تک رسالہ خسارہ کے ساتھ جاری رکھ سکیں، تب تو آپ اس کو شروع کریں، اور اگر اتنا



انتظام نہیں ہے تو اس کا خیال چھوڑ دیں۔ اس شمارہ کی کتابت پر جو کچھ خرچ آپ کر چکے بس اسی کا نقصان برداشت کرلیں ——— میں نے خاں صاحب کے اس مخلصانہ مشورہ کا شکریہ ادا کیا اور عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس طرف سے اطمینان ہے ——— خاں صاحب نے کاپیاں لے لیں اور دوسرے یا تیسرے دن میں چھپا چھپایا رسالہ لے کر بریلی واپس آگیا ——— اور واقعہ یہ تھا کہ میرے پاس صرف اتنا انتظام تھا کہ بس دو مہینے کے شمارے چھپ سکتے تھے ——— وہ توکل تو مجھے اب تک نصیب نہیں جس کے بارے میں فرمایا گیا ہے ——— "وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ"۔ (جو بندہ اللہ پر توکل کرے اس کی کاربراری کے لئے اللہ کافی ہے) لیکن اُس وقت بس اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے امید کر کے میں نے خاں صاحب سے وہ بات کہہ دی تھی۔

عبداللطیف خاں صاحب نے ایسی سچی تجربہ کارانہ بات فرمائی تھی کہ ہر مہینے ہی اُس کی سچائی کا تجربہ ہوتا رہا۔ مگر رحیم و کریم مالک کی رحیمی و کریمی کے قربان کہ اس نے میری تمامتر تہی مائیگی کے باوجود الفرقان بند ہو جانے کی نوبت نہ آنے دی۔ اور بلا شبہ یہ اس کارسازِ حقیقی کی مشیّت ہی کا فیصلہ تھا کہ الفرقان زندہ رہے۔ چنانچہ مسلسل دشواریوں اور پیہم نشیب و فراز کے زیر اثر ۱۳۷۲ھ مطابق ۱۹۵۳ء میں جب اس عاجز کی ہمّت جواب ہی دے گئی اور الفرقان کی اشاعت بند کر دینے کا فیصلہ کر لیا گیا تو اللہ نے میرے بڑے بیٹے مولوی عتیق الرحمٰن سلمہ اللہ تعالیٰ کے دل میں ڈالا کہ وہ اسکو آئندہ جاری رکھنے کی تمام ذمہ داری اپنے سر لے لیں اور اس طرح صرف چار ماہ کے عارضی وقفے کے بعد اسکی اشاعت

کا سلسلہ بحال ہو گیا۔ اور تقریباً بیس سال تک (جبتک کہ عزیز موصوف اپنی صحت کی خرابی کی بناپر اس ذمہ داری سے معذور نہ ہو گئے) الفرقان اس طرح نکلتا رہا کہ یہ عاجز اسکے مصارف کی فکر سے بالکل آزاد تھا۔

مولوی عتیق الرحمٰن کی صحت نے ان کو الفرقان کی ذمہ داری کے سلسلے میں معذور کر دیا تب بھی بحمد اللہ اسکے بند ہونے کی نوبت نہ آئی اور اس عاجز نے ایک بار اور یہ سوچ کر اسکا بار اٹھا لینے کی ہمت اپنے اندر پائی کہ اس کی عمر کے پچاس سال پورے ہو جائیں تب تک اسکو کسی طرح جاری ہی رکھا جائے۔ اور جب یہ وقت آیا تو مشیّت الٰہی نے میرے سب سے چھوٹے بیٹے مولوی خلیل الرحمٰن سجاد کو اس قابل کر دیا کہ وہ اس ذمہ داری کو اٹھا لینے کی پیش کش کریں۔ اور اس طرح بحمد اللہ وہ اسوقت تک جاری ہے۔ اللّٰھم لک الحمد ولک الشکر لا اُحصی ثناءً علیک انت کما اثنیت علیٰ نفسک۔



# الفرقان کی افادیت اور وجۂ شکر

الفرقان کبھی بھی مالی منفعت کا ذریعہ نہیں رہا۔ کم از کم ابتدائی بیس سال میں تو سراسر مالی پریشانی کا موجب ہی بنا رہا۔ اسکے باوجود اسکا سلسلہ جاری رہنے پر اللہ تبارک و تعالیٰ کا بے انتہا شکر اور اس کی حمد اسلئے ہے کہ اس کے ذریعہ بندگان خدا کو مختلف طریقوں سے دینی فائدہ پہنچتا رہا اسکے اوّل دور میں کتنے ہی مسلمان اس کی بدولت مشرکانہ رسوم و عقائد سے تائب ہو کر اخلاصِ توحید و اتباع سنت کے راستے پر آئے۔ ہندوستان میں جن اہل علم بزرگوں کے دم سے توحید و سنت کا فروغ اور اس کی حفاظت و حمایت تھی یعنی حضرت شاہ اسمٰعیل شہید دہلوی حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی اور حضرت مولانا اشرف علی تھانوی، حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارن پوری وغیرہ ان کے بارے میں بدعقیدگی اور بدگوئی سے اپنا نامۂ اعمال سیاہ کرنے والوں کو ان سے عقیدت و محبت کی دولت نصیب ہوئی۔ اور بریلی کے رضا خانی فتنے کی حقیقت و اصلیت واضح کرنے میں جو کام الفرقان کے ذریعہ انجام پایا، اس کے بارے میں تو یہ کہنے میں کوئی مضائقہ ان شاء اللہ نہیں ہوگا کہ وہ ابھی تک یکتا و یگانہ ہے۔ اور یہ سب بلاشبہ محض اللہ کی توفیق و نصرت سے ہوا ورنہ ایک تن تنہا پردیسی بندے کی کیا طاقت تھی کہ وہ عین بریلی ہی میں بیٹھ کر یہ کام انجام دیتا!

الفرقان کی یہ افادیت، بحمد اللہ اسکے روز اول ہی سے ایسی نمایاں ہوئی کہ اکابرِ وقت کی نگاہوں میں وہ قابل قدر قرار پا گیا۔ اپنی بے سروسامانی کے ساتھ ساتھ الفرقان کو جاری رکھنے کی جو جد وجہد اس عاجز کی طرف سے ہو رہی تھی اسکو چھ سات مہینے سے زیادہ نہیں گزرے تھے کہ ان اکابر نے اس میں اپنی تائید کا وزن شامل کرنے کے لئے ایک پرزور اپیل قوم سے ان الفاظ میں جاری فرمائی۔

## الفرقان کے لئے

# اکابرِ ملّت کی اپیل

باسمہٖ تعالیٰ حامداً ومصلّیاً

رسالہ الفرقان جناب مولانا محمد منظور صاحب نعمانی کی ادارت میں سات آٹھ مہینے سے جاری ہے اس کا مقصدِ وحید جیسا کہ معلوم ہوا ہے دین الٰہی کی اشاعت توحید وسنت کی حمایت وحفاظت ہے اور پوری تیز رفتاری کے ساتھ وہ اپنے اس مقصد کی طرف گامزن ہے اس مبارک مقصد کی اہمیت اور ضرورت سے تو کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔

مگر یہ بھی ظاہر ہے کہ مولانا محمد منظور صاحب الفرقان کے ذریعہ جو کام کر رہے ہیں وہ ان کا ذاتی نہیں بلکہ خالص دینی کام ہے اور تائیدِ اہل سنت وتردید اہل بدعت کے سلسلے میں جو خدمات وہ انجام دے رہے ہیں درحقیقت پوری جماعت کی طرف سے ایک فرض کفایہ ادا کر رہے ہیں۔

اندریں حالات چاہئے تو یہ تھا کہ جماعت پوری گرم جوشی کے ساتھ



الفرقان کی آواز کو پائدار اور وسیع کرنے کی کوشش کرتی اور مسلمانوں کی کوئی بستی ایسی نہ ہوتی جہاں الفرقان نہ پہونچتا ہوتا لیکن یہ معلوم کرکے افسوس ہوا کہ جماعت کے تغافل کی وجہ سے الفرقان کی اشاعت نہایت محدود ہے جس کی وجہ سے اس کی مالی حالت بھی نازک ہے بلکہ سرمایہ کی پریشانیوں کی وجہ سے اسکا بقا بھی خطرے میں ہے۔

لہذا مسلمانانِ اہل سنت سے پرزور اپیل کی جاتی ہے کہ وہ الفرقان کو ایک دینی مبلغ اور مذہبی داعی سمجھتے ہوئے اسکے دائرۂ اشاعت کو وسیع کرنیکی انتہائی جد وجہد کریں اور کوشش کریں کہ الفرقان کی آواز ہر شہر۔ ہر قصبے اور ہر گاؤں میں پہونچ جائے۔ مدارس اسلامیہ کے مہتمم صاحبان اسکو مدرسے کے نام جاری کرائیں اور طلبہ سے اسکا مطالعہ کرائیں، حضرات علماء وطلبہ کو چاہئے کہ وہ خود بھی الفرقان کا مطالعہ فرمائیں اور اسکی آواز کو وسیع کرنے کی ممکن سعی سے دریغ نہ فرمائیں۔ یہ زمانہ سخت فتنوں کا ہے اور الفرقان کا خصوصی نصب العین تمام جدید وقدیم فتنوں کا استیصال ہے۔ واللہ الموفّق

دعا ہے کہ ہماری یہ اپیل ضائع نہ جائے۔ اور اللہ تعالیٰ بہت جلد الفرقان کو بام ترقی پر پہونچائے اور اسکو اپنے مقاصد حسنہ میں کامیاب فرمائے وَمَا هُوَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْز

## دستخط حضرات علماء کرام ومشائخ عظام دامت فیوضہم وبرکاتہم

(امیر الہند شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد غفرلہٗ (شیخ الحدیث دار العلوم دیوبند) (حضرت علامہ مفتی) محمد کفایت اللہ غفرلہٗ (صدر جمعیۃ علماء ہند دہلی) (حضرت علامہ مولانا) شبیر احمد عثمانی عفا اللہ عنہٗ (شیخ الحدیث والتفسیر) (حضرت مولانا مولوی حافظ)

محمد عبد اللطیف (صاحب ناظم مظاہر علوم سہارنپور) خطیب امت حضرت مولانا) سید عطاء اللہ شاہ بخاری غفرلہٗ (امیر شریعت پنجاب) رئیس الاحرار حضرت مولانا) حبیب الرحمٰن لدھیانوی عفی عنہٗ (صدر مجلس احرار) (حضرت مولانا) احمد علی غفرلہٗ (امیر انجمن خدام الدین لاہور) (حضرت مولانا مفتی) محمد نعیم لدھیانوی عفا اللہ عنہٗ (حضرت مولانا) سید مرتضیٰ احسن عفی عنہٗ (حضرت مولانا) محمد طیب غفرلہٗ (مہتمم دار العلوم دیوبند) (حضرت مولانا) محمد اسعد اللہ عفاعنہ مولاہ (مناظر اسلام و مدرس مظاہر علوم (حضرت مولانا) حبیب الرحمٰن اعظمی غفرلہ (صدر مدرس مفتاح العلوم مئو اعظم گڈھ)

(الفرقان بابت رمضان وشوال ۱۳۵۳ھ)

## مجدد الف ثانی نمبر

اسی دور کے خاص قابلِ شکر کاموں میں الفرقان کا مجددّ الف ثانی نمبر ہے جو اسی بے سروسامانی کے دور کی یادگار ہے جس کا بیان اوپر ہوا۔ مگر اللہ نے اسی حال میں یہ کام اس شان سے کرایا کہ حضرت مجددؒ کے بارے میں یہ آجتک حوالے کی کتاب کے طور پر استعمال ہو رہا ہے۔ اور اس موضوع پر کوئی مصنّف اس سے بے نیازی برتنا جائز نہیں رکھتا۔

حضرت مجددؒ کا جو احسان ہندوستانی مسلمانوں پر توحید و سنّت کے باب میں ہے یعنی یہ کہ دسویں صدی ہجری کے ہندوستان میں مشرکانہ اور مبتدعانہ افکار و خیالات کا جو اندھیرا مسلمانوں پر چھا گیا تھا وہ آپ ہی کے دم سے دور ہوا۔ الفرقان کے اس خاص نمبر نے آپ کے اس تجدیدی کام کو اجاگر کرنے اور اس سے ملنے والی روشنی کو از سرِ نو پھیلانے کا کام تو کیا ہی۔ اسکے علاوہ حضرت مجددؒ کا جو کارنامہ اس نمبر کے ذریعہ دنیا کے سامنے



ایک مرتّب اور مدلّل شکل میں آیا وہ اکبؔر کے الحادی فتنے "دین الٰہی" کے توڑ میں آپ کی وہ جرأتمندانہ اور حکیمانہ جدوجہد ہے جس نے اکبؔر کے بعد جہانگیر ہی کے زمانے سے حکومت کا رخ بدل دیا اور بالآخر اورنگ زیب عالمگیر جیسا حکمراں اکبر کے تخت پر بیٹھا۔ حضرت مجددؒ کے اس خاص کارنامے کا تعارف مولانا سید مناظر احسن گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے ہوا جو الفرقان کے ساتھ بڑی خصوصیت کا معاملہ کرتے تھے اور ایک زمانے میں اس کے مدیر اعزازی بھی رہے۔

اس نمبر کی ایک اور قابل ذکر خصوصیت حضرت مولانا عبد الشکور فاروقی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کا مقالہ تھا جس نے حضرت مجددؒ کے سلسلۂ بیعت وارشاد پر اس پہلو سے روشنی ڈالی کہ یہ سلسلہ ہندوستان سے باہر کی دنیا میں کہاں سے کہاں تک اور کس طرح پھیلا ہوا تھا۔ اور اللہ نے کیسی مقبولیت اور برکت اس مجدّدی سلسلے کو بخشی۔ یہ عاجز گنہگار بندہ الفرقان کے اس خصوصی نمبر کو اپنے بڑے حسنات میں گمان کرتا ہے جس کی توفیق اسے عطا ہوئی اور اللہ کی ذات سے امید ہے کہ اس کے اس گمان کی لاج آخرت میں رکھ لی جائے گی۔

## فتنہ مشرقی کا رد

الفرقان کے اسی دور میں جبکہ وہ اپنی ساری توجہ شرک و بدعت کے خلاف مرکوز کیے ہوئے تھا۔ ایک فتنہ علاّمہ عنایت اللہ مشرقی کی خاکسار تحریک کی شکل میں بھی رونما ہو چکا تھا۔ اور الفرقان کی اشاعت کے پانچویں چھٹے سال میں جبکہ الفرقان کا یہ دور اول ختم ہو رہا تھا۔ (اسلئے کہ ہندوستان میں ایک بڑی سیاسی تبدیلی کے آثار نے کچھ نئے مسائل کو توجہ

طلب بنا دیا تھا) یہ خاکساری فتنہ آناً فاناً بہت نمایاں ہوگیا۔ الحمد للہ کہ الفرقان کو اسکے خلاف برسرپیکار ہونے اور اسکے اثرات کو روکنے کی بھی توفیق ملی۔

مشرقی کے مقاصد غالباً سیاسی نوعیت کے تھے۔ مگر لبادہ انھوں نے مسلمانوں کے مذہبی خیالات کی "اصلاح" کا اوڑھ لیا تھا اور اس لبادے میں اسلام کو مغربی مادہ پرستی کے طرز پر ایک بالکل مادہ پرستانہ نظریۂ زندگی کے رنگ میں رنگنے کا بیڑا اٹھایا ہوا تھا۔ اس نظریہ کی اشاعت اور مقبولیت کے لئے موصوف نے خاکسار تحریک کے نام سے ایک تنظیم کی بنیاد ڈالی جس کا نظم اور ڈھانچہ ایک فوجی تنظیم کے انداز پر تھا۔ اسمیں قواعد پریڈ اور اسلحہ برداری وغیرہ سب کچھ تھا۔ مسلمانوں کے نوجوان اور پرجوش طبقے کے لئے اس انداز کی تنظیم میں قدرتی طور سے ایک خاص کشش تھی اور اسلام کی مادہ پرستانہ تعبیر میں اُس الحاد زدہ طبقے کیلئے کشش تھی جو مسلمان تو کہلانا چاہتا تھا مگر ان اعتقادی اور عملی پابندیوں سے آزاد رہ کر جو کہ اسلام کا جزو لاینفک ہیں۔ نیز ایسی ہر تحریک کی طرح اس تحریک کو بھی اسلام دشمن قوتوں کی خفیہ ہمدردیاں حاصل ہونا ایک یقینی سی بات تھی۔ نتیجۃً اسکا حلقۂ اثر تیزی سے وسیع ہونے لگا اور کتنے ہی مسلمان اصل اسلام کو "مولوی کا غلط مذہب[1]" قرار دے کر ذہنی ارتداد کی گود میں جانے لگے۔ اس فتنہ انگیز تحریک کے مقابلے میں بھی الفرقان کو ایک بھرپور اور یگانہ طریقے سے میدان عمل میں آنے کی توفیق ملی۔ اور تحریری جہاد کے علاوہ کچھ عملی جدوجہد کی سعادت بھی اس بندۂ عاجز کے حصے میں اس سلسلے میں آئی۔

[1] یہ مشرقی کی اصطلاح تھی۔



## اس داستان کا ایک صفحہ

خاکسار تحریک اب ایک بھولی بسری کہانی ہوچکی ہے۔ مگر وہ ہماری تاریخ کا ایک قابل عبرت باب ہے۔ اسلئے اچھا ہوگا کہ اسکے بارے میں الفرقان کے ایک دو صفحے یہاں نقل کردیئے جائیں

الفرقان کی چھٹی جلد (۱۳۵۸ھ) میں تین ماہ کے شماروں پر مشتمل ایک خاص نمبر اسی تحریک کے بارے میں نکالا گیا ہے جو پورا کا پورا اس عاجز کے ایک مقالے پر مشتمل تھا اس کی تمہید میں ذیل کی سطریں لکھی گئی تھیں۔

## خاکسار تحریک اور ہمارا فرض

"خاکسار تحریک کا مسئلہ اس وقت مسلمانان ہند کے اہم ترین مسائل میں سے ہوگیا ہے اور وہ اس مقام پر پہونچ چکا ہے کہ اگر چندے یہی رفتار رہی تو پھر اسکی مذہبی اور سیاسی مضرتوں اور ملت پر مرتب ہونے والے اس کے مہلک اثرات اور بدنتائج کا انسداد و دفاع اگر محال نہیں تو قریب بہ محال ضرور ہوجائے گا۔ لیکن یہ دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ اسکی اس اہمیت کو سمجھنے والے اور اسکے خطرناک عواقب کا ادراک رکھنے والے ہندوستان بھر میں شاید گنتی کے چند ہیں۔ ہماری یہ بہت بڑی غلطی ہے کہ ہم کسی فتنے کی اہمیت کو اس وقت تک محسوس نہیں کرتے جب تک وہ سیلابی کیفیت نہ اختیار کرلے حالانکہ ؎

سرِ چشمہ باید گرفتن بہ میل　　چو پر شد نہ شاید گذشتن بہ پیل

اس سلسلے میں بڑی اور سب سے پہلی ضرورت ہے ایسے لٹریچر کی تیاری اور اسکی زیادہ سے زیادہ اشاعت کی جس میں نہایت صحیح و سنجیدہ اور منقح طور پر اس تحریک کی حقیقت، اسکے مقصد و منتہا اور اسکے اثرات و نتائج کو بیان کیا جائے تاکہ جو مسلمان ابھی اس بارہ میں گمراہ نہیں کیے جاسکے ہیں یا جو صرف سرسری طور پر اس عام نظر سے اسکے مخالف ہیں کہ یہ بھی منجملہ دوسری گمراہ اور غلط و مذہبی و سیاسی جماعتوں کے ایک جماعت ہے اور اس سے زیادہ کوئی غیر معمولی اہمیت ان کے نزدیک اسکی نہیں ہے۔ وہ اس کی حقیقت اور خصوصی اہمیت کو سمجھ سکیں اور اس سلسلہ میں ان پر حفاظتِ امّت اور حمایت دین و ملّت کا جو خاص وقتی فریضہ عائد ہوتا ہے اسکے ادا کرنے کیلئے کمر بستہ ہو جائیں۔ نیز اللہ کے جو سادہ دل او نیک بندے "اسلامی فوجی تنظیم" کے فریب میں آکر اور اچھرہ کے[1] "ادارۂ عالیہ" کے بے پناہ مگر محض خالی از حقیقت پروپیگنڈہ سے متاثر ہو کر اس میں شامل ہو گئے ہیں وہ بھی ٹھنڈے دل اور سنجیدہ دماغ کے ساتھ اسکو دیکھ کر اپنی رائے اور اپنے رویہ پر نظر ثانی کر سکیں ظاہر ہے کہ ایسے لٹریچر کی تیاری اور اشاعت ایک دو شخصوں کا کام نہیں ہے ضرورت ہے کہ جس سے بھی اس سلسلے میں کچھ ہو سکتا ہو وہ کرے اور جس قدر ہو سکتا ہو اُس قدر کرے۔ اور جن اخبارات میں اس قسم کے مضامین شائع کرائے جاسکتے ہوں ان میں کرائے جائیں اور اس کے لئے ممکن کوشش کا کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا جائے اس سلسلہ میں میرا جو مقالہ اس وقت آپ کے ہاتھ میں ہے امید ہے کہ انشاء اللہ یہ اس

[1] لاہور کا محلہ اچھرہ اس تحریک کا مرکز تھا جس کا نام ادارۂ عالیہ رکھا گیا تھا۔



مقصد کے لئے مفید ثابت ہوگا اور عام ناظرین کے علاوہ جو حضرات اس تحریک کے متعلق ضروری لٹریچر کی تیاری میں کوئی حصہ لینا چاہیں گے ان کو بھی اس سے "خاکسار تحریک" کی حقیقت سمجھنے میں اچھی طرح مدد مل سکے گی اس مقالہ میں میرا مطمح نظر صرف اسی قدر رہا ہے کہ نفس "تحریک خاکساران" کا مقصد و منتہا اسکے حالیہ اثرات اور آئندہ کے متوقع نتائج کو ناظرین علی وجہ البصیرت سمجھ سکیں۔ اسی لئے اس میں میں نے بانیٔ تحریک علامہ مشرقی کے عقائد و خیالات سے براہ راست تعرض نہیں کیا ہے بلکہ تحریک کے رخ اسکے مقصد و منتہا اور اسکے پس منظر کو سمجھ لینے کیلئے ان کے جن خاص خیالات و نظریات سے واقفیت کی ضرورت تھی صرف انھیں کو میں نے اس میں ذکر کیا ہے۔

آئندہ بھی "الفرقان" میں اس موضوع پر انشاء اللہ التزام اور تسلسل کے ساتھ مضامین درج ہوا کریں گے۔ دوسرے اہل قلم حضرات بھی اگر "خاکسار تحریک" کے متعلق کچھ لکھ کر بھیجیں تو شکریہ کے ساتھ الفرقان میں شائع کیا جائے گا۔ بشرطیکہ سنجیدگی اور ذمہ داری کا لحاظ رکھتے ہوئے لکھا گیا ہو اور کوئی مفید تحقیقی بات لکھی گئی ہو۔"

الفرقان کے اس نمبر کی افادیت کے تعلق سے یہ واقعہ اللہ کے خصوصی شکر کے ساتھ قابل ذکر ہے کہ مولانا عبدالماجد دریابادی کے ہفت روزہ "سچ" میں خاکسار تحریک کی تحسین و تائید کا رجحان چل رہا تھا۔ الفرقان کے اس نمبر سے مولانا کے خیالات میں تبدیلی آئی۔ نمبر کو پڑھتے ہی مولانا مرحوم نے جو خط عاجز کو لکھا اس میں چند پتے بھی تھے کہ ان پر یہ نمبر بھجوا دیا جائے اور اس کا ڈاک خرچ بھی ساتھ رکھا ہوا تھا۔ فللہ الحمد۔

## شاہ ولی اللہ نمبر

حضرت مجدّد الف ثانی نمبر کی طرح الفرقان کا ایک اور خصوصی نمبر جس کو یہ بندہ الفرقان کے ذریعہ اپنے نصیب میں آنے والے حسنات میں سے ایسا ہی ایک دوسرا اہم حسنہ سمجھتا ہے، اور اس کیلئے اللہ کا صمیمِ قلب سے شکر گزار ہے حضرت شاہ ولی اللہ نمبر تھا جو ۱۳۵۹ھ میں شائع ہوا جسکا مقصد تذکارِ شاہ ولی اللہ کی تجدید تھی اس نمبر کو بھی مجدّد الف ثانی نمبر کی طرح بلکہ اس سے بڑھکر ہی علمی وقعت حاصل ہوئی۔ اس کی ایک نہایت اہم خصوصیت حضرت مولانا عبید اللہ سندھی رحمۃ اللہ علیہ کا مبسوط مقالہ تھا۔ جس نے حضرت شاہ ولی اللہ کو سمجھنے کا ایک بالکل نیا باب اہل فکر کے آگے کھولا۔ اس میں مولانا سندھی نے شاہ ولی اللہ کے جامع فکر کی جس طرح ترجمانی کی اُس سے کوئی چاہے کسی درجہ کا اختلاف بھی کرے (اور خود اس عاجز کو بھی اسکے بعض مقامات پر اشکال تھا اور اس کا اظہار حواشی میں کیا گیا تھا) لیکن شاہ صاحب کے بارے میں فکر و نظر کا ایک نیا باب کھول دینے اور دعوت غور و فکر دینے کے لئے اُس کا اعتراف ناگزیر ہے۔ الحمد للہ کہ اس نمبر کو اہل علم و دین میں کچھ زیادہ ہی مقبولیت حاصل ہوئی فوراً ہی دوسرا ایڈیشن تیار کرانا پڑا۔ یہ تقریباً چار سو صفحے کا ضخیم نمبر تھا۔ بعد ازاں اس کا کتابی ایڈیشن بھی نکلا۔

حضرت شاہ ولی اللہ ہندوستان کی وہ واحد دینی اور علمی شخصیت ہیں جن کا دینی احترام اور صاحبِ فکر و نظر ہونے کا اعتماد مسلم ہندوستان کے ہر باشعور طبقے میں وسیع پیمانے پر پایا جاتا ہے۔ اور اس لئے ان کے افکار و علوم کی ترویج و اشاعت سے بڑے خیر کی



توقع کی جا سکتی ہے۔ الفرقان کے شاہ ولی اللہ نمبر کی اشاعت کی توفیق اسی پہلو سے اس بندے پر اللہ کا ایک بڑا احسان و کرم ہے خاص کر وہ مالی مشکلات دیکھتے ہوئے جن میں الفرقان برابر گرفتار رہا۔

# الفرقان کا دوسرا دور

الفرقان کی اشاعت کا سلسلہ، جیسا کہ اوپر ذکر آچکا، ۱۳۵۲ھ مطابق ۱۹۳۴ء میں شروع ہوا تھا۔ اور اسکا ایک مخصوص اور محدود دائرہ کار تھا۔ ۱۹۳۵ء سے ہندوستان میں ایک بڑی تبدیلی کا آغاز ہوا۔ یہ ۳۵ء کے انڈیا ایکٹ کا نفاذ تھا جس کے ذریعہ برطانوی حکومت نے ہندوستانیوں کو کچھ زیادہ حکومتی اختیارات منتقل کرنیکا سلسلہ شروع کیا تھا۔ اس ایکٹ کے ماتحت صوبوں میں انتخابات ہوئے اور پھر جیتنے والی پارٹیوں کی صوبائی حکومتیں بنیں۔ یعنی ہندوستان آزادی کی اس منزل پر پہونچنے لگا جس کے لئے ایک عرصۂ دراز سے جدوجہد جاری تھی۔ اس صورت حال کے پیدا ہوتے ہی یہ سوالات اٹھنے شروع ہوئے کہ ملک کی آزادی کی صورت میں مسلمانوں کا دینی مستقبل کیا ہے؟ اور مسلمانوں کو اس مستقبل کے تحفظ کیلئے کیا کرنا ہوگا؟ اس سوال کو اس وقت کے ایک نمایاں صاحب قلم مولانا ابوالاعلیٰ مودودی نے اپنے ماہنامہ ترجمان القرآن میں بہت غیر معمولی انداز پر اٹھایا اور ایک عرصے تک موضوع بنائے رکھا۔ مودودی صاحب اس سے پہلے جمعیۃ علماء ہند کے اخبار "مسلم" کے ایڈیٹر رہے تھے اور اُس زمانے میں ان کے قلم سے "الجہاد فی الاسلام" نامی کتاب نے اُن کا ایک خاص فکری اعتبار اسی طرح اہل علم ودین میں قائم کر دیا تھا جیسے مولانا آزاد کا اُن کے الہلال کے دور میں۔ موصوف کے اس سلسلۂ مضامین نے اس عاجز کو متأثر کیا اور رفتہ رفتہ



یہ ذہن بن گیا کہ چند اعتقادی اور عملی مسائل، جن میں مسلمانوں کے بعض طبقے افراط وتفریط اور غلطیوں میں مبتلا ہیں، اُن کی بابت اصلاحی جدوجہد تک اپنی سرگرمیوں کو محدود رکھنے کے بجائے وہ میدانِ عمل اختیار کیا جانا چاہیے جس کے ذریعہ مسلمان آنے والے نئے حالات سے عہدہ برا ہونے کے قابل ہوسکیں۔

یہ عاجز محسوس کرتا ہے کہ یہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے بہت بروقت اور صحیح رہنمائی تھی اور اسکے ذریعے اس بندے پر ایک خیر کثیر کا دروازہ کھلا اور پھر جب اس نئے ذہن اور نئے تقاضے کے ماتحت اس بندے کے قدم اولاً اُس راہ کی طرف اُٹھ گئے جواب اُسکے نزدیک فکر ونظر کی ایک غلطی تھی یعنی مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کے زیر قیادت جماعت اسلامی کی تأسیس۔ تب بھی توفیق الٰہی میری دستگیری کیلئے مہربان ہوئی اور بالکل ابتدائی مرحلے ہی میں ایسے حالات پیدا ہوگئے کہ میرے قدم واپس ہوں۔ اور اگرچہ الٹے پاؤں واپسی کا یہ مرحلہ نفسیاتی طور پر بڑا ہی سخت تھا۔ اسلئے کہ اس جماعت کی بنیاد ڈالنے کی کوشش میں میں مودودی صاحب سے بھی کچھ آگے ہی تھا۔ نیز لوگوں کو بڑی قوت سے اس کی طرف دعوت دی تھی۔ اور اعتراضات کے مقابلے میں اس کی بھرپور مدافعت کی تھی۔ مگر بس ایک مختصر سی کشمکش کے بعد اللہ نے میرے لئے یہ واپسی کا فیصلہ بھی آسان کیا۔ اور علیحدگی اختیار کرنے کے بعد اس کا بقدر ضرورت اعلان بھی الفرقان کے صفحات میں کر دیا۔ اور بلاشبہ یہ میرے مالک کا میرے اوپر بڑا احسان تھا کہ واپسی کے اس فیصلے میں دنیا کی شرم دامن گیر نہ ہوسکی[1] بلکہ

[1] جن حضرات کو اس قصے کی تفصیل جاننے سے دلچسپی ہو وہ میری کتاب "مولانا مودودی کے ساتھ میری رفاقت کی سرگذشت" ملاحظہ فرمائیں۔

"تحدیث نعمت" کے ضمن میں میرے لئے یہ بات مستقل طور سے کہنے کی ہے کہ اللہ نے میرے لئے یہ بات بالعموم ہی آسان رکھی کہ اپنی غلطی کا اعتراف کرنے سے نہ شرماؤں اور حتی المقدور اس کی تلافی کی بھی کوشش کروں۔ اور یہ یقیناً وہ چیز ہے کہ "اللہ اگر توفیق نہ دے انسان کے بس کا کام نہیں"۔

## نئے میدان عمل کی رہنمائی

اور یہ بھی محض اللہ تبارک و تعالیٰ ہی کی عنایت و رحمت تھی کہ اس ٹھوکر کے احساس نے جو صدمہ پہنچایا تھا۔ کہ اس سے پہلے اتنا بڑا کوئی صدمہ یاد نہیں۔ اس صدمے اور تلخ تجربے کے نتیجے میں میرا یہ جذبہ کہ کچھ کرتے رہنا چاہئے سرد نہیں پڑا۔ ملکی و عالمی سطح کے حالات کی غیر معمولی تبدیلیوں کے اشارے پاکر عملی سلسلے میں جو وسیع تر نقطۂ نظر ذہن نے اپنا لیا تھا اس کے ماتحت میدانِ عمل اور طریق عمل کی تلاش میں طبیعت برابر سرگرم رہی حتیٰ کہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی خدمت میں رسائی ہوئی۔ اور آپ نے مسلمانوں میں عوامی پیمانے پر اپنی زندگی کے احیاء کی جو تحریک شروع کی ہوئی تھی۔ (جسے تبلیغ کے عوامی نام سے یاد کیا جاتا ہے) اُس میں اپنے حالات کے مطابق حصہ لینے کی توفیق میسر آگئی[1]

## الفرقان اور تبلیغی تحریک

حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی تحریک کا کام صرف دل و زبان اور عملی

[1] حضرت مولاناؒ کی خدمت میں رسائی اور انکی تحریک میں شرکت کیلئے میرا دل کھلنے کی تفصیل کتاب کے دوسرے حصے میں مستقل عنوان کے ساتھ آئے گی۔



نقل و حرکت سے تعلق رکھتا تھا۔ قلم اور تحریر کا اس میں کوئی حصہ نہ تھا۔ یا نہ ہونے کے برابر تھا۔ مگر میری ذات کے ساتھ الفرقان ایسا جڑا ہوا تھا کہ کسی علمی، دینی اور اصلاحی خدمت کی میں توفیق پاؤں اور الفرقان اس سے الگ الگ رہے اسکا تصوّر ہی کرنا مشکل تھا۔ چنانچہ اب الفرقان کی بھی اصل دعوت یہی ہوگئی۔ اور میرا احساس ہے کہ اپنی ذات اور الفرقان دونوں سے جسقدر کام اس راہ میں لینا اس عاجز کے لئے ممکن ہوا وہ میرے اوپر اللہ تعالیٰ کے احسانات و انعامات میں سے غیر معمولی درجے کا بڑا انعام و احسان ہے۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

اس دور کے سلسلے میں اللہ کی طرف سے توفیق و ہمت اور لگن کی ارزانی کا حال بیان کرنے کیلئے جی چاہتا ہے کہ الفرقان (بابتہ رجب ۱۳۶۶ھ) کے دو صفحے نقل کر دیئے جائیں۔

# الفرقان کا دورِ جدید

## مقصد اور دعوت

### الفرقان کا دورِ اولیں

اب سے ساڑھے تیرہ سال پہلے محرم ۱۳۵۳ھ میں "الفرقان" جاری ہوا تھا، اس وقت اپنے سامنے مسلمانوں کی اصلاح اور خدمتِ دین کا ایک مخصوص اور محدود دائرہ تھا یعنی مسلمانوں کے بعض خاص طبقوں کی اعتقادی اور عملی غلطیوں پر سنجیدہ بحث

وتمحیص اور مدلل تنقید، اور دین کے بارے میں اُن کے افراط وتفریط کی تغلیط وتردید کرتے ہوئے صراطِ مستقیم کی طرف دعوت، الغرض اُس ابتدائی دور میں یہی الفرقان کا خاص موضوع تھا ــــ چند سال تک الفرقان اسی خصوصیت کے ساتھ جاری رہا اور تحدیثاً بالنعمۃ کہا جا سکتا ہے کہ اُس زمانہ میں جن خاص مسائل پر الفرقان میں بحث کی گئی، غالباً اب آئندہ ان پر کسی مزید غور وبحث کی ضرورت نہ ہوگی اور الفرقان میں جو کچھ لکھا جا چکا ہے وہی انشاء اللہ ان مسائل ومباحث میں حرفِ آخر رہے گا۔

## نقطۂ نظر میں تبدیلی اور الفرقان کی موجودہ دعوت

لیکن اپنے تجربات میں اور امت کے حالات سے واقفیت میں جیسے جیسے اضافہ ہوتا گیا یہ حقیقت منکشف ہوتی رہی کہ موجودہ مسلمان قوم کا بہت بڑا حصہ اور اس کا غالب عنصر اصل دین ہی سے اس قدر دور اور اتنا بیگانہ ہو چکا ہے کہ اسلام کے نام اور جاہلی قسم کی ایک قومی عصبیت کے سوا اس کے پاس کچھ بھی نہیں ہے، اس کو یہ بھی معلوم نہیں ہے کہ ہمارے مسلمان ہونے کا مطلب کیا ہے اور اسلام ہم سے کیا چاہتا ہے ــــ اسی کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کا ایک خاص کرم یہ ہوا کہ سیاسی ترقیات اور اقتصادی تحریکات کے پہلو بہ پہلو مادیت اور لادینی کے جو رجحانات نہایت تیزی سے ہمارے ملک میں اور خصوصاً ہماری قوم میں آرہے ہیں، اُن کو اور ان کی تیز رفتاری کو اور دین وایمان کے خلاف پڑنے والے ان کے اثرات ونتائج کو بہت پہلے سے سمجھنے کی اللہ تعالیٰ نے مجھے توفیق دی ــــ انہی چیزوں کا یہ اثر ہوا کہ شروع میں مسلمانوں کی اصلاح کا جو محدود تصور اور



خدمتِ دین کے بارے میں جو ایک مخصوص زاویۂ نظر اور ایک خاص ذوق تھا وہ آپ سے آپ بدلنے لگا اور اسکے بجائے حکمتِ نبوی کے اصول پر دعوت وتبلیغ کے ذریعہ عام مسلمانوں میں پہلے صحیح شعور اور حقیقی ایمان کو عام کرنیکی اور عبدیت واطاعت والی اسلامی زندگی کے بنیادی اصول کو ان میں رواج دینے کی اور اس کے لئے جدوجہد کرنے کی ضرورت کا احساس دل ودماغ پر غالب آتا گیا۔ تھوڑے ہی عرصے میں اللہ تعالیٰ نے اس حقیقت کا پورا پورا یقین نصیب فرما دیا کہ اسوقت دین کی اہم ترین اور بنیادی خدمت یہی ہے اسی راہ سے مسلمانوں کی اصلاح اور نئے پرانے تمام فتنوں سے ان کے دین وایمان کی حفاظت ہو سکتی ہے اور اسی بنیاد کے استحکام پر ہمارے تمام تکمیلی کام اور ہماری تمام تر ترقی اور فلاح موقوف ہے اور اسکے بغیر صلاح وفلاح کے تمام دروازے امتِ محمدیہ پر بند ہیں۔

اپنے نقطۂ نظر کی اس تبدیلی کے ساتھ ساتھ اسی رفتار سے الفرقان کی روش بھی بدلتی گئی۔ ناظرینِ کرام کو بھی اندازہ ہوگا کہ ادھر چند برسوں سے اب اسکی اصل دعوت وپکار صرف یہی رہ گئی ہے ــــ کہ

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا ــ اے مسلمانو سچے مومن بن جاؤ!

اور ــــ

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ادْخُلُوا فِي السِّلْمِ كَافَّةً وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُبِينٌ ۝ ــ اے مسلمانو! پورے پورے اسلام میں آجاؤ اور شیطان کی پیروی نہ کرو، یقیناً وہ تمہارا بڑا کھلا ہوا دشمن ہے۔

اور ــــــــ

جَاهِدُوا فِي اللّٰهِ حَقَّ — دین کے لئے کوشش کرو راہِ خدا
جِهَادِهٖ — میں جیسا کہ اس کا حق ہے۔

اور واقعہ یہ ہے کہ اگر اس مقصد اور اس دعوت کا تقاضا "الفرقان" جاری رکھنے کے لئے نہ ہوتا یا دعوت و تبلیغ کا جو کام خاص اسی سلسلہ میں الفرقان کے ذریعہ ہو رہا ہے اگر اسکے لئے کوئی دوسرا راستہ نکل آتا تو غالباً میں اس کو بھی اب سے بہت پہلے بند کر چکا ہوتا —— اِدھر چند سالوں سے الفرقان کا نظام جس قدر ابتر اور میرے قابو سے باہر ہو رہا ہے اور اس سے میں جس قدر عاجز اور تنگ آچکا ہوں، اور کتابت و طباعت وغیرہ کی اجرتوں میں دن بدن کی ہوش ربا گرانی کی وجہ سے امسال اس کے مصارف میں جو ناقابل برداشت اضافہ ہو گیا ہے اور اس کی وجہ سے میں جس قدر زیر بار ہوتا چلا جا رہا ہوں، ان سب باتوں کا تقاضا یہی تھا کہ اس کو بند ہی کر دیا جائے یا حالات کی سازگاری تک کے لئے اس کی اشاعت کو ملتوی کر دیا جاتا۔

لیکن جیسا کہ عرض کیا گیا کہ دین کی جس دعوت و اشاعت کو مقصد حیات اور زندگی کی غایت قرار دے لیا گیا ہے چونکہ اس کے لئے بھی "الفرقان" کا جاری رہنا ضروری ہے، اور عام تحریری دعوت کا اپنے ہاتھ میں صرف وہی ایک ذریعہ ہے اس لئے مذکورہ بالا مشکلات اور پریشانیوں کے باوجود اس کو جاری ہی رکھنے کا فیصلہ ہے۔" (الفرقان رجب ۱۳۶۶ھ)



# ملک کی آزادی اور تقسیم سے پیدا ہونیوالے ملّی مسائل کیلئے کچھ کاموں کی توفیق

## مسلمان بچوں کیلئے دینی تعلیم کی تحریک

۱۹۴۷ء میں ملک کی تقسیم کے بعد ہندوستان میں رہ جانے والے مسلمانوں کیلئے جو مسائل پیدا ہوئے اُن میں ایک نہایت سنگین مسئلہ یہ بھی تھا کہ ایک طرف تو تعلیم لازمی کی جارہی ہے جس کے مطابق ہر بچے کا سرکاری اسکول یا سرکار سے منظور شدہ اسکول میں داخل ہو کر پڑھنا لازم تھا دوسری طرف اردو کی تعلیم ختم کر دی گئی تھی اور پھر جو کچھ پڑھایا جا رہا تھا اس میں ہندو دیومالا خوب خوب شامل کی گئی تھی جس کی بنیاد سراسر شرک اور توہم پرستی پر تھی۔ اس صورت حال نے ان تمام مسلمانوں کو بےچین کر دیا تھا جو اس کے نتائج کا اندازہ کر سکتے تھے۔ اللہ تعالیٰ غریق رحمت کرے قاضی عدیل احمد عباسی ایڈوکیٹ (متوفی ۱۹۸۰ء) کو کہ انھوں نے اس خطرناک صورت حال سے نپٹنے کے لئے ایک عملی اسکیم تیار کر کے اپنے ضلع بستی (یوپی) میں اسکے مطابق کام شروع کر دیا اسکیم یہ تھی کہ جہاں بھی مسلم آبادی ہے وہاں ابتدائی تعلیم کے اپنے مکتب قائم کئے جائیں۔ جن میں خصوصیت سے قرآن مجید ناظرہ اور اردو زبان میں دینیات کی تعلیم ہو۔ اور ضروری حد تک پرائمری درجات کے دیگر مضامین حساب اور تاریخ

وغیرہ کی تعلیم کا بھی بندوبست کیا جائے اور ان مکاتب کے مصارف کی ذمہ داری بستی کے مسلمان اپنے اوپر بالکل اس طرح لیں جس طرح اپنے بچوں کے شادی بیاہ کی ذمہ داری سمجھتے ہیں۔ اس سلسلے میں قاضی صاحب نے ایک بہت سہل العمل متعین طریق کار کی تجویز بھی رکھی اور اپنے علاقے میں اسکی کامیابی کا تجربہ بھی کیا۔ جس سے اُن کے مکاتب ایک طرح سے خود کفیل ہوئے۔ وہ تجویز یہ تھی (جس میں خاص طور سے دیہات کے مسلمانوں کو سامنے رکھا گیا ہے) کہ ہر گھر میں ایک برتن رکھ دیا جائے اور جس وقت بھی روٹی پکنے کے لئے آٹا نکالا جائے ایک چٹکی آٹا اس مکتب کے برتن میں ڈالدیا جائے جسے انھوں نے چٹکی اسکیم کا نام دیا تھا۔ اور اسی طرح کھلیان کے زمانے میں کھلیان سے تھوڑا سا غلہ مکتب کیلئے نکالدینے کی تجویز رکھی اور اس کو "کھلیانی" کا نام دیا۔

مرحوم قاضی صاحب نے یہ کام لگ بھگ سنہ ۵۱ء میں شروع کیا تھا سنہ ۵۳ء یا سنہ ۵۴ء میں انھوں نے اس سلسلے میں اپنے شہر بستی میں ایک جلسہ کیا اس میں شرکت کیلئے مجھے بھی مدعو کیا۔ میں اُن کی اس مکتبی تحریک کے بارے میں کچھ سن چکا تھا۔ لیکن پوری بات سامنے نہیں آئی تھی۔ بستی کے اس جلسے میں جس میں میں اُن کی دعوت پر شریک ہوا تھا قاضی صاحب نے اس کام کی اہمیت و ضرورت اور اس کے طریق کار پر تفصیل سے روشنی ڈالی۔ اور جو مکاتب قائم ہو چکے تھے ان کا کچھ حال بیان کیا۔ میرے سامنے اب پوری بات آئی جس سے میں متاثر ہوا۔ اور مجھے محسوس ہوا کہ ملک کے موجودہ حالات میں یہ ہماری نئی نسل کے دین کی حفاظت کا انتظام ہے۔ اور اللہ کی طرف سے قاضی صاحب کو خاص طور پر اس کام کی توفیق عطا ہوئی ہے۔ وہ ایک



مردِ مخلص تھے۔ ان کی زندگی میں قوم و ملّت کی خدمت کو ابتدائے عمر ہی سے نہایت اہم جگہ حاصل رہی[1]۔ اپنے ضلع کے وہ کانگریسی لیڈروں میں بھی تھے کافی دنوں تک یوپی اسمبلی کے ممبر بھی رہے تھے۔ اور اس طرح اُن معاملات سے واقفیت کے اُن کو زیادہ مواقع حاصل تھے جن کا تعلق سرکاری محکموں اور سرکاری اسکیموں سے تھا۔ غالباً اسی چیز نے اُن کو آزاد مکاتب کی اس تحریک کی طرف متوجہ کیا۔

بہرحال جلسے کے بعد اگلے دن جب اطمینان سے گفتگو کا موقع ملا۔ تو میں نے قاضی صاحب سے کہا کہ آپ اس کام کے دائرے کو وسیع کریں۔ اور فی الحال اگر پورے ملک کو نہیں تو اپنی ریاست اتر پردیش کو اپنا میدان کار بنا لیں۔ مگر قاضی صاحب باوجود میرے اصرار کے اسوقت آمادہ نہ ہو سکے۔ اور ان کا کہنا یہ تھا کہ راستہ معلوم ہو گیا ہے اور تجربہ بھی ہو گیا ہے۔ ہر ضلع کے لوگ اپنی اپنی جگہ پر اسی طرح کام کریں۔ میں بس اپنے ضلع ہی کے کام کو سنبھال سکتا ہوں۔

لکھنؤ واپس آکر میں نے رفیق محترم مولانا علی میاں سے یہ سب ذکر کیا۔ تو ہم دونوں نے یہ سوچ کر کہ بظاہر قاضی صاحب کے سامنے مسئلہ یہ ہوگا کہ وہ کام کا دائرہ پھیلا کر اپنا ذریعہ معاش وکالت برقرار نہ رکھ سکیں گے، اس لئے ہم لوگوں نے ان کیلئے ایک انتظام کی فکر کی اور وہ ہو گیا۔ مگر قاضی صاحب اسے قبول کرنے کیلئے اپنے آپ کو آمادہ نہ کر سکے۔ پھر بھی میرا اور علی میاں کا اُن سے اصرار جاری رہا کہ وہ یوپی کی سطح تک کام کو پھیلانے پر بہرحال غور کریں

---

[1] اس سلسلے کی کچھ تفصیلات قاضی صاحب مرحوم کی کتاب "تحریک خلافت" سے معلوم ہو سکتی ہیں

اور بالآخر ایک وقت آیا کہ انھوں نے کام کے اس پھیلاؤ کے لئے ہمت کرلی۔ یہ ۵۹ء کی بات ہے۔ اس سلسلے کے آغاز کے لئے اُن کے شہر بستی میں ریاستی سطح کی ایک کانفرنس دسمبر ۵۹ء میں بلائی گئی۔ اور اس کانفرنس میں "دینی تعلیمی کونسل اتر پردیش" کا قیام عمل میں آیا۔ مولانا علی میاں کو کونسل کا صدر منتخب کیا گیا اور قاضی صاحب نے جنرل سکریٹری کی ذمہ داریاں قبول کرلیں۔ اس کونسل کے ماتحت یوپی کے اضلاع میں "انجمن تعلیمات دین" کے نام سے شاخیں قائم کی گئیں اور ہزاروں کی تعداد میں مسلمانوں کے اپنے مکاتب کا قیام عمل میں آگیا۔ یہ عاجز تو اب ایک عرصۂ دراز سے اپنی معذوریوں کی بنا پر کونسل کے کاموں میں شرکت سے معذور رہے قاضی صاحب بھی ۸۰ء میں اس دنیا سے رخصت ہوگئے۔ اور اس کام میں قاضی صاحب کے دست راست اور نہایت اہل اور مستعد ان کے قریبی عزیز مولوی محمود الحسن جو کونسل کے آرگنائزر تھے وہ بھی رخصت ہوئے۔ مگر الحمد للہ مولانا علی میاں موجود ہیں اور قاضی صاحب کی جگہ ہمارے ایسے کاموں کی پرانے ساتھی اور اپنی لگن اور مستقل مزاجی کے ممتاز ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی اب کونسل کے سکریٹری جنرل ہیں۔

مسلمان بچوں کی دینی تعلیم اور ان کے ایمان و عقائد کے تحفظ کی اس تحریک میں اپنے حصے کو من اللہ کی ایک بڑی نعمت ہی سمجھتا ہوں۔ اور اسکے لئے شکر گزار ہوں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کام کے موجودہ ذمہ داروں اور کارکنوں کی ہر طرح مدد فرمائے اور یہ نہایت ضروری کام اطمینان بخش پیمانے پر جاری رہے۔



## اخبار ندائے ملّت کا اجراء

۱۹۴۷ء میں ملک کی آزادی اور تقسیم نے مسلمانانِ ہند کے لئے اُن کے دین کی سلامتی اور بقاء سے بھی پہلے انکے جان و مال کی سلامتی کا مسئلہ کھڑا کردیا تھا۔ مگر اس عاجز کے اور اُس کی طرح سوچنے والوں کے خیال میں یہ عارضی اور وقتی صورتِ حال تھی اور مسلمانوں میں دینی اور ایمانی شعور بیدار کرنے کی جد و جہد بجائے خود اس صورتِ حال کی تبدیلی کے لئے کافی ہونے والی چیز تھی۔ اسلئے بہت کچھ یکسوئی کے ساتھ اور کچھ زیادہ ہی جوش اور جذبے کے ساتھ اپنے آپ کو اُسی دینی دعوت کے شغل میں لگائے رکھا جسکا ابھی ذکر آیا (یعنی تبلیغی کام) اگرچہ ذہن اس بات سے غافل کبھی نہیں رہا تھا کہ معاملات کے دنیوی پہلوؤں پر بھی مسلمانوں کو اچھی رہنمائی کی ضرورت ہے۔ مگر اپنے لئے خالص دینی خدمت ہی کو قابل ترجیح سمجھا۔ لیکن تقریباً بیس سال کے بعد یعنی ۱۹۶۱ء میں ملک میں مسلم کشی کا ایک بھیانک سلسلہ آناً فاناً شروع ہوا جس کے تیور بتا رہے تھے کہ یہ کوئی ۴۷ء کی طرح کا وقتی اُبال نہیں ہے۔ بلکہ قابل فکر چیز ہے۔ پس اس کے نتیجے میں وہ یکسوئی محال ہوگئی۔ اور اپنا فرض محسوس ہونے لگا کہ ملّت کے جان و مال کی سلامتی کے لئے بھی کچھ مستقلاً کیا جائے خاص کر اس لئے کہ یہ کام کسی بھی اور جگہ سے اطمینان بخش طریقے پر نہیں ہو رہا تھا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ الفرقان کی ذمہ داری میری طرف سے مولوی عتیق الرحمٰن نے اٹھا رکھی تھی (جس کا اوپر ایک جگہ ذکر آچکا ہے) اور وہ اس زمانہ میں ان نئے حالات کے زیر اثر الفرقان کے اداریوں میں مسلسل اسی موضوع پر لکھ رہے تھے۔

اب کچھ اس سلسلے میں مستقل طور سے کرنے کے بارے میں عزیزوں اور رفیقوں کے مشورے سے طے ہوا کہ سب سے پہلے قدم کے طور پر ایک ہفتہ وار اخبار اس سلسلے میں جاری کیا جائے۔ چنانچہ اسی فیصلے کے ماتحت ایک اعلان اور اپیل کی اشاعت الفرقان (بابتہ جمادی الاخری ۱۳۸۱ھ مطابق دسمبر ۱۹۶۱ء میں بایں الفاظ کی گئی۔

## ایک ہفت روزہ اخبار کی ضرورت

آزادی کے بعد سے مسلمانوں کے لئے جو حالات و مسائل پیدا ہوگئے ہیں اُن کے پیشِ نظر عرصہ سے رہ رہ کر خیال ہوتا رہا ہے کہ ایک ایسا بلند پایہ (اردو) اخبار نکلنے کی کوئی صورت ہو جاتی جو مسلمانوں کے زیادہ سے زیادہ افراد تک پہنچتا اور موجودہ حالات و مسائل میں اُن کی ایسی صحیح رہنمائی کرتا جس کی انکو فی الواقع ضرورت ہے، اور مسلسل وہ پیام اُن کو دیتا جو ان کو موجودہ حالات و مسائل سے نپٹنے کا اہل بنا سکے۔

ہمارے اخبارات بہت سے نکل رہے ہیں، مگر کسی کی یہ واحد اور خاص مہم نہیں ہے کہ مسلمانوں میں، ان نئے مسائل اور اُن سے نپٹنے کے صحیح طریقہ کار کا شعور اور اس پر کاربند ہونے کا حوصلہ اور لگن پیدا کی جائے۔ یہ کمی اور اس کو پورا کرنے کی ضرورت جیسا کہ عرض کیا گیا اس چودہ سال کے عرصہ میں برابر رہ رہ کر محسوس ہوتی رہی ہے، حتیٰ کہ بعض دفعہ یہ خیال بھی ہوا کہ الفرقان ہی کو ہفتہ وار کی شکل دیدی جائے۔ مگر اس کے حق میں نہ اپنی ہی طبیعت مطمئن ہو سکی اور نہ دوسرے اہل الرائے نے اسکے حق میں رائے دی۔

اِدھر کے چند مہینوں میں جو خصوصیت سے وہ واقعات اور انکے



نتیجے میں وہ حالات رونما ہوئے جن پر دو تین مہینے سے الفرقان میں لکھا جا رہا ہے تو طبیعت اس ضرورت کے لئے انتہائی حد تک بےچین ہوئی۔ کچھ دردمند اور ہوشمند دوستوں سے ذکر کیا، جنھوں نے اس ضرورت اور مقصد سے پورا اتفاق کرتے ہوئے گرمجوشی کے ساتھ اس کام کو انجام دینے کا بیڑا اٹھا لیا۔

طے یہ پایا کہ اس مقصد کیلئے فی الحال سب سے زیادہ مفید شکل ہفت روزہ اخبار ہی کی ہو سکتی ہے، جسے جلد سے جلد ایک اجتماعی انداز پر جاری ہو جانا چاہئے۔ اجتماعی انداز کا مطلب یہ ہے کہ اخبار کسی کی شخصی ملکیت اور شخصی نقطۂ نظر کا ترجمان نہ ہو بلکہ ہم مقصد اور ہم خیال اشخاص کا ایک بورڈ اس کا متولی (ٹرسٹی) اور پالیسی کا ذمہ دار ہو۔ اور ابتدائی سرمایہ اُن صاحب استطاعت افراد کے عطیوں سے حاصل کیا جائے جو اس مقصد سے ہمدردی رکھتے ہوں۔

چنانچہ ایک ایسے بلند پایہ ہفت روزہ کا ہر پہلو سے مکمل اور اطمینان بخش خاکہ بنانے کے بعد جو قبول عام کی صلاحیت اپنے اندر رکھتا ہو اور کم سے کم مسلمانوں کے اکثر طبقات میں وقعت اور عزت کی نگاہ سے دیکھا جائے، سرمایہ کی تحصیل کا کام اور دیگر انتظامات شروع کر دیے گئے ہیں اور امید ہے کہ جلد ہی اس اخبار کے اجرا کا اعلان کیا جا سکے گا۔

قدرتی طور پر سب سے زیادہ ناظرین الفرقان ہی سے امید ہے کہ وہ اس منصوبے کو کامیاب بنانے کیلئے ہر ممکن جد و جہد فرمائیں گے، اور خود ان میں سے اور ان کے ذریعہ سے دوسرے صاحب استطاعت حضرات سے فراخدلانہ مالی تعاون بھی منتظمین اور محرکین کو حاصل ہوگا۔

مختلف سہولتوں اور مصلحتوں کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے کم سے کم

سو روپے کا عطیہ اس سلسلے میں مقرر کیا گیا ہے ــــــ

ترسیل زر کا پتہ حسب ذیل ہوگا۔

جناب ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی
کرامت منزل، اکبری گیٹ، لکھنؤ

ناچیز
محمد منظور نعمانی عفا اللہ عنہ

یہ اخبار جو ندائے ملّت کے نام سے نکلا، اس فکری بنیاد پر نکالا گیا تھا کہ ہندوستان کے مسلمان احساس کمتری کا شکار ہیں، انھیں سب سے پہلے اخلاقی جرأت اور حوصلے کی خوراک چاہیئے۔ اور ثانیاً سیاسی شعور کی۔ جہاں تک سیاسی شعور کا تعلق ہے افسوس ہے کہ اس کا پیدا کرنا آسان ثابت نہ ہو سکا۔ اسلیئے کہ آزادی سے پہلے کی ہندو مسلم کشمکش کے اثرات اور آزادی کے بعد کے مخالف حالات کے کچوکے عام مسلمانوں کے لئے غیر جذباتی انداز سے معاملات کو سوچنے کا موقع ہی نہیں آنے دیتے تھے البتہ جرأت و حوصلہ کی روح پھونک دینے اور احساس کمتری دور کرنے میں اس اخبار کو جو کامیابی حاصل ہوئی وہ ایک تاریخ ساز درجے کی کامیابی تھی اور لائق صد شکر ہے۔ اس عاجز کو امید ہے کہ اس کا جو حصہ اس اخبار کے اجرا اور اس کی اشاعت و بقا میں رہا وہ اللہ کے یہاں قابل اجر و ثواب ثابت ہوگا۔ (اَللّٰهُمَّ صَدِّقْ فِيكَ ظَنِّيْ) اور ایسے کام کی توفیق جس میں اجر و ثواب کی امید ہو اللہ کا احسان ہی ہے۔

---



## مسلم مجلسِ مشاورت کا قیام

مسلمانوں کی حیات و بقا، اور ان کے جان و مال کی حفاظت کے لئے فکر اور جد وجہد کے سلسلے کا دوسرا کام جس کی توفیق اس عاجز کو میسّر آئی وہ "مسلم مجلس مشاورت" کو وجود میں لانے کی جد وجہد میں شرکت تھی۔ اس مجلس کا بنیادی تخیّل ایک پرانے نیشنلسٹ لیڈر ڈاکٹر سید محمود کی طرف سے اُن دنوں میں سامنے آیا جبکہ جنوری ۱۹۶۴ء میں بنگال، بہار اور اڑیسہ تین صوبوں میں پھیلی ہوئی چار سو میل کی پٹی میں اس درجے کا بھیانک مسلم کش فساد ہوا کہ جس کا کوئی تصور انسانوں کی بستی میں نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے دلدوز مناظر کی تاب لانا آدمی کو مشکل تھا، ندائے ملّت کا سلسلہ جاری تھا اور ذہن اس طرح کے معاملات کی طرف پوری طرح متوجہ تھا۔ فساد زدہ علاقے میں جا کر اپنی آنکھوں سے حالات دیکھے بھی تھے۔ ڈاکٹر صاحب کا تخیل سامنے آیا تو دل نے اسے قبول کیا۔ یہ نہایت تعمیری ہونے کے ساتھ ایک انقلابی تخیّل بھی تھا۔ دل و دماغ نے جب اس سے اتفاق کیا تو اپنی افتادِ طبع کے مطابق اُسے اوڑھ ہی لیا اور شعور کی حد تک آخرت کے اجر و ثواب کی امید ہی میں اوڑھا اور یہی چیز اس معاملہ میں اللہ کا وہ احسان اس عاجز کو معلوم ہوتی ہے کہ اسکا اظہار اور اس پر شکر کیا جائے۔

۹؍اگست ۱۹۶۴ء کو لکھنؤ میں ایک نمائندہ اجتماع کے ذریعہ یہ مجلس وجود میں آئی۔ اور مسلم مجلس مشاورت اس کا نام طے ہوا۔

ڈاکٹر سید محمود جنگ آزادی میں قربانیاں دینے والی پرانی نسل سے تھے۔ اور کانگریس کے پلیٹ فارم سے ہندو لیڈروں کے

نشانہ بنتے رہتے تھے۔ اسلئے آزادی کے بعد کی مسلم آزاد فضا سے بے حد ملول اور متفکر رہنے والے مسلم لیڈروں میں تھے۔ ۱۹۶۱ء میں جو بڑے فسادات ہوئے تھے۔ جن کے نتیجے میں ہم لوگوں کو "ندائے ملت" نکالنے کا تقاضہ ہوا تھا ڈاکٹر محمود صاحب نے انہی فسادات کے سلسلے میں مولانا حفظ الرحمن صاحب وغیرہ کی معاونت سے ایک بڑا کنونشن ملک کی سیکولر طاقتوں کو فسادات کی سیاست کے خلاف جمع کرنے کے لئے منعقد کیا تھا۔ ۱۹۶۴ء کے فساد نے اُن کو مسلمانوں کے ایک اتحاد کا خیال دیا جو اس بنیاد پر عمل میں آئے کہ فسادات کے اس شرمناک سلسلے میں صرف مسلمانوں کی تباہی و بربادی ہی قابل توجہ نہیں ہے۔ بلکہ اس میں ملک کی اکثریت کی جو بے حسی اور اخلاق و روحانی مفلسی الم نشرح ہے اس کو بھی قابل توجہ سمجھ کر وہ طریق کار اختیار کرنے کی ضرورت ہے جس کے ذریعے ہندو عوام تک پہنچا جا سکے اور ان کی اخلاقی حس کو بیدار کرنے کی کوشش کی جا سکے۔

ڈاکٹر صاحب مرحوم کا خیال واقعی ایک بلند پایہ خیال تھا مگر افسوس کہ یہ فکر و خیال اچھی طرح تجربے میں نہیں آسکا۔ اسکے لئے جس ذہنی صفائی اور جس اسپرٹ کی ضرورت تھی وہ شاید ڈاکٹر صاحب کے سوا ہم میں سے اکثر میں موجود نہ تھی۔ اور اسلئے ہم نے داعی کی اصل بات میں زیادہ دلچسپی رکھے بغیر محض "مسلم اتحاد" سے دلچسپی رکھتے ہوئے اس کی دعوت قبول کرلی۔ اس سے بھی زیادہ افسوسناک بات یہ کہ دو تین سال بعد جو جنرل الیکشن کا زمانہ آگیا تو ہم سے کتنوں ہی نے اس اتحاد کو اپنے سیاسی خیالات و رجحانات کی سواری بنانے میں بھی تکلف نہ کیا۔ اور نتیجے میں یہ اتحاد بس ایک بالکل نام نہاد اتحاد بن کر رہ گیا۔ اور سچ یہ ہے کہ یہ کوئی ایسی بات نہ تھی جس کا



اندیشہ نہ رہا ہو۔ مجلس کے تاسیسی اجلاس کا مرحلہ بخیر طے ہو جانے پر اپنی خوشی کا جو اظہار الفرقان کے صفحات میں کیا گیا تھا[۱] وہ اظہار بھی مایوسی کے اندیشے سے آزاد و رہ کر نہ کیا جا سکا تھا۔ اسلئے کہ مسلمان قوم میں اجتماعی کاموں کی صلاحیت ایک عرصۂ دراز سے مفقود ہے۔ چنانچہ اس تجربے کے بعد کسی نئے اجتماعی کام میں اپنا وقت صرف کرنے کی ہمت ہی نہ رہی۔ بس جو کچھ انفرادی طور پر ہو سکے اسی کے لئے اپنے آپ کو مکلّف سمجھ لیا۔ البتہ محدود نوعیت کی اجتماعی ذمہ داریاں جو پہلے سے چلی آرہی تھیں۔ جیسے دار العلوم دیوبند کی مجلس شوریٰ کی رُکنیت، ان کا معاملہ مختلف تھا۔ اگرچہ وہاں بھی طبیعت کے اس رجحان نے بعض موقعوں پر سبکدوشی کی خواہش اور کوشش کی جو کامیاب نہ ہو سکی۔

اس رُکنیت کی ذمہ داریوں کے سلسلے میں بھی اللہ کے احسانات کی کوئی کمی اس عاجز بندے پر نہ رہی۔ اسلئے اسکا کچھ ذکر بھی واجب ہے۔

## شوریٰ دار العلوم کی رُکنیت

دار العلوم دیوبند سے ایک تعلق تو طلب علم کا تھا جس کے میسّر آنے کا ذکر شروع ہی میں اس حیثیت سے آچکا ہے کہ وہ اس عاجز پر اللہ کا بڑا احسان تھا۔ دوسرا باقاعدہ تعلق اپنی طالب علمی کا دور ختم ہونے کے اٹھارہ سال بعد ۱۳۶۳ھ مطابق ۱۹۴۴ء میں) اس کی مجلس شوریٰ کی رُکنیت کی شکل میں قائم ہوا۔ جو آج اس تحریر کے وقت[۲] تک جاری ہے۔ اور اس ذمہ دارانہ

---

[۱] الفرقان ستمبر ۱۹۶۴ء۔ [۲] ۱۹۹۵ء۔

نوعیت کے تعلق میں بھی اس بندے کے اوپر اللہ کے احسان وانعام کی بڑی نشانیاں سامنے آتی رہی ہیں۔

دارالعلوم کی مجلس شوریٰ کیلئے اس عاجز کا انتخاب بالکل بے گمان و گمان ہوا تھا۔ رجب ۱۳۶۳ھ میں جبکہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کا وصال ہوا تو اس عاجز کا قیام اس سے پہلے اور اس کے بعد بھی کچھ عرصہ تک وہیں بستی حضرت نظام الدین میں تھا۔ انہی دنوں میں حضرت مفتی کفایت اللہ صاحبؒ سے ملاقات ہوئی (جو مجلس شوریٰ کے ارکان میں تھے) حضرت مفتی صاحب نے اس ملاقات میں فرمایا کہ اس دفع کی شوریٰ میں ہم لوگوں نے آپ کو رکنیت کے لئے منتخب کیا ہے۔ مجھے حیرانی سی ہوئی۔ اسلئے کہ میں اپنے آپ کو بالکل اس مرتبے کا آدمی نہیں سمجھتا تھا۔ مگر مفتی صاحب سے معلوم ہوا کہ یہ انتخاب سب ارکان کی متفقہ رائے سے ہوا ہے۔ یہ جہاں ایک بڑا اعزاز تھا وہاں بڑی بھاری ذمہ داری بھی تھی۔ اور میں اللہ کا نہایت شکر گزار ہوں کہ اس ذمہ داری کو نبانے کے سلسلے میں اس کا مجھ ناتواں پر اس قدر کرم رہا ——— اور اسکی توفیق نے اس درجہ اس عاجز کی دستگیری فرمائی کہ اپنے شعور وادراک کی حد تک کسی بھی معاملے میں دارالعلوم کے بہترین مفاد پر کسی چیز کو کبھی بھی مقدم نہ ہونے دیا۔ کسی تعلق کی رعایت، کوئی سفارش اور کسی کی بھی ناراضگی کا ڈر الحمدللہ اس توفیق کے آگے اثر انداز نہ ہو سکا۔ میری رکنیت کو اس تحریر کے وقت پچاس برس کے قریب ہو چکے ہیں۔ اس پوری مدت میں جس بات کو صحیح اور دارالعلوم کے مفاد میں سمجھا اسے پیش کیا اور اس پر زور دیا۔ اسی طرح کسی دوسرے رکن کی طرف سے پیش کی گئی بات کو صحیح اور دارالعلوم کے مفاد میں سمجھا تو وہ خواہ کسی کی طرف سے بھی رہی ہو اس کی تائید کی اور جس کو صحیح نہیں سمجھا اُس سے



اختلاف کیا۔ صرف حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ کے ساتھ میرا یہ رویہ رہا کہ جب انکی کسی تجویز یا رائے سے مجھ کو اختلاف ہوتا تو میں مجلس میں اس پر گفتگو نہ کرتا، خاموش رہتا بعد میں تنہائی میں ملاقات کر کے اپنی رائے عرض کرتا (اپنے اور دارالعلوم کے حق میں میں نے یہی رویہ مناسب سمجھا) اور کم از کم دو تین دفعہ کے بارے میں یقین کے ساتھ یاد ہے کہ میری تنہائی کی گفتگو کے بعد حضرت نے اپنی رائے بدلدی اور مجلس کی اگلی نشست میں اسکا اظہار بھی فرمادیا۔

مجھے مسرت ہے کہ شوریٰ کے ساتھیوں میں میری رایوں سے وقتاً فوقتاً اختلاف کرنے والے تو جتنے بھی رہے ہوں مگر الحمدللہ کہ میرے بارے میں سب کا گمان میرے علم اور اندازے کی حد تک یہی رہا کہ میری رایوں اور میری تجویزوں کی بنیاد دارالعلوم کا مفاد دیکھنے اور سوچنے کے علاوہ اور کچھ نہیں ہوتی۔ اور اُن سب کا رویہ بھی میرے ساتھ ایسا ہی رہا کہ گویا مجھے اُن سب کا رفیقانہ اعتماد حاصل ہے۔ اور یہ بلاشبہ اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے خاصکر اس زمانے میں جبکہ باہمی اعتماد ایک کمیاب شی ہو گئی ہے[1]۔ مگر افسوس ہے کہ یہ اعتماد ہم لوگوں کو اس وقت جوڑے رکھنے میں کامیاب نہ ہو سکا جب دارالعلوم کو سب دنوں سے زیادہ اس کی ضرورت تھی

---

[1] رفقائے شوریٰ کے اس اعتماد کا مظاہرہ یوں تو ہمیشہ ہی کسی نہ کسی طور پر ہوتا رہا۔ مگر اس سلسلے کے دو واقعوں کا ذکر مجھے تحدیث نعمت کے طور پر ضرور کرنا چاہیے۔

۱۔ ایک مرتبہ جبکہ سات آٹھ ارکان شوریٰ کی جگہ خالی ہو گئی تھی اور ضرورت تھی کہ ان جگہوں پر کچھ نئے ارکان کا انتخاب کیا جائے تو شوریٰ کے ایک جلسے میں ان میں سے چار جگہوں کے لئے دو فہرستیں پیش ہوئیں۔ ایک میں مہتمم دارالعلوم قاری محمد طیب صاحب مرحوم کی طرف سے چار ناموں کی

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

## اختلاف اور اس میں میرا موقف

یعنی دار العلوم کی تاریخ کا وہ مرحلہ جس میں جشن صد سالہ کے معاً بعد انتشار کے اسباب پیدا ہوئے تو پھر یہ انتشار روکا نہ جا سکا اور دار العلوم دیوبند اور جماعت دیوبند کا جو بھرم سو سال سے اس کے بزرگوں کی للّٰہیت اور نیک نیتی کے طفیل بنا چلا آرہا تھا وہ ٹوٹے بغیر نہ رہا۔

اس المناک واقعے میں ہم میں سے کس کی کیا ذمہ داری ہے؟ اسکا صحیح فیصلہ تو آخرت ہی میں ممکن ہے۔ یہاں تو صرف اپنے قیاس گمان اور اندازوں ہی کی بات ہے۔ البتہ اس موقع پر اس عاجز نے جو کچھ

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) تجویز تھی۔ دوسری میں حزب مخالف کے نمائندہ قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی مرحوم نے اپنے تجویز کردہ چار نام پیش کئے تھے۔ اس عاجز نے مقابلے کا یہ رنگ دیکھ کر گزارش کی کہ ہم سب اب جلد ہی اللہ کے یہاں جانے والے ہیں۔ اور یہ دار العلوم ہمارے ہاتھوں میں امانت ہے۔ اسلئے ناموں کی تجویز کے سلسلے میں یہ سوچ لینے کی ضرورت ہے کہ ہم اللہ کے سامنے یہ کہہ سکیں کہ اپنی دانست میں ہم امانت بہترین ہاتھوں میں چھوڑ کر آئے ہیں۔ میری زبان اور میرا قلم شکر کا حق ادا کرنے کے قابل نہیں کہ دوستوں نے بہ یک زبان ان چاروں ناموں کی تجویز کا حق بلا کسی شرط کے اس گنہگار کے ہاتھوں میں دے دیا۔ اور الحمد للہ یہ مرحلہ سب کے اعتماد کے ساتھ نہایت خوبی سے طے ہو گیا۔ تین نام خود میرے ذہن میں آئے۔ مولانا عبد الحلیم جونپوری، مولانا ابو سعود (بنگلور) اور حکیم افہام اللہ صاحب چوتھے نام کے سلسلے میں ایک اور ساتھی نے میری مدد کرتے ہوئے علی گڈھ کے نواب عبید الرحمٰن خاں شیروانی کا نام لیا جو میرے لئے قابل قبول تھا۔ اور یہ چاروں حضرات منتخب کر لئے گئے۔ باقی چار کیلئے بھی ایک دوسرا اجلاس میں میری ہی تجویز پر نام طے ہوئے جو حسب ذیل تھے مولانا سید صدیق احمد باندوی حکیم محمد زماں حسینی کلکتہ اور حاجی علاء الدین پالنپوری۔ مولوی محمد عثمان صاحب دیوبندی



اپنا فرض اور دار العلوم کا مفاد سمجھ کر کیا۔ اسکے بارے میں دعا ہے کہ وہ اللہ کے حضور میں بھی ایسا ہی ثابت ہو۔ نہ کہ کسی گرفت اور مواخذے کا باعث۔ واقعہ یہ ہے کہ اس عاجز نے تو واقعے سے آٹھ دس سال پہلے ارادہ کیا تھا کہ شوریٰ کی رکنیت سے استعفیٰ دے دوں۔ اسلئے کہ جن معاملات کی بدولت یہ واقعہ رونما ہوا وہ اس وقت اس درجے پر پہنچ چکے تھے کہ اُن کے جواز کی میرے نزدیک کوئی شکل نہ تھی اور اصلاح کی کوئی امید نظر نہ آتی تھی۔ اسلئے ایک ہی راستہ نظر آتا تھا کہ بحیثیت رکن شوریٰ اس سلسلے میں جو ذمہ داری مجھ کو اپنے اوپر نظر آتی ہے اس سے اپنے آپ کو سبکدوش کر لوں۔ میرا یہ احساس اور قلبی داعیہ بہت ہی شدید تھا۔ مگر میں نے اس پر عمل کرنے سے پہلے ضروری سمجھا کہ حضرت شیخ الحدیث (مولانا محمد زکریا صاحب) رحمۃ اللہ علیہ سے مشورہ کروں جن سے ایسے معاملات میں مشورہ لینے کی میری عادت بھی تھی اور وہ دار العلوم کے معاملات سے پوری طرح واقف بھی تھے۔ حضرت شیخ الحدیث نے میری رائے سے اتفاق نہ کرتے ہوئے فرمایا کہ عند اللہ بری الذمہ ہونے کے لئے اتنی بات کافی ہے کہ جس بات کو غلط سمجھو اسکے بارے میں اپنی رائے ظاہر کر دو۔ خواہ مانی جائے یا نہ مانی جائے۔ میں ان حالات میں بھی تمہارا مجلس شوریٰ میں رہنا دار العلوم کے لئے مفید سمجھتا ہوں۔ روک ٹوک سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔ چنانچہ میں نے اس مشورے کو قبول کرنا ہی مناسب سمجھا اور دار العلوم کی گاڑی جس لائن پر چل رہی تھی اسی پر اسکے چلتے ہوئے بھی میں شوریٰ کے جلسوں میں شریک ہوتا اور اور اپنے بس بھر روک ٹوک کا فریضہ ادا کرنے کی کوشش کرتا رہا۔ حتیٰ کہ جشن صد سالہ کے موقع پر مولانا اسعد میاں کی صدارت میں "مؤتمر ابنائے قدیم دار العلوم دیوبند" کا قیام اور حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مرحوم مہتمم

دارالعلوم کی صدارت میں "تنظیم فضلائے دارالعلوم دیوبند" کے قیام نے اُس لاوے کے پھوٹ پڑنے کا اعلان کر دیا جو ایک مدت سے پک رہا تھا۔ اور اسکے نتیجے میں حضرت مہتمم صاحب مرحوم کی طرف سے مولانا اسعد میاں کے خطرے کی روک تھام کیلئے جو اقدامات دارالعلوم کے اندرونی معاملات میں شروع ہوئے انھوں نے معاملات کے اس بگاڑ کو جو اس عاجز کے لئے استعفے کے ارادے کا باعث ہوا تھا تیز رفتار بھی کر دیا اور پہلے سے کہیں زیادہ خطرناک رخ پر بھی ڈال دیا۔

کاش حضرت مہتمم صاحب مرحوم نے مولانا اسعد میاں کے کسی اقدام کے مقابلے میں خود سے کوئی فیصلہ اور اقدام کرنے کے بجائے معاملہ شوریٰ کے سامنے رکھا ہوتا، بلکہ اسی پر چھوڑا ہوتا، اسلئے کہ یہ اس کے دائرہ اختیار کی چیز تھی تو امید کی جاسکتی تھی کہ یہ نزاع جس شکل میں اپنے انجام کو پہنچا اس سے کوئی بہتر شکل نکل آتی۔ مگر مقدرات کو کون روک سکتا ہے؟ اور ہم اپنی خطاؤں کی رو سے کسی بہتر انجام کے مستحق رہ بھی کب گئے تھے؟ یہ نزاع مولانا اسعد میاں اور مہتمم صاحب کے درمیان محدود رہنے کے بجائے خود شوریٰ اور مہتمم صاحب کے درمیان نزاع کی شکل اختیار کر گیا اور پھر اُس ایک انجام کے سوا جس تک بات بالآخر پہنچی کسی دوسرے انجام کی گنجائش ہی باقی نہ رہی۔

## مسلم پرسنل لا بورڈ

دارالعلوم کے تذکرے سے دارالعلوم کی بدولت ہی ملنے والی ایک اور اچھے کام میں شرکت کی توفیق بھی یاد آرہی ہے۔ یہ مسلم پرسنل لا بورڈ کا قیام تھا۔ سنہ ۱۹۷۲ء کی بات ہے کہ مسلمانوں کے لئے شادی بیاہ اور طلاق و وراثت



کے جو خاص قوانین ملک میں نافذ ہیں اور اُن کا مجموعہ "مسلم پرسنل لا" کہلاتا ہے۔ اسکے خلاف آزادی کے بعد ہی سے وقتاً فوقتاً اٹھنے والی آوازوں نے ایک ایسی شکل اختیار کی جو مسئلے کی سنگینی کا احساس پیدا کرنے والی تھی۔ یہ تھا دہلی میں اس مسئلے پر لاانسٹی ٹیوٹ کی طرف سے منعقد کیا ہوا ایک سیمینار۔ اس کے بعد دارالعلوم کی مجلس شوریٰ کا جلسہ منعقد ہوا اُس میں مولانا منت اللہ رحمانی مرحوم نے اس مسئلے کی سنگینی کی طرف ہم لوگوں کو توجہ دلائی کہ اس سلسلے میں کچھ ہونا چاہئے ارکان شوریٰ میں سے جن لوگوں نے کچھ کرنے کی اس دعوت سے اپنے اندر خصوصی دلچسپی محسوس کی اُن میں سے ایک یہ عاجز بھی تھا دارالعلوم کے اس وقت کے مہتمم قاری محمد طیب نے بھی اس میں گہری دلچسپی لی اور ملک کے معروف و ممتاز علماء اور چند ماہرینِ قانون کا ایک محدود خصوصی اجتماع بلانا طے کر لیا گیا۔ مارچ ۷۲ء میں دارالعلوم کے اندر یہ دو روزہ اجتماع منعقد ہوا۔ اور اس میں ایک بڑے پیمانے کا اجتماع بلانے کا فیصلہ کیا گیا، جس میں مسلمانانِ ہند کے تمام مکاتبِ فکر کی نمائندگی ہو۔ یہ بڑا اجتماع بھی دیوبند ہی میں بلانے کا ارادہ کیا گیا تھا مگر اس کے لئے جو تیاری کمیٹی تشکیل کی گئی اس نے اپنا کام مکمل کرتے ہوئے یہ رائے دی کہ اس مسئلے کے سلسلے میں خصوصی فتنہ انگیزی چونکہ مہاراشٹر اور خصوصاً بمبئی شہر سے ہو رہی ہے اس لئے مناسب ہوگا کہ یہ ملی کنونشن بمبئی ہی میں منعقد کیا جائے۔ یہ رائے مناسب تھی اور اس کے ماتحت اہل بمبئی سے اس سلسلے میں رابطہ قائم کرنے کے لئے طے کیا گیا کہ مراسلت کے بجائے ایک مؤثر وفد وہاں جائے تاکہ ضروری مراحل جلدی اور آسانی سے طے ہو جائیں۔ یہ وفد بہت محدود پیمانے کا تھا اور اس کے شرکاء میں سے

ایک یہ عاجز بھی تھا۔ بمبئی کے حوصلہ مند دوستوں نے حسب توقع کنونشن کی ذمہ داری قبول کر لی اور ۲۷، ۲۸ دسمبر ۱۹۷۲ء کو اس کنونشن کا انعقاد عمل میں آگیا۔ جس کے بارے میں اس عاجز نے الفرقان (جنوری فروری ۷۳ء) میں اپنا تاثر ان الفاظ میں درج کیا تھا کہ

"........ قمری حساب سے اس عاجز کی عمر کا سترواں سال شروع ہو چکا ہے، تحریک خلافت کے شباب کا دور میری طالب علمی کا زمانہ تھا، میں نے خلافت کے بعض وہ بڑے بڑے جلسے بھی دیکھے ہیں جن میں مختلف الخیال علماء اور زعماء ملت ایک پلیٹ فارم پر ہوتے تھے، اسی طرح جمعیۃ العلماء کے ابتدائی دور میں وہ اجلاس بھی دیکھے ہیں جن میں علماء فرنگی محل، علماء بدایوں مولانا ثناء اللہ امرتسری، مولانا ابوالقاسم سیف بنارسی اور اکابر علماء دیوبند ایک ساتھ اور ایک ہی رزولیشن کی تائید میں تقریریں کرتے تھے ـــــ لیکن بمبئی کے اس "تحفظ مسلم پرسنل لا کنونشن" میں ملت اسلامیہ ہند کے مختلف مسالک و مکاتب فکر کی جیسی اجتماعیت اور جس قدر مکمل نمائندگی ہوئی اس کی کوئی مثال اسلامی ہند کی تاریخ میں میرا خیال ہے کہ مشکل ہی سے ملیگی"

اس کنونشن کی صدارت حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند نے فرمائی اور اس کے ذریعے جو ایک مستقل ادارہ "آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ" کے نام سے قائم ہوا اس کا صدر بھی قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی کو منتخب کیا گیا۔ اور مولانا منت اللہ صاحب اس کے جنرل سکریٹری بنائے گئے۔

بلاشبہ اس بورڈ کا قیام ہندوستان میں مسلم پرسنل لا کے خلاف فتنہ انگیزی کے اثرات کی روک تھام کے لئے ایک بڑا مؤثر ذریعہ ثابت



ہوا۔ اور الحمدللہ کہ اب بھی جبکہ بیس سال سے زائد اس کے قیام کو گزر گئے ہیں اس کی نمائندہ حیثیت کا وزن برقرار اور مؤثر ہے۔ قاری صاحب کے بعد بورڈ کی صدارت کیلئے مولانا علی میاں کا انتخاب کیا گیا۔ اور بورڈ کا وزن اور وقار برقرار رہنے میں یقیناً مولانا کی شخصیت کا بھی بڑا دخل ہے۔ افسوس کہ مولانا منت اللہ نہ رہے جو واقعہ یہ ہے کہ بورڈ کے اصل روح رواں تھے اللہ تعالیٰ قاری صاحب اور مولانا منت اللہ صاحب کی، روحوں کو شاد و شاداب رکھے کہ ان کے ذریعہ مسلمانوں کو اپنے اتحاد و اتفاق کے مظاہرے کا ایک پلیٹ فارم میسر آیا۔

## حرمین شریفین میں بار بار حاضری کی سعادت

ایمان کا کوئی ذرہ اگر آدمی کو نصیب ہوا ہے تو مسی پر خاتمے کی آرزو سے پہلے اس کی اگر کوئی اہم خواہش ہو سکتی ہے تو وہ خانۂ خدا اور مسجد نبوی اور آرامگاہ نبوی پر حاضری کی خواہش و آرزو ہی ہو سکتی ہے اللہ کا اپنے اس گنہگار بندے پر محض احسان ہی احسان ہے کہ اسے تقریباً بیس بار یہ سعادت نصیب ہوئی۔

سب سے پہلے یہ سعادت ۱۳۶۸ھ مطابق ۱۹۴۹ء میں اپنے ایک مخلص دوست کی خواہش کی بدولت میسّر آئی جن کے اصرار نے مجبور کیا کہ میں اس مبارک سفر میں انکا شریک ہو جاؤں۔ یہ ضلع گونڈہ (یوپی) کے ماسٹر محمد لٰسین صاحب تھے۔ دو سال کے بعد لکھنؤ کے ایک اور دوست نے بھی فرمائش کی۔ یہ لکھنؤ کے برادرم محمد شفیع تھے۔ ان کا مخلصانہ اصرار بھی میرے لئے مکرر حاضری کا بہانہ بن گیا۔ تیسری مرتبہ حج بیت اللہ کی سعادت اٹاوہ کے مخلص دوست جناب الحاج رئیس الدین صاحب کی فرمائش پر ان کے والد مرحوم کی طرف سے حج بدل کی نیت سے حاصل ہوئی یہ میرا پہلا ہوائی سفر تھا۔ بعد میں رابطہ عالم اسلامی کی رکنیت اس سعادت سے بار بار بہرہ ور ہونے کا ذریعہ بن گئی۔ فالحمد للہ

## رابطہ عالم اسلامی کی رکنیت

رابطے کی رکنیت کی بھی ایک دلچسپ تاریخ ہے یہ ۱۹۶۵ء کی بات



ہے جبکہ میرا اور مولانا علی میاں (مولانا سید ابوالحسن علی ندوی) کا قیام لکھنؤ میں تقریباً ایک ہی جگہ رہتا تھا۔ یعنی تبلیغی جماعت کے مرکز میں۔ میرا قیام مع اپنے اہل خانہ کے تھا اور مولانا علی میاں اُسکے باہر کے کمرے میں قیام فرماتے تھے۔ رابطے کی تاسیس ۱۹۶۲ء میں ہو گئی تھی۔ مولانا علی میاں اس کے بالکل ابتدائی ممبران میں تھے۔ وہ اپنی عربی تقریر و تحریر کی وجہ سے عرب دنیا میں متعارف ہو چکے تھے۔ اس سال جبکہ وہ رمضان گزارنے کے لئے حسبِ دل اپنے وطن رائے بریلی جانے والے تھے تو مجھ سے مشورہ طلب کیا کہ رابطے کی گزشتہ میٹنگ میں ہندوستان اور پاکستان سے دو دو نمائندے لئے جانے کی بات طے ہوئی تھی۔ اور ہندوستان سے دوسرے نمائندے کا انتخاب میرے ذمّے رکھا گیا تھا۔ اب اس کی یاد دہانی آئی ہے۔ رائے دیجئے۔ کون مناسب رہے گا؟ میں نے غور کر کے انھیں دو نام بتائے۔ ایک حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی اور دوسرے مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند۔ اس کے بعد وہ رائے بریلی چلے گئے۔ شوال میں رابطے کی طرف سے میرے نام آئندہ جلسے کا دعوت نامہ اور رکنیت کی اطلاع پہنچی۔ میں حیران ہوا کہ یہ کیا معاملہ ہے؟ شاید کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ مولانا رائے بریلی سے واپس ہوئے تو میں نے اُن سے بتایا کہ رابطے سے ایسا خط آیا ہے۔ اس کا کیا مطلب؟ کیا غلط فہمی ہے؟ تو پتہ کہ یہ مولانا ہی کا کیا ہوا ہے۔ انھیں نے میرا نام بھیجا تھا۔ میں نے کہا کہ بھئی یہ حضرات جن کے میں نے نام دیئے تھے اہل بھی زیادہ تھے۔ اور دوسرے یہ کہ آپ کے ساتھ میرا بھی نام تو بالکل ایسے ہے جیسے ایک ہی گھر کے دو آدمی! مگر مولانا کا عذر یہ تھا کہ آپ کے ہونے سے مجھے مشورے کا فائدہ

ملے گا۔ اس عذر پر میرے لئے کچھ کہنا مشکل تھا۔ اس لئے اب دوسری بات میں نے یہ کہی کہ میرے پاس پاسپورٹ بھی نہیں ہے۔ میرا پاسپورٹ جیسا کہ آپ کے علم میں آ بھی چکا ہے، سفر میں میرے بریف کیس کے ساتھ چوری ہو گیا تھا۔ اور محکمے کی طرف سے میرے نئے پاسپورٹ کی درخواست پر مجھے تحریری طور پر جواب مل چکا ہے کہ حکومت کی طرف سے موصولہ ہدایات کی بنا پر آپ کو پاسپورٹ نہیں دیا جا سکتا۔ اس کھلی ہوئی ناانصافی کا میرے دل پر اتنا گہرا اثر ہوا کہ اب میں نے طے کر لیا ہے کہ میں اس سلسلے میں ہرگز کوئی کوشش نہ کروں گا۔ مولانا نے فرمایا کہ اسے دیکھا جائے گا۔ اور بات اُس وقت ختم ہو گئی۔ جلد ہی اعظم گڈھ میں دار المصنفین کی گولڈن جبلی کی تقریب تھی، اور وہاں جانا تھا۔ وہاں کے مہمانوں میں ایک صاحب سے جن کو میں نہیں جانتا تھا، آمنا سامنا ہوا تو انھوں نے مجھے رابطہ کی ممبری کی مبارکباد دی۔ میں نے کچھ اجنبیت کی وجہ سے اور کچھ اس ممبری کے بارے میں ذہن صاف نہ ہونے کی وجہ سے کچھ زیادہ دلچسپی اُن سے گفتگو میں نہیں لی۔ بعد میں کسی نے بتایا کہ یہ مالک رام تھے۔ جو حکومت ہند کے محکمہ خارجہ میں سکریٹری کا عہدہ رکھتے ہیں وہ اگلے دن ایک بار پھر آمنے سامنے میں مل گئے اور اسی موضوع کو چھیڑا تو میں نے ان کو اپنی عدم دلچسپی کی وجوہات میں سے خاص طور پر یہ وجہ بتا دی کہ میرے پاس پاسپورٹ ہی نہیں ہے اور حکومت کہتی ہے کہ مجھے ملنا بھی نہیں ہے۔ اس پر وہ بولے کہ یہ بالکل کوئی مسئلہ نہیں۔ آپ ضرور جائیں اور جب جانے کا ارادہ کریں پاسپورٹ دن کے دن ہی مل جائے گا۔ میرا اسی محکمے سے تعلق ہے۔

اس جشن میں اسوقت کے نائب صدر جمہوریہ ڈاکٹر ذاکر حسین خاں



بھی شریک تھے جن سے کافی دن پہلے کی ملاقات نظام الدین کے رشتے سے تھی [1]۔ غالباً مالک رام صاحب نے ڈاکٹر صاحب سے بھی ذکر کیا ہوگا۔ بہرحال کچھ دن بعد ایک خط ڈاکٹر صاحب کے دفتر سے آیا کہ آپ جب رابطے کے جلسے میں تشریف لیجا رہے ہوں تو ڈاکٹر صاحب کی خواہش ہے کہ آپ سے دہلی میں ملاقات ہو جائے۔ اس کا راز یہ کھلا کہ آنے والے جلسے میں کشمیر کا مسئلہ رابطے کے اندر آنے کو تھا۔ اس لئے حکومتِ ہند کو اس بات میں دلچسپی تھی کہ ہندوستان کے نمائندوں کے خیالات اس بارے میں معلوم کرے اور اُن سے خواہش کرے کہ وہ وہاں اپنی حکومت کے موقف کی حمایت کریں۔ بلاسان و گمان کے رابطے کی رکنیت آنا اور پھر پاسپورٹ کے سلسلے میں یہ غیر متوقعہ آسانیاں فراہم ہونا۔ اس سب سے میں نے یہ سمجھا ہے کہ یہ سب منجانب اللہ ہے اور ہر سال حج اور حسب توفیق عمروں کی سعادت کا جو یہ راستہ کھل رہا ہے۔ اسے نعمت خداداد کے طور پر بسر و چشم قبول کیا جانا چاہئے۔ چنانچہ اس دن سے رابطے کے جلسوں کے بہانے حج و زیارت اور عمروں کی مسلسل سعادت بھی اس گنہگار کا نصیب بن گئی۔ اور اللہ کی ذات کریمی سے امید ہے کہ بندہ جس چیز کو اپنے لئے سعادت سمجھے ہوئے ہے آخرت میں بھی اسے وہ سعادت ہی کی شکل میں پائے گا۔

ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب سے، مولانا علی میاں کی معیت میں

---

[1] مرحوم ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کو حضرت مولانا الیاس رحمۃ اللہ علیہ سے اسقدر عقیدت و محبت تھی کہ اکثر و بیشتر صبح کی نماز بنگلہ والی مسجد (نظام الدین) آکر انہی کے پیچھے ادا کرتے تھے۔ جمعہ کے دن تو خاص طور پر اسکا اہتمام کرتے تھے ـــ یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ اوکھلا سے نظام الدین تک ۳-۴ میل کی مسافت ڈاکٹر صاحب پیدل ہی طے کرتے تھے۔

ملاقات ہوئی، جس میں کشمیر کے مسئلے کی بات آئی تو اس سلسلے میں یہ عرض کردیا گیا کہ آپ تو ہم دونوں کو جانتے ہی ہیں۔ ہماری ہندوستانیت میں تو کسی کو شک وشبہ کی ضرورت نہیں ہے۔ البتہ ہم جو رائے اس سلسلے میں ابتک رکھتے آئے ہیں وہ حکومت ہند کی پوزیشن سے قدرے مختلف ہے اسلئے اگر مسئلہ آتا ہے تو ہم اپنی رائے کے خلاف پوزیشن تو نہیں اختیار کرسکتے لیکن اسی طرح ہمیں اپنی ہندوستانیت کا لحاظ بھی قدرتی طور پر عزیز ہوگا اور ایک جمہوری ملک میں شہریوں کی یہ پوزیشن قابل قبول ہونی چاہیے۔

اس طرح رابطہ عالم اسلامی کے رکن کی حیثیت سے حجاز مقدس کا یہ پہلا سفر ہوا۔ اور جو بھی بار حج وزیارت کی سعادت میسر آئی۔ اور پھر جبتک سفر سے معذوری نہ ہوگئی (جو دیوبند میں ایک ایکسیڈنٹ کی وجہ سے ٹانگ میں تکلیف پیدا ہوجانے کا نتیجہ ہے) اس وقت تک سعادت کا یہ دروازہ عملاً کھلا رہا۔ اور نظری طور سے آجتک بھی کھلا ہوا ہے۔ یعنی میں رابطہ کا بدستور ممبر ہوں۔ کم وبیش پندرہ سولہ حج اس دور میں میسّر آئے اور عمروں کی تعداد تو بتانا مشکل ہے۔ یہ اس عاجز پر اللہ تبارک وتعالیٰ کا جتنا بڑا احسان ہے اس کا حقیقی اندازہ تو بس دو ہی طرح کے لوگ کرسکتے ہیں۔ ایک وہ جو عمر بھر اس سعادت کی سچی آرزو میں رہ کر گزار دیتے ہیں اور دوسرے وہ اہل دل جن کے لئے یہ سفر واقعی درِ محبوب کا سفر ہوتا ہے۔ اے اللہ تونے جس لطف وکرم سے یہ بے استحقاق حاضریاں نصیب فرمائیں اُسی لطف وکرم سے ان کی قبولیت کا بھی فیصلہ فرما اور مجھے ان کے اُخروی اجر سے محروم نہ فرما۔



# دینی واصلاحی تصانیف کی توفیق

اس عاجز پر اللہ کے احسانات میں سے ایک بڑا احسان یہ بھی ہے کہ اسے متعدد ایسی کتابوں کی تصنیف وتالیف آسان فرمائی جس سے بندگان خدا کو بظاہر خاصا دینی فائدہ پہنچا ہے

## اسلام کیا ہے؟

اِن میں سرفہرست اُس کی سب سے سادہ وآسان کتاب "اسلام کیا ہے؟" ہے۔ جس کے بارے میں صرف اللہ ہی کو معلوم ہے کہ وہ واقعۃً کتنی تعداد میں اب تک شائع ہوچکی ہے۔ اس لئے کہ علاوہ مختلف زبانوں میں اسکے ترجمے کے خود اردو ہی میں مکتبہ الفرقان کے اڑتیس ۳۸ اور دوسرے با علم واجازت ایڈیشنوں کے علاوہ بے علم واجازت ایڈیشن بھی کچھ کم نہیں نکل چکے ہیں۔

یہ کتاب تقسیم ہند (۱۹۴۷ء) کے بعد والے اُن حالات میں لکھی گئی تھی جن میں منقسم ہندوستان کے زمین وآسمان اسلام اور مسلمانوں کے دشمن نظر آرہے تھے۔ اور لا ملجأ ولا منجا من اللّٰہ اِلّا اِلَیہ (اللہ کے عذاب سے پناہ اگر کہیں ہے تو وہ اللہ ہی کے دامن میں ہے) کی صورت تھی اس عاجز نے کوشش کی کہ ایک عام مسلمان کی ضرورت کے لئے پورا دین بعید آسان اور مؤثر دعوتی زبان میں قلم بند ہوجائے جو رجوع الی اللہ کا ذریعہ بنے۔ اور غیر مسلموں میں اسلام کی اصل صورت بھی واضح کرے۔ الحمدللہ کہ

دونوں ہی مقصد اپنی اہلیت واستحقاق سے کہیں زیادہ پورے ہوتے نظر آئے ہیں۔ ایک سفر میں اس عاجز نے ایک تعلیم یافتہ غیر مسلم کو اس کتاب کو پڑھتے اور روتے ہوئے بھی دیکھا۔ اور پھر وہ صاحب اس کے مصنف سے ملنے کی خواہش کے ساتھ اس عاجز کی طرف متوجہ بھی ہوئے کہ شاید اس کے ذریعہ مصنّف کا پتہ چل جائے۔ فللّٰہ الحمد۔

## دین وشریعت

اسکا موضوع وہی ہے جو "اسلام کیا ہے" کا ہے مگر وہ عوامی ذہن وفہم کی سطح کے مطابق تھی اور اس میں اُس سے اونچی ذہنی سطح کی ضرورتوں کو سامنے رکھا گیا ہے۔ یہ اصل میں ایک تربیتی اجتماع میں کی گئی تقریروں پر مبنی ہے۔ یہ تبلیغی جماعت کے خاص کارکنوں کا ایک ہفتے بھر کا تربیتی اجتماع تھا جس کا اہتمام لکھنؤ میں کیا گیا تھا۔

## قرآن آپ سے کیا کہتا ہے؟

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے۔ اس کتاب میں قرآن پاک کی عمومی دعوت کا خلاصہ مرتب کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ زبان بھی موضوع کے مطابق دعوتی ہی ہے۔

## آپ حج کیسے کریں؟

یہ کتاب پہلا حج نصیب ہونے کے بعد یہ محسوس کر کے لکھی گئی تھی کہ ایک عام خواندہ عازم حج کے لئے ضرورت ہے کہ بالکل ایسی کوئی کتاب



لکھی جائے۔ جیسے کہ کوئی شخص کسی کو انگلی پکڑ کر حج کرا رہا ہے۔ اور حج کے اعمال کی ادائیگی کے وقت جن دینی وایمانی جذبات سے حاجی کو سرشار ہونا چاہئے اُن جذبات کی تحریک کا سامان بھی اس کتاب میں پایا جاتا ہو۔ یہ عاجز مالک کا شکر گزار ہے کہ یہ کتاب ان ضرورتوں کے لحاظ سے مصنف کی توقع کے عین مطابق نہایت مفید ثابت ہوئی اور ہو رہی ہے اسکے بھی کتنے ہی بلا اجازت چھپنے والے ایڈیشن ہندوستان وپاکستان کے بازار میں نظر آتے ہیں۔ یہ کتاب تمام تر اس عاجز کی تحریر پر مبنی نہیں ہے اس میں اسی نوعیت کا ایک نہایت روح پرور مضمون مولانا علی میاں کا بھی ہے اور کچھ مزید بھی۔

## آسان حج

آپ حج کیسے کریں کے تجربے کی روشنی میں اس عاجز نے اپنے مضمون کو اور بہت زیادہ آسان اور کچھ مختصر کر کے ایک الگ کتابچے کی شکل میں شائع کرنا مفید سمجھا اور الحمدللّٰہ وہ بھی عام عازمین حج کے لئے بہت نافع ثابت ہوا اور ہو رہا ہے۔ ان دونوں کتابوں کی بدولت امید ہے کہ سیکڑوں حجاج کی دعاؤں میں اس عاصی وعاجز کو بھی حصہ پانے کی سعادت مل گئی ہوگی اور انشاء اللّٰہ ملتی رہے گی

ان کے علاوہ کلمۂ طیبہ کی حقیقت۔ نماز کی حقیقت نامی تالیفات کے بارے میں بھی عاجز کا گمان یہی ہے کہ ان مختصر رسالوں کے ذریعہ اللّٰہ تعالےٰ نے اپنے دین کی ایک اچھی خدمت کا موقع عطا فرمایا۔ اَللّٰھُمَّ صَدِّقْ ظَنِّیْ ھٰذَا۔

## معارف الحدیث

آخری کتاب جو اس سلسلے میں بیحد شکر کے ساتھ قابل ذکر ہے وہ معارف الحدیث ہے جس کی سات جلدیں (ڈھائی ہزار صفحات پر مشتمل) الحمدللہ شائع ہو چکی ہیں۔ صرف ایک (آٹھویں) جلد کی اشاعت پر یہ کتاب ان شاء اللہ مکمل ہو جائے گی۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس آخری جلد کو بھی اپنے فضل و کرم سے مکمل کرا دے[1]۔ یہ کتاب اپنے زمانے کے خاص حالات اور ایک عام پڑھے لکھے آدمی کی ضرورت کو سامنے رکھتے ہوئے حدیث نبوی کے ضخیم دفتر سے ایک انتخاب ہے جو ترجمے کے ساتھ ایسی سادہ اور مختصر تشریح پر مبنی ہے جس سے حدیث کا اصل مغز و مدعا ذہن نشین اور دل نشین ہو اور علمی و روحانی اصلاح و ترقی کا ذریعہ بنے۔ اللہ کا احسان ہے کہ اس نے اس ضخیم تالیف کو تقریباً تکمیل کی منزل تک ہی نہیں پہنچا دیا۔ بلکہ اسکی افادیت اور مقبولیت کو بھی آنکھوں سے دکھا دیا۔ اس عاجز کے علم کے مطابق یہ کتاب ایسے متعدد حلقوں میں بھی باقاعدہ تربیتی درس کے انداز میں پڑھی اور مطالعہ کی جاتی ہے جن حلقوں کا کوئی خاص تعلق اس عاجز سے نہیں ہے۔ مزید یہ کہ اس کتاب کی تالیف اگرچہ علمی نہیں بلکہ اصلاحی نقطۂ نظر سے کی گئی ہے مگر یہ بات کہنے میں کوئی مضائقہ نہیں کہ بہت سی علمی گرہیں جن پر درس حدیث میں اکثر لمبی بحثیں

---

[1] اس کی تکمیل کا کام اپنی معذوریوں میں اضافے کی وجہ سے عاجز کے لئے ممکن نہیں رہا تو اب برادر زادۂ عزیز مولوی محمد زکریا استاذ حدیث دارالعلوم ندوۃ العلماء کے سپرد کیا ہے کہ وہ اس کی تکمیل کریں۔ اور وہ الحمدللہ پوری دلچسپی سے کر رہے ہیں۔



ہوتی ہیں وہ اس کتاب میں بغیر اس کے کہ ان کو باقاعدہ موضوع بحث بنایا گیا ہو صاف طور پر حل ہوئی ملتی ہیں۔ حدیثوں کی بنیاد پر فقہی مسائل کے اختلافات کا تذکرہ صرف انتہائی ضرورت کے بقدر کیا گیا ہے اور وہ بھی حضرت شاہ ولی اللہؒ کے طرز پر ایسے انداز میں کہ اس سے افتراق باہمی کے رجحانات کی ہمت شکنی ہو۔ نہ یہ کہ ان رجحانات کو غذا ملے۔

## ایرانی انقلاب، امام خمینی اور شیعیت

یہ اس عاجز کی سب سے آخری تالیف ہے۔ اور اس کی اپنی خاص نوعیت اور تاریخ کے اعتبار سے اس کی توفیق کو میں اللہ کا بہت ہی خاص الخاص احسان اور انعام سمجھتا ہوں۔ یہ کتاب جس کی تیاری اس عاجز کے لئے خاصی محنت طلب یعنی ایک طویل مطالعہ اور گہرے غور و فکر کی محتاج تھی۔ اس کے لکھنے کا جن دنوں میں تقاضہ پیدا ہوا، اسوقت اس عاجز کی عمر اسّی سال سے اوپر ہو چکی تھی۔ اور کبر سنی کے ضعف کے علاوہ طرح طرح کے عوارض نے بھی گھیر رکھا تھا۔ خاص طور سے ہائی بلڈ پریشر کے مرض کی وجہ سے لکھنے پڑھنے کی صلاحیت بہت متاثر ہو گئی تھی۔

یہ تقاضہ ۱۹۸۳-۸۴ء میں اس وقت پیدا ہوا جب ایران کے آیت اللہ روح اللہ خمینی صاحب نے ۱۹۷۹ء میں شاہ ایران کے خلاف اپنی تحریک میں کامیابی حاصل کر کے خالص شیعہ عقائد پر مبنی حکومت قائم کی۔ مگر اسکو ایک غیر فرقہ وارانہ خالص اسلامی حکومت اور اسلامی انقلاب کا نام دے کر ساری اسلامی دنیا میں غیر معمولی پیمانے پر پروپیگنڈہ کے ذریعے اپنی عالمی امامت تسلیم کرانے کی مہم چلائی۔ اور اسلامی دنیا کے وہ نوجوان خاص طور سے پروپیگنڈے

کے اس سیلاب میں بہنے لگے جو مختلف اسلامی ملکوں میں چلنے والی اسلامی نظام حکومت کی تحریکوں کی کامیابی کا انتظار کرتے کرتے تھک گئے تھے اور کسی طرف سے کوئی اچھی خبر سننے کیلئے بے چین تھے۔ مسلمان نوجوانوں کی فریب خوردگی کا یہ منظر کہ وہ شیعہ عقائد پر مبنی ایک حکومت کو اسلامی حکومت کی نظر سے ہی نہیں دیکھ رہے تھے بلکہ نہایت جوش و خروش سے خواہشمند اور دعاگو تھے کہ اس حکومت کا دائرہ ساری مسلم دنیا پر وسیع ہو جائے اس عاجز کے لئے ناقابل برداشت ہوا اور تقاضہ پیدا ہوا کہ کسی طرح دو باتیں لوگوں کو سمجھائی جائیں۔ ایک یہ کہ خمینی صاحب کی حکومت خالص شیعہ مذہب کی بنیادوں پر مبنی ہے۔ اور دوم یہ کہ شیعیت جس چیز کا نام ہے اگر کوئی غیر شیعہ مسلمان اس کو فی الحقیقت جان لے تو اسلام سے اس کا رشتہ جوڑنے کو وہ کبھی بھی قبول نہ کر سکے گا۔ اَلّا یہ کہ وہ باتوں کو سمجھنے کی صلاحیت ہی نہ رکھتا ہو یا کسی دنیاوی غرض سے مغلوب ہو۔

اس کام کے لئے ضروری تھا کہ شیعیت کو اسکے مستند حوالوں سے پیش کیا جائے اور اس غرض کے لئے جو مطالعہ ضروری سمجھا گیا تھا وہ اس سے کہیں زیادہ محنت طلب اور صبر آزما ثابت ہوا جسکا شروع میں اندازہ کیا گیا تھا۔ یہ ضعیف اور عاجز بندہ اسے صرف اللہ کی مدد کا کرشمہ سمجھتا ہے کہ سال بھر منہمک رکھنے والا یہ کام بالآخر تکمیل کو پہنچ گیا۔ اور اللہ نے خمینی فتنے کے بارے میں نہ صرف یہ کتاب تیار کرادی۔ بلکہ تقریباً پوری ہی اسلامی دنیا میں اسکا چرچا بھی آناً فاناً کرا دیا۔ اللہ ہی جانتا ہے کہ کتنے ملکوں میں اور کتنی زبانوں میں لوگوں نے از خود اسکا ترجمہ کیا اور پھیلایا۔ اور مصنف کو ان کی دعائیں میسر آئیں۔



یہ کتاب ابھی اردو میں بھی شائع نہیں ہوئی تھی۔ بلکہ اسکا صرف ابتدائی حصہ ماہنامہ الفرقان میں قسط وار نکلا تھا کہ اس عاجز کے فاضل دوست مولانا سعید احمد اکبرآبادی مرحوم (مدیر برہان دہلی) جو برہان کے اداریوں میں خمینی صاحب کے اسلامی انقلاب کا زوردار خیر مقدم کر چکے تھے انھوں نے الفرقان کی یہ قسطیں پڑھ کر اکتوبر ۱۹۸۴ء کے برہان میں لکھا کہ

"...... اللہ تعالیٰ جزائے خیر عطا فرمائے ہمارے برادر محترم مولانا محمد منظور نعمانی کو کہ انھوں نے نہایت محنت اور جاں فشانی سے اُن کتابوں کا براہ راست مطالعہ کیا جو خود علامہ خمینی کے قلم کی رہین منت ہیں۔ اور اس دقیق اور عمیق و وسیع مطالعہ کے نتائج صاف اور شستہ زبان میں نہایت سنجیدگی اور متانت کے ساتھ ماہنامہ الفرقان کی گزشتہ چند اشاعتوں میں شائع کر دیئے ہیں میں نے مولانا کے یہ مقالات بڑی دلچسپی سے از اول تا آخر پڑھے اور اب میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ کہ ایرانی انقلاب یا موجودہ ایرانی حکومت کے متعلق میں نے اب تک "برہان" میں جو کچھ لکھا ہے، میں اس سے رجوع کرتا ہوں۔

مولانا کے یہ مضامین، اس درجہ اہم اور بصیرت افروز ہیں کہ اُن کے مطالعہ کے بعد میں نہیں سمجھتا کہ کوئی بھی صحیح العقیدہ مسلمان ان سے اختلاف کی جرأت کر سکتا ہے...."

## یہ کتاب اور سعودی علماء و حکّام

اس کتاب کے سلسلے میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ۱۹۸۴ء میں جب یہ کتاب تیار ہوئی تو یہ عاجز اپنے جسمانی عوارض کی بنا پر تقریباً ۶ سال سے

کہیں سفر کے قابل نہ رہا تھا۔ اور شدید ضرورت میں بہت اہتمام کے ساتھ ہی کوئی سفر کیا جا سکتا تھا۔ چنانچہ رابطہ عالم اسلامی کے جلسوں میں بھی شرکت بند تھی۔ مگر جس داعیے کے ماتحت یہ کتاب لکھی گئی تھی اس داعیے کی بنا پر یہ علم اور احساس بہت تکلیف دہ تھا کہ عرب ممالک خاص کر حرمین شریفین کے ذمہ دار حضرات خمینی فتنے کے سلسلے میں بالکل ساکت و صامت ہیں حالانکہ اس فتنے کا سب سے اہم اور مقدم نشانہ حرمین شریفین پر قبضہ ہی تھا۔ اپنے اس احساس کے ماتحت ارادہ کیا کہ جس طرح بھی ممکن ہو اس سال (۱۹۸۸ء) رابطے کے دعوت نامے پر سفر کیا جائے تاکہ وہاں کے ذمہ داروں تک اپنی بات پوری طرح پہنچائی جا سکے۔ چنانچہ عزیز القدر مولوی خلیل الرحمٰن سجاد اور برادرزادہ مولوی محمد زکریا کو ساتھ لے کر یہ سفر کیا، اور جس جس سے جو کچھ کہا جا سکتا تھا کہا گیا۔ مگر افسوس کے ساتھ ذکر کرنا پڑتا ہے کہ وہاں کے ذمہ داروں اور حکمرانوں پر اپنی دوسری مصلحتیں اتنی حاوی ہیں کہ خود اس کتاب کو بھی برسہا برس مملکت سعودیہ عربیہ میں داخلے کی اجازت نہ مل سکی۔ البتہ جب فتنہ بالکل ہی برہنہ ہو کر حملہ آور ہوا تب یہ بندش کھلی۔

## دعا سے بالعموم مناسبت کا فضل

دعا کو حدیث نبوی میں "مُخُّ الْعِبَادَةِ" (عبادت کا مغز اور جوہر) کہا گیا ہے۔ اللہ کا اس گنہگار پر یہ غیر معمولی احسان ہے کہ اسے طبعی طور پر دعا سے مناسبت بخشی گئی ہے۔ اور وہ دعائیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ماثور اور منقول ہیں ان کے بارے میں تو اللہ نے مزید یہ بات بھی نصیب



فرمائی ہے کہ وہ اس ضعیف الایمان کے ایمان میں مضبوطی اور ترقی کا ذریعہ بنتی ہیں۔ اور اگر ایمانی معاملات میں کوئی وسوسہ دل میں کبھی گزرنے لگتا ہے تو ان دعاؤں کا دھیان اسکے دفعیہ کے لیے سب سے زیادہ تیر بہدف نسخہ ہوتا ہے۔ ان دعاؤں کا ہر جزء اور ہر کلمہ اس عاجز کی نگاہ میں گواہی دے رہا ہے کہ جس بندے کی زبان سے یہ نکلی ہیں (یعنی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اُن پر اللہ نے اپنی کامل معرفت کے تمام دروازے کھول دیئے تھے۔ اور اس طرح یہ مسنون دعائیں اللہ کی معرفت حاصل کرنے کا بہت ہی عجیب ذریعہ ہیں۔ دعا ہے کہ اسی مناسبت اور اس میں مزید ترقی کے ساتھ اس بندے کی زندگی کا خاتمہ ہو۔ وما ذالک علی اللہ بعزیز۔

## ایک خاص دعا کی توفیق

اللہ کے بے شمار احسانات میں سے ایک خاص قابل ذکر احسان اس عاجز بندے پر یہ بھی ہے کہ اسے اپنے حق میں ہمیشہ اس مسنون دعا کی توفیق رہی کہ

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ عَیْنِیْ | اے اللہ مجھے میری اپنی نظر میں |
| صَغِیْرًا وَّفِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ | چھوٹا اور دوسروں کی نظر میں |
| کَبِیْرًا | بڑا بنا دے۔ |

میرے جیسے لوگ جنھیں کچھ خاص حالات کی بنا پر شروع ہی سے تھوڑی بہت بڑائی لوگوں کی نظر میں ملنا شروع ہو جاتی ہے اور خود ان کے اوپر کوئی بڑا نگراں نہیں ہوتا۔ اُن کے لئے یہ وقت بڑی آزمائش کا ہوتا ہے کہ بر خود غلط نہ ہو جائیں۔ میرے مالک کا بہت بڑا احسان ہے اگرچہ

وہ عجز و تواضع تو کبھی نصیب نہ ہوئی جو آدمی کی اصل بڑائی ہے ۔ مگر اس حقیقت کے شعور سے اور اس کے لئے دعا کی توفیق سے بہر حال محرومی نہیں رہی ۔ اور کیا عجب کہ وہ کریم مالک مرنے سے پہلے یہ دولت بھی نصیب فرمادے ۔

## مرحوم والدین، اہل حقوق و متعلقین اور عامۂ مومنین و مومنات کیلئے دعا کے اہتمام کی توفیق

دعا سے اس مناسبت کے طفیل اللہ نے اس بندے کیلئے یہ بھی آسان فرمایا کہ اپنے مرحوم والدین کیلئے دعائے رحمت و مغفرت کا اہتمام رکھے ۔ اور ان کے ماسوا بھی جن لوگوں کا کوئی حق اس بندے پر آتا ہے، وہ چاہے قرابت کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے، اور اُن سے بھی آگے تمام ہی اہل ایمان کیلئے بحمد اللہ دعائے خیر کے اہتمام کی توفیق رہتی ہے ۔ اور اللہ نے اپنے کرم سے گویا اسے اس بندے کی روزمرہ زندگی کا جزو بنا دیا ہے ۔ حق یہ ہے کہ ان میں سے ہر توفیق پر اگر میرا رُواں رُواں زبان شکر بن جائے تب بھی شکر کا حق ادا نہ ہوگا ۔ اَللّٰھُمَّ لَکَ الحمدُ ولکَ الشکرُ لا احصی ثناءً علیکَ انت کما اثنیت علیٰ نفسکَ ۔

---



# حصہ دوم

## بندگانِ حق کی یافت

شیخ الہند

# حضرت مولانا محمود حسنؒ کی زیارت

میں ذکر کر چکا ہوں کہ ایک طالب علم کی حیثیت سے میں دارالعلوم دیوبند میں شوال ۱۳۴۳ھ میں داخل ہوا تھا جبکہ حضرت شیخ الہندؒ کا وصال اس سے ۴-۵ سال پہلے اوائل ۱۳۳۹ھ میں ہو چکا تھا۔ مالٹا کی اسارت سے واپس آکر آپ صرف ۵-۶ مہینے حیات رہے تھے۔ میں اُن دنوں اپنے وطن سنبھل میں صرف و نحو کی ابتدائی کتابیں پڑھ رہا تھا، اس لئے اُس وقت میرے دیوبند جانے اور حضرت شیخ الہندؒ کی زیارت کر سکنے کا کوئی موقع ہی نہ تھا لیکن یہ سعادت میرے لئے مقدر تھی، الحمد للہ حاصل ہوئی اور عجیب طریقے سے حاصل ہوئی۔ اِنَّ رَبِّیْ لَطِیْفٌ لِّمَا یَشَاءُ ط

مالٹا سے حضرت کی واپسی رمضان المبارک ۱۳۳۸ھ کے اواخر میں ہوئی تھی ــــ ٹھیک اُن ہی دنوں میں میرے بارے میں فیصلہ ہوا کہ آگے کی تعلیم کے لیے مجھے حضرت مولانا کریم بخش صاحب (رحمۃ اللہ علیہ) کے سپرد کر دیا جائے، وہ اس زمانہ میں دہلی کے "مدرسہ عبدالرب" میں مدرس تھے اور رمضان مبارک کی تعطیل میں حسب معمول وطن تشریف لائے ہوئے تھے۔ حضرت مولانا سے ہم وطنی کے علاوہ قریبی رشتہ داری کا بھی تعلق تھا، ان سے جب میرے بارے میں عرض کیا گیا تو انھوں نے مجھے اپنے ساتھ رکھنا منظور فرما لیا اور بتلایا کہ شوال کی فلاں تاریخ کو میں دہلی کے لیے روانہ ہونے والا ہوں

حضرت مولانا کے ساتھ میرا جانا بھی طے ہو گیا۔

غالباً شوال کے پہلے ہفتہ کی کوئی تاریخ تھی، مولانا سنبھل سے دہلی کے لیے روانہ ہوئے، میں بھی ساتھ تھا، مولانا کے دو بڑے صاحبزادے بھی ساتھ تھے، ایک مولانا عبد الحق صاحب مرحوم جو اس وقت سیالکوٹ کے ایک مدرسہ میں مدرس تھے، دوسرے ان سے چھوٹے مولانا ضیاء الحق صاحب مرحوم جو اس وقت کی ریاست جودھپور کے ایک قصبہ پیپاڑ میں مدرس تھے، اِن دونوں حضرات کو اپنے اپنے مقام پر جانا تھا۔ سنبھل سے روانہ ہو کر ہم سب مراد آباد پہنچے، مجھے یہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ حضرت مولانا اور دونوں صاحبزادوں کے سفر کا پروگرام یہ ہے کہ پہلے اپنے استاذ و مخدوم حضرت شیخ الہندؒ کی زیارت کے لیے دیوبند جائیں گے پھر وہاں سے اپنی اپنی منزلوں کے لیے روانہ ہوں گے (جیسا کہ ابھی ذکر کیا جا چکا ہے حضرت شیخ الہندؒ بس ہفتہ عشرہ پہلے ہی مالٹا سے رہا ہو کر دیوبند تشریف لائے تھے) مجھے جب سفر کا یہ پروگرام معلوم ہوا تو بیحد خوشی ہوئی کہ حضرت شیخ الہندؒ کی زیارت کی سعادت مجھے بھی حاصل ہو گی، اُن دنوں ہر طرف حضرت کا ایسا چرچہ تھا گویا کہ وہ ہندوستان کے "امام المسلمین" ہیں۔

ہم سب عصر کے قریب مراد آباد پہنچے تھے، وہاں سے دیوبند کے لیے ٹرین رات کو جانے والی تھی، مراد آباد کے "اسلامیہ مسافر خانہ" میں قیام کیا جو ریلوے اسٹیشن کے بالکل متصل اور سامنے تھا۔ اب تو ماشاء اللہ اس کی عالیشان دو منزلہ یا سہ منزلہ عمارت ہے، اُس وقت کچی خستہ سی عمارت تھی۔ چھوٹے چھوٹے پرانے حجرے تھے یا کہیے کہ کوٹھریاں تھیں جن کے آگے کھپریل کا سائبان تھا، مگر اچھی طرح یاد ہے کہ مسافر خانہ سے تعلق رکھنے والے چھوٹے بڑے سب



ملازمین میں گہری دینداری تھی اور خدمت کا جذبہ تھا۔ ایک درجہ میں خانقاہ کی سی فضا تھی —— یہ میرے لیے عمر کا سب سے پہلا سفر تھا، اس سے پہلے کبھی مراد آباد بھی آنا نہیں ہوا تھا، کسی مسافر خانہ کو دیکھنے اور اس میں ٹھہرنے کا بھی پہلا ہی موقع تھا۔ اتنا یاد ہے کہ یہاں کے آدمیوں کو اور اُن کی دینداری اور خدمت گزاری کو دیکھ کر کم عمری کے باوجود دل بڑا خوش ہوا تھا۔ اُس وقت کے اُس خستہ اور پرانی کچی عمارت اور کھپریل والے مسافر خانہ کی نورانی فضا اور بیچارے غریب دربان اور محرر صاحب کی مولویانہ صورت، نیک سیرت اور خوش اخلاقی، ۵۵ سال گزر جانے پر آج بھی حافظہ میں پوری طرح محفوظ ہے۔

مسافر خانہ کی جدید پختہ عمارت بننے کا فیصلہ اُس وقت ہو چکا تھا، صدر دروازہ پر لوہے کا قد آدم سیاہ بورڈ لگا ہوا تھا جس میں اُن چند حضرات کے نام تھے جنھوں نے جدید عمارت کے لیے رقوم دی تھیں، ان میں سب کے اوپر بہت جلی قلم سے "حضرت اقدس حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی مدظلہ العالی" کا نام نامی ان ہی الفاظ میں تھا۔ اور چندہ کی رقم جہاں تک یاد ہے ۲۵ روپے لکھی تھی —— یہ بھی اس وقت معلوم ہوا تھا کہ حضرت تھانوی نے بارہا اس مسافر خانہ میں قیام فرمایا ہے۔

مراد آباد کے "اسلامیہ مسافر خانہ" کا یہ تذکرہ تو یوں ہی زبان قلم پر آگیا اور جی چاہا کہ یہ پرانی لذیذ یاد بھی تحریر میں آکر محفوظ ہو جائے —— ورنہ میں عرض یہ کر رہا تھا کہ ہمارے قافلہ کو دیوبند جانا تھا اور وہاں کے لیے ٹرین رات کو ملنے والی تھی، اُس وقت تک کے لیے ہم لوگ مسافر خانہ میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ دیوبند کے لیے ٹکٹ بھی خرید لیے گئے تھے —— مغرب سے کچھ پہلے مدرسہ شاہی مسجد

مراد آباد کے اس وقت کے صدر مدرس (معلوم نہیں کہ اتفاقی طور پر یا حضرت مولانا کریم بخش صاحب کی اطلاع پاکر اُن سے ملاقات ہی کے لیے) مسافر خانہ میں تشریف لے آئے۔ اور جب ان کو معلوم ہوا کہ مولانا کا ارادہ حضرت شیخ الہند کی زیارت کے لیے دیوبند جانے کا ہے تو انھوں نے بتلایا کہ حضرت کا پروگرام آج فتح پور ہسوہ کے لیے روانگی کا ہے۔ اب اگر آج آپ دیوبند جائیں گے تو حضرت کی زیارت وملاقات نہ ہو سکے گی ۔ یہ معلوم ہو جانے کے بعد دیوبند کے ٹکٹ جو خریدے گئے تھے واپس کر دیے گئے، مولانا عبدالحق صاحب نے سیالکوٹ اور مولانا ضیاء الحق صاحب نے بیپاڑ کا ٹکٹ خرید لیا اور حضرت مولانا کے اور میرے لیے دہلی کا ٹکٹ خرید لیا گیا ___ یاد ہے کہ دیوبند کے سفر کی اُس وقت منسوخی کا مجھے بھی بڑا رنج ہوا تھا کیونکہ حضرت شیخ الہند کی زیارت کی جو امید بندھی تھی، وہ ٹوٹ گئی۔

مراد آباد سے دہلی کے لیے ٹرین آدھی رات کے قریب چلتی تھی، ہم اس سے روانہ ہوئے، صبح ۶ بجے کے قریب دہلی کے اسٹیشن پر اتر گئے، وہاں سے مدرسہ عبدالرب میں آئے، دیکھا کہ یہاں فرش وفروش کے غیر معمولی قسم کے کچھ انتظامات ہو رہے ہیں، کچھ لوگ جمع ہیں اور ایک خاص قسم کی چہل پہل ہے ___ حضرت مولانا کریم بخش (رحمۃ اللہ علیہ) نے کسی سے پوچھا کہ یہ کیسے انتظامات ہیں؟ اُن صاحب نے بتایا کہ حضرت شیخ الہند تشریف لا رہے ہیں۔ اسٹیشن سے اتر کر ڈاکٹر انصاری کی کوٹھی پر تشریف لے گئے ہیں، وہاں سے ابھی یہاں مدرسہ میں تشریف لانے والے ہیں اور شام تک یہیں قیام فرمائیں گے رات کی ٹرین سے حضرت کا پروگرام فتح پور کے لیے روانگی کا ہے ___ یہ خبر سُن کر جیسی خوشی ہوئی ہو گی ناظرین اس کا کچھ اندازہ فرما سکتے ہیں۔



مدرسہ عبدالرب کے صدر مدرس اور روح رواں حضرت مولانا عبدالعلی میرٹھی قاسم العلوم حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے مشہور چار شاگردوں میں سے ایک اور حضرت شیخ الہند کے رفیق درس تھے۔ فالج کے حملہ نے چلنے پھرنے سے بالکل ہی معذور کر دیا تھا، خدام ہی اٹھاتے بٹھاتے تھے، لیکن مسند درس پر جب بٹھا دیا جاتا تو بالکل تندرستوں کی طرح پڑھاتے تھے ___ حضرت شیخ الہند نے اپنے اس سفر کے پروگرام میں ایک دن دہلی کا قیام ان ہی کی زیارت وملاقات کے لیے رکھا تھا۔

مدرسہ عبدالرب میں ہمارے پہنچنے کے تھوڑی ہی دیر بعد حضرت شیخ الہند مع اپنے رفقاء کے تشریف لے آئے اور اس طرح راقم سطور کو بھی نعمت غیر مترقبہ کے طور پر زیارت کی سعادت حاصل ہوئی۔

اُس وقت تو عمر اور علم وشعور کی کمی کی وجہ سے اس لائق نہ تھا کہ اس شرف وسعادت کی قدر وقیمت سمجھتا، اس کے باوجود یاد ہے کہ صرف زیارت اور دیدار ہی سے بڑی خوشی ہوئی تھی ___ بعد میں جب اللہ تعالیٰ نے اِن باتوں کا کچھ شعور بخشا تو جانا کہ جہاد فی سبیل اللہ اور اعلاءِ کلمۃ اللہ کی سچی تڑپ رکھنے والے اور اس کی رضا طلبی کی راہ میں اعداء اللہ اور اعداء اسلام کے ہاتھوں لرزہ خیز مصیبتیں اور تکلیفیں اٹھانے والے اور اُس کی یاد اور چاہ میں اپنی ہڈیاں تک پگھلا دینے والے اِس بندہ کی صرف زیارت ہی اللہ تعالیٰ کی کتنی عظیم نعمت تھی۔

حقیقت یہ ہے کہ خاصانِ خدا کو عقیدت اور محبت کے ساتھ صرف دیکھنے سے بھی اُن کے ساتھ ایک نسبت قائم ہو جاتی ہے، اسی لئے جس کسی نے کسی صحابی کی صرف زیارت کی اُس کو "تابعین" میں اور

جس نے کسی تابعی کی زیارت کی اس کو "اتباع تابعین" میں شمار کیا جاتا ہے ـــــ بلکہ حق یہ ہے کہ مقبولین بارگاہ خداوندی کی صرف خواب میں زیارت بھی بڑی سعادت اور خوش بختی ہے اور کبھی کبھی اُس کے بڑے غیر معمولی آثار و برکات ظاہر ہوتے ہیں۔

حضرت شیخ الہند کیا تھے اور اللہ تعالےٰ نے ان کو کن کمالات سے نوازا تھا اس کے جاننے کے لیے حضرت مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی "نقش حیات" کا مطالعہ کرنا چاہیئے۔

---



# حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ منصب اور عہدہ کے لحاظ سے دار العلوم دیوبند کے مفتی اکبر (گویا بعد کی اصطلاح میں صدر مفتی) تھے، تفسیر یا حدیث کا کوئی سبق بھی پڑھا دیتے تھے، اسی کے ساتھ وہ نقش بندی مجددی طریقہ کے صاحب ارشاد شیخ بھی تھے، حضرت شاہ عبد الغنی مجددی مہاجر مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ حضرت مولانا شاہ رفیع الدین دیوبندی علیہ الرحمہ کی رہنمائی اور تربیت میں راہ سلوک طے کی تھی اور ان ہی کے مجاز تھے ـــــ وہ دار العلوم کے اُس وقت کے اکابر و اساتذہ میں سب سے بڑے بلکہ سب کے بڑے تھے اور سب ہی اُن کا بڑا احترام کرتے تھے۔

حضرت مفتی صاحب میں جو کمال بہت ہی نمایاں تھا جس کو ہم جیسے صرف ظاہری آنکھیں رکھنے والے بھی دیکھتے تھے، وہ ان کی انتہائی بے نفسی تھی، معلوم ہوتا تھا کہ اللہ کے اس بندہ کے اندر وہ چیز ہے ہی نہیں جس کا نام نفس ہے ـــــ یہ بات عام طور سے مشہور تھی کہ گھروں کے جو کام نوکروں اور نوکرانیوں کے کرنے کے ہوتے ہیں، حضرت مفتی صاحب عند الضرورت وہ سب کام (جیسے گھر میں جھاڑو دینا، برتنوں کا دھونا مانجھنا وغیرہ) یہ سب بے تکلف بلکہ بشاشت اور خوشی کے ساتھ کر لیتے ہیں، آس پڑوس کے غریب گھرانوں کا پیسے پیسے دو دو پیسے کا سودا بھی خرید کے بازار سے لا دیتے ہیں، دوسروں کے پھٹے ٹوٹے جوتے لے جا کر ان کی مرمت کرا لاتے ہیں۔

ظہر کے بعد حسب معمول حضرت کی مجلس ہوئی۔ جہاں تک یاد ہے، سب حضرات نے مجلس میں شرکت فرمائی۔

رات کے کھانے کا اہتمام خود حضرت نے اپنے بڑے گھر پہ کیا تھا ــــ صحیح گنتی تو یاد نہیں لیکن یہ یاد ہے کہ کھانے کی انواع واقسام بہت تھیں، اور حضرت نے بڑا اہتمام فرمایا تھا۔

مجلس کے موضوع پر پھر کسی گفتگو کی نوبت نہیں آئی ــــ میں نے حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری سے (جو خانقاہ کے اس مجمع میں اور حضرت کے خاص معتمدین میں میرے خیالات سے نسبتاً قریب تھے) تنہائی میں دریافت کیا کہ آپ کا کیا اندازہ ہے، حضرت نے پرسوں کی مجلس میں اپنے جس رجحان کا اور آخر میں جس رائے کا اظہار فرمایا تھا جس میں جمیعۃ العلماً اور کانگریس میں شرکت تک کی بات بھی فرمائی تھی، کیا اب حضرت کی رائے وہ نہیں رہی؟ ــــ انھوں نے فرمایا کہ میرا اندازہ یہی ہے کہ اب حضرت کو اُس رائے پر اطمینان نہیں رہا اور مزید غور وفکر کی ضرورت محسوس فرماتے ہیں۔

اُسی رات میں یا اگلے دن صبح کی ٹرین سے ہم لوگوں کی تھانہ بھون سے واپسی ہو گئی ــــ اُس کے بعد دوسرے ذرائع سے مجھے یہ بات معلوم ہو گئی کہ حضرت کی رائے کے بارے میں میرا اور مولانا خیر محمد صاحب کا اندازہ صحیح تھا۔

---

جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں حضرت نے میری بات سُن کر جو غیر معمولی اثر فوری طور پر لیا تھا اور اس کی بنا پر جو رائے ہو گئی تھی، جس کا پہلی مجلس میں اظہار بھی فرمایا تھا، وہ حضرت کے عمر بھر کے طرز فکر اور طرز عمل اور ذوق ومزاج کے بالکل خلاف نیز حضرت کے پورے ماحول کے بھی بالکل خلاف ہونے



کی وجہ سے خود میرے لیے بھی انتہائی حیرت کا باعث ہوا تھا، اس لیے اُس رائے میں تبدیلی واقع ہو جانے کی اطلاع سے اگرچہ قدرتی طور پر مجھے افسوس ہوا لیکن کوئی تعجب نہیں ہوا۔

جیسا کہ پہلے ذکر کیا جا چکا ہے۔ یہ واقعہ ۳۷ء کا ہے جبکہ صوبوں میں کانگرسی حکومتوں کو قائم ہوئے چند مہینے ہی گزرے تھے، بعد میں اِن حکومتوں کے رویہ سے مسلمانوں میں عام طور سے کانگرس سے بدظنی اور دوری بڑھتی ہی رہی، ان ہی چند مہینوں میں خاص کر ہمارے صوبہ یوپی میں مسلم لیگ کا زور شروع ہوا اور اُس نے کانگریس اور اس کی حکومتوں کے خلاف وسیع پیمانہ پر پروپیگنڈے کی مہم شروع کی (جس کے لیے کسی حد تک مواد کانگرسی حکومتوں کے رویہ نے بھی فراہم کیا) اس صورتحال نے حضرت مولانا محمد سجاد صاحبؒ کی "نظام ملت" والی اسکیم کی کامیابی کے امکانات کو بڑی حد تک ختم کر دیا اور غالباً اسی وجہ سے پھر جمیعۃ العلماء کے کسی جلسہ میں بھی باضابطہ اُس پر غور وبحث کی نوبت نہیں آئی۔

حالات کی اس رفتار نے قدرتی طور پر حضرت تھانویؒ کے اس احساس کو اور آگے بڑھایا کہ کانگرس کے بارے میں ہمارا جو طرزِ عمل اور طرزِ فکر رہا ہے وہی صحیح تھا اور صحیح ہے اور اس طرح مسلم لیگ کے ساتھ ایک طرح کا ذہنی قرب اور ہمدردی کا جذبہ بڑھتا رہا اور بعد میں تو کھلی حمایت کا بھی فیصلہ فرمایا۔

قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ اَهْدٰى سَبِيْلًا

---

دارالعلوم دیوبند کے میرے خاص متعارف اساتذہ میں ایک صاحب مولانا سید حسن صاحب دیوبندی مرحوم تھے۔ بڑے صالح عالم دین تھے۔ حضرت

حکیم الامت قدس سرہٗ سے بیعت اور اصلاح و تربیت کا تعلق تھا۔ جلدی جلدی تھانہ بھون حاضر ہونے کا اُن کا معمول تھا۔ حضرتؒ کے وصال کے بعد ایک دن انھوں نے مجھ سے بیان کیا کہ میں ایک دفعہ حضرت کی مجلس میں تھانہ بھون حاضر تھا۔ حضرت نے تم سے متعلق کسی واقعہ کا کچھ ذکر کیا جس کا تعلق جمعیۃ العلماء اور کانگریس سے تھا اور تمھارے بارے میں فرمایا کہ ___ "میں اُس وقت ان کے اخلاص سے مغلوب ہوگیا" ___ مولانا سید حسن صاحب مرحوم نے یہ بات بیان کر کے مجھ سے دریافت کیا کہ وہ کیا واقعہ تھا؟ حضرت نے مجلس میں واقعہ تفصیل سے بیان نہیں فرمایا تھا، اور پوچھنے کی میری ہمت نہ ہوئی، اگر آپ کو یاد ہو تو بتلائیے! ___ مجھے مولانا سید حسن صاحب مرحوم کے اس بیان سے یہ معلوم کر کے کہ حضرت قدس سرہٗ نے مجھے اس درجہ کا مخلص گمان کیا، بے حد خوشی ہوئی۔ اللہ تعالےٰ حضرت کے اس حسن ظن کو میرے حق میں واقعہ بنا دے ___ میں نے مولانا سید حسن صاحب کو یہ واقعہ پوری تفصیل سے سنایا، انھوں نے غالباً فرمائش کی کہ اس کو اسی تفصیل سے لکھ دو؛ ___ ان کے علاوہ بھی بہت سے حضرات جن کے سامنے یہ واقعہ بیان کرنے کی کبھی نوبت آئی، انھوں نے بھی یہی فرمائش کی، خود میں بھی ضروری سمجھتا تھا کہ اس واقعہ کو لکھ کے محفوظ کر دیا جائے کیونکہ اس کے سارے اجزاء اور اس سلسلہ کی ساری کڑیاں میرے سوا کسی بھی دوسرے کے علم میں نہیں تھیں اور نہیں ہیں ___ آج قریباً ۳۶ سال کے بعد اس کو حوالۂ قلم کرنے کی توفیق ملی ہے۔

اس عاجز پر اللہ تعالیٰ کا ایک خاص انعام و احسان یہ بھی ہے کہ اس طرح کے واقعات اپنی پوری تفصیلات کے ساتھ محفوظ رہتے ہیں۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ!



# تیسری حاضری اور ایک قابل ذکر واقعہ

گزشتہ صفحات میں حضرت حکیم الامتؒ کی خدمت میں ۱۹۳۷ء کی حاضری کا وہ غیر معمولی واقعہ تفصیل سے ذکر کیا جاچکا ہے جو بہت سوں کے لیے موجب حیرت ہوا ہوگا، اور اسی کے ضمن میں یہ بات بھی ذکر کی جاچکی ہے کہ اسی وقت سے ملک میں مسلم لیگ کا زور عوامی پیمانہ پر شروع ہوا۔ اس سے پہلے مسلم عوام سے اُس کا کوئی رابطہ اور تعلق نہیں تھا۔ جیسا کہ معلوم ہے حضرت تھانویؒ نے ہمارے دوسرے اکثر اکابر کے طرز عمل کے برخلاف اپنے کو سیاسی تحریکات سے ہمیشہ الگ رکھا تھا اور اپنے لیے اس کو بہتر سمجھا تھا۔ اس کے باوجود یہ واقعہ ہے کہ حضرت کا ذہن اور ذوق جمیعۃ العلماء کے سیاسی مسلک سے مختلف اور مسلم لیگ کے طرز فکر اور طرزِ عمل سے قریب تھا اور ۱۹۳۷ء کے بعد یہ قرب جیسا کہ ذکر کیا جاچکا ہے، بڑھتا ہی گیا۔

اسی زمانہ میں (یعنی ۱۹۳۷ء و ۱۹۳۸ء میں) یہ ہوا کہ کانگریسی حکومتوں کے بعض معاملات اور کارروائیوں پر مسلمانوں کے تعلق سے

"الفرقان" میں سخت تنقیدیں کی گئیں۔ اسی کے ساتھ جمیعۃ العلماء سے تعلق رکھنے والے بعض ایسے حضرات کے رویہ سے (جن کو ہم لوگ اُس زمانہ میں جمیعۃ کا "بایاں بازو" اور "فارورڈ بلاک" کہا کرتے تھے) کھل کر اختلاف کا اظہار کیا گیا۔۔۔ الفرقان کے ان مضامین کو مسلم لیگ کے حامی بعض اخبارات نے بھی نقل کیا۔ غالباً ان باتوں کی وجہ سے بعض حضرات نے یہ خیال کر لیا کہ راقم سطور مسلم لیگ سے قریب ہو رہا ہے۔۔۔ اُس وقت کے اس ماحول اور اس صورتحال کو ذہن میں رکھ کر مندرجہ ذیل واقعہ پڑھیے۔

سنہ اور مہینہ ٹھیک یاد نہیں، غالباً ۱۹۳۸ء کے اواخر یا ۱۹۳۹ء کے اوائل کی بات ہے، راقم سطور بریلی رہتا تھا، الفرقان وہیں سے نکلتا تھا، ایک دن حضرت حکیم الامت قدس سرہٗ کا تار ملا جس کا مضمون یہ تھا کہ "ایک مشورہ کے لئے تمھاری ضرورت ہے"۔۔۔ میں غالباً اسی دن تھانہ بھون کے لیے روانہ ہو گیا۔ حضرت سے ملاقات ہوئی، حسب معمول سلام و مصافحہ ہوا، اسی وقت فرمایا کہ ایک معاملہ میں بات کرنے کی ضرورت تھی اس لیے میں نے آپ کو تکلیف دی ہے، لیکن وہ بات آپ سے مولوی ظفر کریں گے، وہ میری ہی بات ہوگی، یہ میں نے اس لیے مناسب سمجھا ہے کہ آپ زیادہ آزادی اور بے تکلفی سے بات کر سکیں۔۔۔ مولانا ظفر احمد صاحب بھی اس وقت تشریف رکھتے تھے۔ انھوں نے عرض کیا کہ حضرت ان کو اجازت دے دیں یہ رات کا کھانا میرے یہاں کھالیں اور وہیں رات کو آرام کریں، اس طرح باتیں زیادہ اطمینان سے ہو سکیں گی۔۔۔ یہی طے ہو گیا۔۔۔ کھانے سے اور عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر وہ گفتگو ہوئی۔



مولانا ظفر احمد صاحب نے فرمایا کہ ابھی چند روز پہلے نواب اسمٰعیل خاںؒ[1] اور کنور جمشید علی خاں یہاں آئے تھے، انھوں نے حضرت کی خدمت میں عرض کیا کہ جمیعۃ العلماء، اور خاص کر مولانا حسین احمد صاحب اپنی پوری طاقت کے ساتھ کانگریس کے ساتھ ہیں اور مسلمانوں کو اس کی حمایت کی دعوت دے رہے ہیں۔ اس کا مسلمانوں پر بہت اثر پڑ رہا ہے اور یہ سمجھا جا رہا ہے کہ ہمارے تمام علماء کرام کی رائے یہی ہے، اس کی وجہ سے مسلم لیگ کے کام میں بہت رکاوٹ پڑ رہی ہے ہم یہ درخواست لے کر حاضر ہوئے ہیں کہ حضرت کی طرف سے بھی مسلم لیگ کی کھلی تائید اور حمایت ہو، اس کے لیے حضرت ایک بیان تحریر فرما دیں اور ہم کو اس کی اشاعت کی اجازت دے دیں"۔۔۔ حضرت نے فرمایا کہ "اگرچہ مجھے مسلم لیگ سے اور آپ حضرات سے ہمدردی ہے لیکن جس طرح کی تائید آپ چاہتے ہیں اُس کے لیے جیسا اطمینانِ قلب ہونا چاہیئے وہ مجھے نہیں ہے اس لیے اس سے معذور ہوں"۔۔۔ اُن دونوں حضرات نے عرض کیا کہ "حضرت کے اطمینان کے لیے جو شرط ہو ہم اُس کو پورا کرنے کی کوشش کریں گے"۔۔۔ حضرت نے مسلم لیگ کے نظام اور فیصلوں کے طریقہ کار کے بارہ میں اُن سے دریافت کیا تو انھوں نے بتلایا کہ فیصلوں کا زیادہ تر دارومدار ورکنگ کمیٹی پر ہوتا ہے۔

---

[1] نواب اسمٰعیل خاں مرحوم (میرٹھی) اس وقت ہمارے صوبہ یوپی کی مسلم لیگ کے صدر اور مسلم لیگ کی اہم شخصیتوں میں سے تھے اور مسلّم طور پر مسلمانوں کے صاحبِ کردار لیڈر تھے۔ کنور جمشید علی خاں مرحوم (باغپت) بھی یوپی مسلم لیگ کی نمایاں شخصیتوں میں تھے، حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت کا خاص تعلق تھا اور آمد و رفت بھی رکھتے تھے۔

حضرت نے فرمایا کہ "اگر آپ حضرات یہ طے کرلیں کہ ورکنگ کمیٹی میں ایک آدمی وہ ہوگا جس کو میں منتخب کروں گا اور دینی معاملات میں اُسی کی رائے کو فیصلہ کن سمجھا جائے گا تو میں اس طرح کی تائید کرسکوں گا جس طرح کی آپ چاہتے ہیں" ـــــ (مولانا ظفر احمد صاحب نے بیان فرمایا کہ) اس بارہ میں دیر تک گفتگو رہی، آخر میں انھوں نے عرض کیا کہ اس کا قطعی جواب چند روز کے بعد ہم دے سکیں گے ـــــ چند دن کے بعد وہ پھر (تھانہ بھون) آئے۔ اور عرض کیا کہ حضرت کی شرط مان لی گئی ہے البتہ یہ گزارش ہے کہ جن صاحب کو حضرت نامزد فرمائیں وہ سیاسی مسائل و معاملات اور ہماری مشکلات سے واقف ہوں ـــ حضرت نے فرمایا "میں اس بات کا پورا لحاظ رکھوں گا اور اب غور کرکے نام کے بارے میں اطلاع دوں گا"۔

مولانا ظفر احمد صاحب نے یہ واقعہ سنانے کے بعد مجھے بتلایا کہ "اس کے بعد حضرت نے ہم لوگوں سے مشورہ فرمایا۔ متعدد حضرات کے نام سامنے آئے لیکن کسی کے بارے میں فیصلہ نہیں ہوسکا، آخر میں خود حضرت نے تمھارا نام لیا تو سب نے اطمینان ظاہر کیا اور یہی طے ہوگیا ـــ حضرت نے تم کو تار دے کر اسی لیے بلوایا ہے کہ تمھاری منظوری کے بعد تمھارا نام وہاں بھیج دیا جائے"۔

مولانا ظفر احمد صاحب کے اس بیان سے اپنے بارے میں حضرت حکیم الامت کا اس درجہ حسن ظن اور اعتماد معلوم کرکے مجھے قدرتی طور پر بے حد خوشی ہوئی اسی کے ساتھ انتہائی حیرت بھی ہوئی کہ میرے بارہ میں ایسی غلط فہمی کیوں ہوئی میں اُس وقت جمعیۃ العلماء سے باضابطہ وابستہ تھا اور ہندوستانی مسلمانوں کیلئے اسی کے سیاسی مسلک کو اصولی اور بنیادی طور پر صحیح سمجھتا تھا، اگرچہ بعض معاملات میں میری مستقل ذاتی رائے تھی۔



میں نے مولانا ظفر احمد صاحب سے عرض کیا کہ میرے بارہ میں حضرت کو اور آپ حضرات کو غالباً غلط فہمی ہوئی ہے، میں تو مسلم لیگ کے راستہ کو اصولی طور پر صحیح نہیں سمجھتا، اس لیے جو کچھ آپ حضرات نے سوچا ہے اُس کا تو کوئی امکان ہی نہیں ہے، میں تعمیل نہیں کرسکوں گا۔ اس کے علاوہ میں عرض کرتا ہوں کہ اس زمانہ میں کوئی بھی سیاسی یا قومی جماعت کسی ایک آدمی کو اور وہ بھی مجھ جیسے ایک غریب مولوی کو ایسا اختیار اور بالاتر مقام ہرگز نہیں دے سکتی، مجھے تو شبہ ہے کہ شاید اس بارہ میں بھی کوئی غلط فہمی ہو رہی ہے، میں نہیں سمجھ سکتا کہ مسٹر جناح نے اس کے لیے رضامندی دے دی ہو، اور مسلم لیگ میں اصل شخصیت اُن ہی کی ہے۔

مولانا ظفر احمد صاحب نے مجھے سمجھانے کی اور اپنی بات منوانے کی کوشش فرمائی لیکن میں اپنی رائے اور موقف پر قائم رہا ـــــ اس گفتگو کا سلسلہ دیر رات تک جاری رہا تھا۔ آخر میں مولانا نے فرمایا کہ اس وقت کے اپنے جواب کو آخری جواب قرار مت دو۔ آج رات کو استخارہ بھی کرد اور آخری جواب مجھے صبح دو! ـــــ میں نے عرض کیا کہ استخارہ تو وہاں ہوتا ہے جہاں کسی معاملہ میں تردد اور تذبذب ہو لیکن جس معاملہ میں قطعیت کے ساتھ ایک رائے قائم ہو وہاں استخارہ کی بات کچھ سمجھ میں نہیں آتی ـــــ لیکن مولانا نے اس کے بعد بھی استخارہ کے لیے فرمایا۔

اب مجھے یاد نہیں کہ میں نے استخارہ کیا یا نہیں، صبح کو مولانا نے دریافت فرمایا تو میں نے عرض کیا کہ جواب وہی ہے جو رات عرض کرچکا ہوں۔

مولانا ظفر احمد صاحب نے میری اور اپنی گفتگو کا ذکر حضرت حکیم الامتؒ سے کردیا ہوگا خود حضرت نے اس سلسلہ میں مجھ سے کوئی بات نہیں فرمائی۔

غالباً صرف اس لیے کہ میرے دل پر کوئی بوجھ نہ پڑے۔ مجھے اس کا بڑا قلق رہا کہ حضرت نے جس مقصد سے مجھے تار دے کر طلب فرمایا تھا وہ میرے ذریعہ پورا نہ ہو سکا لیکن دل کو اطمینان رہا کہ میرے اس رویہ سے حضرت کو ذرہ برابر گرانی نہ ہوئی ہوگی بلکہ اس سے خوشی ہوئی ہوگی کہ جس بات کو میں نے صحیح نہیں سمجھا اُس کے قبول کرنے سے معذرت کردی ــــ پھر مجھے یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ اس مسئلہ کا آخری انجام کیا ہوا، راقم سطور کا یہ خیال ہے کہ پھر اس تجویز پر غالباً عمل ہی نہیں ہوا ــــ تاہم جیسا کہ پہلے بھی ذکر کیا جا چکا ہے، بعد میں حضرت نے اپنے خاص انداز میں شرعی قیود و تحفظات کے ساتھ مسلم لیگ کی کھل کر تائید و حمایت بھی فرمائی ــــ اور ظاہر ہے کہ مسئلہ اجتہادی تھا جس میں غلطی ہونے کی صورت میں بھی ــــ بشرط اخلاص اجرِ موعود ہے۔

---

حضرت حکیم الامتؒ کا مستقل معمول تھا کہ صبح (غالباً ناشتہ وغیرہ سے فارغ ہو کر) خانقاہ تشریف لے آتے تھے اور دوپہر تک پورے انہماک و یکسوئی کے ساتھ تصنیف و تحریر کے کام میں مشغول رہتے، کسی غیر معمولی ضرورت اور خاص استثنا کے بغیر اس وقت میں کسی سے ملاقات بھی نہیں فرماتے تھے جس رات کو مولانا ظفر احمد صاحب نے اپنے مکان پر مذکورہ بالا گفتگو فرمائی اس کی صبح کو میں خانقاہ کے ایک حجرہ میں تھا۔ ۹ بجے کا وقت ہوگا، حضرت کے ایک خادم حضرت کا یہ پیام لائے کہ حضرت نے ارشاد فرمایا ہے کہ آج میں اس وقت فارغ ہوں اگر جی چاہے تو آجائیں۔ حیرت ہوئی اور میں نے اس کو حضرت کی خاص الخاص عنایت ہی سمجھا ــــ میں اسی وقت حاضر ہو گیا۔



جہاں تک یاد ہے اس وقت کوئی اور صاحب حضرت کے پاس نہیں تھے۔ حضرت نے بغیر کسی تمہید و تقریب کے اور بغیر میرے سوال کے سلوک اور تزکیہ کی ضرورت اور دین میں اس کی اہمیت پر ایک تقریر شروع فرمائی، یہ تقریر تسلسل کے ساتھ کم از کم ایک گھنٹہ سے زیادہ جاری رہی ــــ اگر وہ قلمبند کی گئی ہوتی تو اس موضوع پر ایک کافی شافی تصنیف ہو جاتی، میں خاموشی اور توجہ سے صرف سنتا رہا۔

یہاں میں اپنا یہ حال بھی ظاہر کر دوں کہ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ میں سلوک و تصوف سے ذہنی طور پر کچھ دور ہو گیا تھا اور میرے اندر اس کی کوئی طلب بھی نہیں تھی اور غالباً طلب کے اس فقدان ہی کا نتیجہ تھا کہ حضرت حکیم الامت کی اس نہایت مبسوط اور مدلل تقریر کا بھی مجھ پر وہ اثر نہیں ہوا جو ہونا چاہیے تھا اور وہ فائدہ اس سے میں نے اُس وقت نہیں اٹھایا جو اٹھانا چاہیے تھا۔ بلاشبہ یہ بڑی محرومی تھی ــــ لیکن اس کے کچھ ہی دنوں کے بعد اللہ تعالیٰ کا فضل ہوا اور رائے پور کی خانقاہ میں وہ واقعہ پیش آیا جو ناظرینِ کرام چند ہی ورق کے بعد حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری نوراللہ مرقدہٗ کی خدمت میں اس عاجز کی حاضری کے سلسلے میں انشاء اللہ پڑھیں گے۔ اور بفضلہٖ تعالیٰ اُس ذہنی بیماری سے نجات مل گئی۔ فالحمد للہ الذی ھدانا لھذا وما کنا لنھتدی لولا ان ھدانا اللہ۔

# چوتھی بار حاضری

حضرت حکیم الامت کی وفات سے قریباً دو سال پہلے کی بات ہے، کافی عرصے سے حضرت کی علالت اور مزاج کی ناسازی کا سلسلہ چل رہا تھا۔ ناچیز راقم سطور نے زیارت اور عیادت ہی کی نیت سے تھانہ بھون کا سفر کیا بریلی سے سہارنپور پہنچا، وہاں سے تھانہ بھون جانے والی چھوٹی لائن کی ٹرین کے ایک ڈبہ میں سوار ہو گیا۔ اتفاق سے اسی ڈبے میں دو صاحب اور بھی تھے جو حضرت کی زیارت ہی کے لیے جا رہے تھے، ان میں ایک صاحب بجنور کے کسی کالج یا اسکول کے استاد تھے جن کو میں نے اس سے پہلے بھی کئی بار تھانہ بھون میں دیکھا تھا ـــــ وہ حضرت حکیم الامت سے بیعت تھے اور خاص درجہ کا تعلق رکھنے والوں میں سے تھے۔ افسوس ہے اس وقت مجھے ان کا نام یاد نہیں آیا ـــــ دوسرے صاحب جو ان کی رفاقت میں جا رہے تھے غالباً سیوہارا ضلع بجنور کے ایک مولوی صاحب تھے، یہ دار العلوم دیوبند کے فارغ تھے اور آج پہلی ہی دفعہ حضرت کی زیارت کے لیے تھانہ بھون جا رہے تھے۔ حضرت کے جلالی مزاج کے بارے میں جو عام شہرت ہمارے حلقہ میں بھی تھی، یہ مولانا صاحب اس کی وجہ سے بہت خائف تھے اور ان کے رفیق ان کو بتلا رہے



تھے کہ یہ شہرت بالکل غلط ہے۔ حضرت کے مزاج میں تو بڑی شفقت ہے۔ ہاں! بے اصولیوں اور بے عنوانیوں سے حضرت کو تکلیف و ناگواری ہوتی ہے اور اس کی وجہ سے کبھی مزاج میں برہمی بھی آجاتی ہے، وہ ان کو بتلا رہے تھے کہ آپ بس ان چند باتوں کا لحاظ رکھیں۔

مجھے چونکہ ہمیشہ حضرت کی عنایتوں اور شفقتوں ہی کا تجربہ ہوا تھا اور اپنے بارہ میں یہ بھی خوش گمانی تھی کہ حضرت کے مزاج کو میں نے سمجھ لیا ہے اس لیے خواہ مخواہ میں بھی ان مولوی صاحب کا اتالیق بن گیا۔ اور حضرت کی عنایتوں، شفقتوں کے تجربے ان کو سنا سنا کر مطمئن کرنے لگا۔ اور حضرت کے کسی بڑے مزاج داں صحبت یافتہ کی طرح ان کو مشورے بھی دینے لگا۔ لیکن تھوڑی ہی دیر بعد تھانہ بھون پہنچ کر اپنی حقیقت معلوم ہو گئی۔

ظہر کی نماز جماعت سے خانقاہ کی مسجد میں پڑھی، اس سے پہلے حضرت سے ملاقات نہیں ہو سکی۔ حضرت جب نماز سے فارغ ہو کر مسجد سے اپنی نشست گاہ کی طرف جانے لگے تو ابھی حضرت صحن مسجد ہی میں تھے اور سخت ضعف و نقاہت کی وجہ سے حضرت کے قدم بہت ہی آہستہ آہستہ اٹھ رہے تھے کہ مجھ سے یہ بے تمیزی سرزد ہو گئی کہ بجائے اس کے کہ اس کا انتظار کرتا کہ حضرت اپنی نشست گاہ پر پہنچ کر اطمینان سے بیٹھ جائیں فرط شوق سے راستہ ہی میں حضرت کے سامنے آ کر سلام عرض کیا اور مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھا دیئے حضرت نے ٹھہر کر مصافحہ تو فرما لیا لیکن ساتھ ہی بڑے مظلومانہ انداز سے فرمایا۔

بیمار پہ تو رحم کھانا چاہیئے

حضرت کے ان الفاظ سے اس وقت دل کی جو کیفیت ہوئی اور اپنی

بے تمیزی کے احساس سے قلب پر جو بوجھ پڑا اس کو لفظوں میں ادا نہیں کیا جا سکتا ــــ بہر حال میں اپنی غلطی کے احساس اور اس سے پیدا ہونے والے تاثر میں ڈوب گیا۔ حضرت خانقاہ کی سہ دری میں اپنی نشست گاہ پر جا کر تشریف فرما ہو گئے، دوسرے سب لوگ بھی مجلس کے معمول کے مطابق بیٹھ گئے۔ میں پیچھے اس طرح بیٹھا کہ حضرت کی نظر نہ پڑے۔ حضرت نے حاضرین پر نظر ڈالی اور میرا نام لے کر فرمایا کہ "میرا خیال ہے کہ وہ تھے۔ میں نے عرض کیا۔ حضرت میں حاضر ہوں، حضرت نے بڑی شفقت اور عنایت کے ساتھ قریب بلایا اور بالکل برابر میں بیٹھنے کے لیے حکم فرمایا"۔ مجھے تعمیل کرنی پڑی لیکن جیسا کہ چاہیئے تھا۔ ادب سے غالباً دوزانو بیٹھا حضرت نے فرمایا بے تکلف آرام سے بیٹھیئے۔ اس سے مجھے انشراح ہو گا۔ میں نے اس حکم کی بھی تعمیل کی۔ لیکن اپنی غلطی اور بے تمیزی کا بے حد اثر تھا۔ حضرت نے غالباً اسکے ازالہ ہی کے لیے اس دن کی مجلس میں اس نالائق پر بہت ہی غیر معمولی عنایت مبذول فرمائی۔

جب عصر کی اذان پر مجلس ختم ہوئی تو قیام کے بارے میں دریافت فرمایا۔ میں نے عرض کیا آج رہوں گا کل واپسی کا ارادہ ہے ــــ فرمایا کہ آج کل میں بیماری اور ضعف کی وجہ سے صرف ظہر اور عصر کی نمازیں یہاں (خانقاہ کی مسجد میں) پڑھتا ہوں۔ مغرب عشاء اور فجر کی نماز میں نہیں آتا۔ اگر طبیعت اچھی رہی تو میں مغرب کے بعد آپ کو اطلاع کروں گا۔ آپ کا جی چاہے تو اس وقت گھر پر ہی آجائیں۔ مجھ جیسے بے مایہ اور ذلیل آدمی پر عنایت و شفقت کی یہ آخری حد تھی ــــ ورنہ جہاں تک معلوم ہے بہت ہی خاص استثنائی صورتوں کے علاوہ حضرت کا یہ معمول بالکل نہیں تھا۔



میں نے مغرب کی نماز خانقاہ کی مسجد میں پڑھی جب نوافل سے فارغ ہوا تو مولانا جمیل احمد تھانوی تشریف لائے اور مجھ سے فرمایا کہ حضرت نے ارشاد فرمایا ہے کہ میری طبیعت اس وقت اچھی ہے، اگر آپ کا جی چاہے تو میرے پاس آجائیں ــــ میں حاضر ہو گیا۔

حضرت ایک تخت پر تشریف فرما تھے۔ اس کے بالکل برابر میں پلنگ تھا، جو تخت سے قریباً ایک بالشت اونچا رہا ہو گا۔ سرہانے ایک بڑا سا تکیہ بھی لگا ہوا تھا۔ میں حاضر ہوا تو حضرت نے مجھے اس پلنگ ہی پر بیٹھنے کے لیے ارشاد فرمایا۔ مجھے یہ بات اپنے لیے کچھ خلافِ ادب معلوم ہوئی کہ میں حضرت سے بلند جگہ پر بیٹھوں، اس لیے مجھے کچھ تامل ہوا۔ حضرت نے محسوس فرمالیا اور پھر پلنگ ہی پر بیٹھنے کے لیے فرمایا، مجبوراً تعمیل کی، قریباً ایک گھنٹہ یہ حاضری نصیب رہی، طبیعت کی ناسازی اور سخت ضعف و نقاہت کے باوجود ارشادات کا سلسلہ مسلسل جاری رہا۔

اس زمانہ میں میرا حافظہ ایسا تھا کہ اگر دو چار دن کے بعد بھی اس صحبت کے ملفوظات قلمبند کرنے کی کوشش کرتا تو بڑی حد تک حضرت ہی کے الفاظ میں قلمبند کر لیتا۔ لیکن افسوس اُس وقت یہ اندازہ نہیں تھا کہ کچھ مدت کے بعد حافظہ میں اتنا فرق پڑ جائے گا۔

اُس مجلس اور اس صحبت کا ایک ملفوظ اب تک بھی اچھی طرح یاد ہے لیکن اب روایت بالمعنی ہی ہو گی۔ سلسلۂ کلام میں اپنی اصول و اوقات کی پابندی کی عادت کے بارے میں فرمایا کہ بعض اوقات دوستوں کو اس سے شکایت پیدا ہوتی ہے اور وہ سمجھتے ہیں کہ میں دوسروں کی رعایت نہیں کرتا حالانکہ میں اپنے نزدیک رعایت کی پوری کوشش کرتا ہوں۔ ہاں

یہ بھی چاہتا ہوں کہ اپنے اصول و اوقات کی بھی حتی الوسیع پابندی کروں اس سے کام میں بڑی برکت ہوتی ہے۔ اس سلسلہ میں یہ واقعہ بیان فرمایا کہ ایک دفعہ حضرت مولانا محمود حسن صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ جو میرے استاد تھے تشریف لائے، میرے ہی یہاں قیام تھا۔ میں ان دنوں میں (مثنوی شریف کی شرح) "کلید مثنوی" لکھ رہا تھا اور اس کا ایک وقت مقرر کرلیا تھا۔ لکھنے کی جگہ بھی مقرر تھی، جب اس کے لکھنے کا وقت آیا تو میرے دل میں اس کا تقاضا پیدا ہونے لگا، پہلے تو میں نے سوچا کہ آج ناغہ کردوں پھر خیال ہوا کہ دل ادھر لگا رہے گا اور اس کا وقت گزر جانے کے بعد بھی دل پر ناغہ کا اثر رہے گا اور جیسی یکسوئی اور فراغ قلب کے ساتھ حضرت کی خدمت میں بیٹھنا چاہئے، وہ بات نصیب نہ ہوگی تو میں نے طے کیا کہ حضرت مولانا سے اپنا حال عرض کردوں۔ پھر جو فرماویں اس پر عمل کروں، چنانچہ میں نے حضرت سے عرض کیا کہ میں مثنوی شریف کی شرح لکھ رہا ہوں اور اس کے لیے یہ وقت مقرر کرلیا ہے، عادت کے مطابق اس وقت بھی دل میں اس کا تقاضا ہے۔ لیکن اس کے لیے بھی دل آمادہ نہیں کہ حضرت یہاں تشریف فرما ہوں اور میں کسی کام کے لیے الگ جاکر بیٹھ جاؤں۔ حضرت نے فرمایا کہ اس وقت جاکر وہی لکھو۔—— اس کے بعد میں نے سوچا کہ جتنی دیر میں غیر حاضر رہوں گا اتنے وقت میں حضرت کو کیا ضرورت پیش آسکتی ہے، جو کچھ سمجھ میں آیا اس کا میں نے انتظام کیا پھر ایک عزیز کو جو میرے نزدیک فہیم بھی تھے سب سمجھایا اور ان سے کہا کہ میری واپسی تک وہ حضرت کی خدمت میں رہیں، اس کے بعد میں "کلید مثنوی" لکھنے چلا گیا لیکن اس دن صرف ایک شعر کی شرح لکھی، اس سے آگے لکھنے کے لیے خود دل آمادہ نہیں



ہوا اور جلدی ہی حضرت کی خدمت میں آگیا۔ حضرت نے دریافت فرمایا کہ اتنی جلدی کیوں آگئے؟ میں نے عرض کیا کہ بس ایک شعر کی شرح لکھ کر دل کا تقاضا ختم ہوگیا۔ اس کے آگے لکھنے کے لیے دل ہی نہ چاہا، اس لیے چلا آیا۔

اسی سلسلۂ کلام میں اس سیہ کار کے بارے میں ایک بات ایسی ارشاد فرمائی جس کا مصداق میں اپنے کو کسی طرح نہیں پاتا۔ اللہ تعالٰے اپنے خاص کرم سے حضرت کی زبان کی برکت سے وہ چیز نصیب فرمادے۔ وما ھو علیہ بعزیز ——

---

اس دفعہ کی حاضری میں حضرت قدس سرہٗ کی جو خاص الخاص اور غیر معمولی عنایات نصیب ہوئیں، میرا خیال ہے کہ سب اس کا طفیل تھا کہ مجھ سے ایک بے تمیزی سرزد ہوئی جس پر حضرت نے یہ فرما کر کہ "بیمار پر تو رحم کھانا چاہیے" مصلحانہ تنبیہ فرمائی جس سے مجھے اپنی غلطی اور بے تمیزی کا شدید احساس ہوا اور میں اس احساس و تاثر میں ڈوب گیا، حضرت نے اس کے ازالہ کے لیے اور میری تطییب خاطر کے لیے یہ غیر معمولی عنایتیں فرمائیں اس طرح اپنی ایک غلطی اور بے تمیزی بھی اتنے عظیم خیر کا وسیلہ بن گئی —— واقعہ یہ ہے کہ کریمانہ اخلاق تو بس ان اللہ والوں ہی کا حصہ ہے۔ اللہ تعالٰی تخلقوا باخلاق اللہ کی نعمت کا کوئی حصہ اس سیہ کار کو بھی نصیب فرمادے۔

# آخری حاضری

مرض، جو بالآخر مرضِ وفات ثابت ہوا، اس کا سلسلہ تو کئی سال سے چل رہا تھا، لیکن آخری چند مہینوں میں ضعف بہت بڑھ گیا تھا ـــــ یہ عاجز حضرت کی وفات (۱۶ر رجب ۱۳۶۲ھ م ۱۹ر جولائی ۱۹۴۳ء) سے غالباً دو ڈھائی مہینے پہلے زیارت اور عیادت ہی کی نیت سے تھانہ بھون حاضر ہوا۔ ان دنوں حضرتؒ خانقاہ کسی وقت بھی تشریف نہیں لاتے تھے اور تشریف نہیں لا سکتے تھے ـــــ دولت کدہ کے قریب ہی ایک مکان کی بیرونی نشست گاہ میں ظہر کے بعد کچھ وقت کے لیے تشریف لاتے تھے، اور مجلس ہوتی تھی ـــــ یہ مکان حضرت خواجہ عزیز الحسن صاحبؒ کا تھا (جو حضرت حکیم الامت کے عاشق اور محبوب خلیفہ تھے اور انھوں نے کچھ عرصہ پہلے سے تھانہ بھون ہی میں رہائش اختیار کر لی تھی۔)

یہ عاجز ظہر سے کچھ پہلے پہونچا تھا، خانقاہ کی مسجد میں ظہر پڑھ کے وہیں حاضر ہو گیا، جو حضرات مجھ سے پہلے پہنچ چکے تھے وہ وہاں کے ضابطے کے مطابق بیٹھ گئے تھے، حضرت ابھی تشریف نہیں لائے تھے، میں بھی پیچھے ایک طرف بیٹھ گیا اور بالارادہ اس طرح بیٹھا کہ جو جاننے پہچاننے والے



حضرات مجلس میں تھے اُن کو بھی میری حاضری کی خبر نہیں ہوئی، اس وقت میں نے کسی وجہ سے یہی مناسب سمجھا تھا۔ میرے پہنچنے کے چند ہی منٹ بعد خواجہ صاحب نے کھڑے ہو کر اعلان فرمایا کہ حضرت تشریف لانے والے ہیں کوئی صاحب کھڑے نہ ہوں اور مصافحہ کی کوشش نہ فرمائیں، حضرت خود ہی حاضرین مجلس کو سلام کریں گے، آپ حضرات جواب دے دیں، اگر خود حضرت کسی صاحب سے کچھ دریافت فرمائیں تو وہ جواب دے دیں ـــــ

خواجہ صاحب یہ اعلان کر کے بیٹھ گئے اور حضرت فوراً ہی تشریف لے آئے، ایک ہاتھ میں عصا تھا جس کے سہارے چل کر آرہے تھے اور صاف محسوس ہو رہا تھا کہ شدتِ ضعف کی وجہ سے بہت مشقت سے چل رہے ہیں۔ دوسرے ہاتھ میں ٹین کا ایک گول اور لانبا سا ڈبہ تھا جس میں خطوط رہتے تھے ـــــ مجلس میں داخل ہوتے ہی فرمایا السلام علیکم۔ حاضرین نے جواب عرض کیا، ایک چوکی بچھی ہوئی تھی اُس پر تکیہ بھی لگا ہوا تھا، حضرت اس پر خود ہی بیٹھ گئے، میں نے دیکھا کہ شدت ضعف کی وجہ سے بہت مشقت اور تکلیف سے بیٹھ سکے، غالباً کسی کو اس کی اجازت نہ تھی کہ بیٹھنے میں سہارا دے، یہ اصول اور معمول تھا کہ جہاں تک ممکن ہو اپنے لیے کوئی زحمت کسی کو نہ دی جائے اور حتی الوسع ذاتی خدمت نہ لی جائے۔

ڈاک کا ڈبہ کھول کر خطوط نکالے جو خاصی تعداد میں تھے ـــــ ایسا اندازہ ہوا کہ حضرت ان خطوط کو (جو اسی دن کے آئے ہوئے ہوں گے) ملاحظہ فرما چکے ہیں، جن خطوں کے مضامین کا ذکر کرنا حاضرین کے لیے مفید ہو سکتا تھا اُن کا اور اکثر اُن کے جواب کا بھی مجلس میں ذکر فرمایا ـــــ علالت کے اس آخری دور میں شدتِ ضعف کی وجہ سے ساری ڈاک کا جواب حضرت خود تحریر نہیں فرماتے

تھے۔ کسی خصوصیت اور اہمیت کی وجہ سے جس خط کا جواب خود ہی لکھنا ضروری سمجھتے تھے وہ تو خود ہی تحریر فرماتے تھے باقی ڈاک خواجہ صاحب کے سپرد فرمادی جاتی تھی اور جواب سے متعلق اشارات فرمادیتے تھے۔ اس دن بھی ڈاک کا خاصا حصہ خواجہ صاحب کے سپرد فرمایا ــــ سب حاضرین خاموشی سے حضرت کے ارشادات صرف سنتے رہے، سوائے خواجہ صاحب کے غالباً کسی نے کوئی بات نہیں کی ــــ

حضرت کے ضعف کی حالت دیکھ کر میں نے طے کرلیا کہ بس اس خاموش زیارت ہی پر قناعت کروں گا اور حضرت کو اپنی حاضری کی بھی اطلاع نہیں دوں گا۔ کیونکہ میرا خیال تھا کہ اگر اطلاع دوں تو حضرت ازراہِ شفقت و عنایت گفتگو فرمائیں گے اور اس سے خواہ مخواہ مشقت اور تعب میں اضافہ ہی ہوگا۔

ان دنوں میں غالباً ایک گھنٹہ اس مجلس کا معمول تھا، جب مقررہ وقت پورا ہوگیا تو خواجہ صاحب پھر کھڑے ہوئے اور اعلان فرمایا کہ اب حضرت تشریف لے جائیں گے، کوئی صاحب نہ تو کھڑے ہوں نہ مصافحہ فرمائیں البتہ جو صاحبان آج ہی باہر سے تشریف لائے ہیں وہ اپنا نام بتلادیں اور یہ کہ کہاں سے تشریف لائے ہیں ــــ ۳-۴ حضرات میرے علاوہ اور بھی اس روز زیارت کے لیے مختلف مقامات سے تشریف لائے تھے، انھوں نے اپنا نام اور مقام بتلا دیا۔ سب کے آخر میں میں نے بھی عرض کیا کہ "محمد منظور بھی بریلی سے حاضر ہوا ہے" ــــ (اس زمانہ میں میرا قیام بریلی تھا اور الفرقان بھی وہیں سے نکلتا تھا۔)

حضرت نے بڑے ہی خاص انداز میں ارشاد فرمایا ــــ مولانا آپ نے



آج غضب کردیا، آپ تشریف رکھتے تھے اور نہ آپ نے مجھے بتایا، اور نہ کسی اور نے بتلایا، میں برابر اپنے اندر ایک خاص قسم کی کشش کی کیفیت محسوس کررہا تھا اور سمجھ نہیں رہا تھا کہ کیا بات ہے اب معلوم ہوا کہ آپ تشریف رکھتے ہیں ــــ مولانا! قواعد و ضوابط تو ہوتے ہیں لیکن اُن میں استثناءات بھی تو ہوتے ہیں ــــ (اسی سلسلہ میں ارشاد فرمایا) یہ بھی ایک سنّت ہے کہ آدمی مجمع میں اس طرح بیٹھے کہ پہچانا نہ جائے۔ بعض دفعہ حضور کی خدمت میں باہر سے آنے والے حضرات کو پوچھنا پڑتا تھا کہ "من محمد فیکم"؟ یا "ایکم محمد"؟ (آپ لوگوں میں محمد کون ہیں؟) ایک دفعہ ایک آنے والے نے پوچھا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضورؐ کی طرف اشارہ کرکے فرمایا "ھذا الابیض المتکئ" "یہ گورے رنگ والے جو ٹیک لگائے بیٹھے ہیں" ــــ پھر حدیث کے لفظ "متکئ" کی تشریح کرتے ہوئے فرمایا کہ بعض لوگ "متکئ" کا ترجمہ کردیتے ہیں "تکیہ لگائے ہوئے"۔ میرے خیال میں یہ ٹھیک نہیں ہے، اگر وہ مراد ہوتا تو اس کے لیے "متوسداً" کا لفظ زیادہ بہتر تھا ــــ متکئ کا صحیح ترجمہ ہے دیوار وغیرہ کسی چیز سے ٹیک لگائے ہوئے ــــ (اسی سلسلہ میں فرمایا) ایک دوسری حدیث میں ہے "لا اٰکُلُ متکئاً" مطلب یہ ہے کہ میں کھانے کے وقت کسی چیز سے ٹیک لگاکے نہیں بیٹھتا، یہ کھانے کے ادب کے خلاف ہے، کھانے کے لیے، اللہ کے عاجز بندے اور فقیر کی طرح بیٹھنا چاہیے۔ حدیث شریف میں ہے "اکل کما یاکل العبد" یعنی میں ایسے کھاتا ہوں جیسے غلام کھاتا ہے ــــ کھانا کھاتے وقت یہ دھیان ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے کھلا رہے ہیں اور میں اُن کے خوان پر کھا رہا ہوں، اس لیے پوری عاجزی اور ادب کے ساتھ بیٹھنا چاہیے۔

پھر قریباً آدھا گھنٹہ اور تشریف فرما رہے اور برابر ارشادات اور ملفوظات سے نوازتے رہے اور یہ سیہ کار خصوصیت کے ساتھ مخاطب رہا۔

حضرت کے تشریف لے جانے کے بعد خواجہ صاحب نے بھی شکایت فرمائی کہ آپ ایسے ٹھر کے اور چھپ کے بیٹھے کہ ہم میں سے کسی نے نہیں دیکھا اور نہ پہچانا۔ —— حاضرین میں سے متعدد حضرات نے دعائیں دیتے ہوئے فرمایا کہ تمھاری وجہ سے آج مجلس بہت طویل ہو گئی اور اتنے ارشادات وملفوظات کا سننا نصیب ہو گیا۔

حضرت حکیم الامت نور اللہ مرقدہٗ کی خدمت میں اس عاجز کی یہ آخری حاضری اور آخری زیارت تھی۔



# حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری قدس سرہٗ

# کی خدمت میں

اللہ کی رحمتیں ہوں مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کی روح پر سب سے پہلے انہی سے حضرت رائے پوری قدس سرہٗ کے حالات بار بار سن کر دل میں حضرت کی عظمت اور عقیدت پیدا ہوئی —— پھر ۱۹۳۹ء کے اواخر میں رفیقِ محترم مولانا سید ابوالحسن علی میاں ندوی اور ایک دوسرے ایسے ہی ہم مشرب ومسلک اور ہم ذوق دوست الحاج عبدالواحد (ایم۔ اے) کے ساتھ حضرت کی خدمت میں رائے پور پہلی حاضری ہوئی اور دو راتیں حضرت کی خانقاہ میں قیام رہا جو آبادی اور آبادیوں کے شور وشغب سے الگ جنگل میں واقع ہے، پورا ماحول نہایت شاداب باغات اور سرسبز کھیتوں کا ہے، قریب ہی ندی بہ رہی ہے، اس لحاظ سے بھی بڑا دلکش ماحول ہے۔

جیسا کہ معلوم ہے حضرت قدس سرہٗ ایک مشہور شیخ طریقت اور مرشد تھے اور آپ کی شخصیت اور خانقاہ کا یہی خاص موضوع تھا، لیکن ہماری یہ حاضری سلوک وتصوف کی طلب میں نہیں تھی، بلکہ ایک دوسرے مقصد سے

ہم لوگوں نے یہ سفر کیا تھا، مگر ہم تینوں ہی حضرت کی شخصیت سے بہت متاثر ہوئے اور ہم نے خانقاہ کی فضا میں بہت ہی غیر معمولی درجہ کا روحانی سکون و سرور محسوس کیا ـــــ اس کے قریباً ڈیڑھ دو سال بعد مجھے ایک سخت ذہنی اور روحانی صدمہ پہنچا اور شاید اسی کے اثر سے میں بیمار پڑ گیا بیماری نے بہت طول کھینچا، آخر میں میرے معالجوں نے مجھے مشورہ دیا کہ میں کچھ دنوں کے لیے کسی ایسی جگہ چلا جاؤں جہاں ذہن پر کسی فکر کا بوجھ نہ پڑے اور روحانی و قلبی سکون و اطمینان کی زیادہ امید ہو، ـــــ اس کے لیے میں نے رائے پور کی خانقاہ کو سب سے بہتر مقام سمجھا، حضرت قدس سرّہٗ کی عنایتوں اور شفقتوں کا ایک دفعہ تجربہ ہو چکا تھا اس لیے بغیر اس کے کہ پہلے خط و کتابت کر کے اجازت حاصل کی جائے میں نے رائے پور جانے کا پروگرام بنا لیا اور حضرت کی خدمت میں حاضر ہو گیا جیسا کہ اندازہ تھا حضرت نے بڑی ہی عنایت اور شفقت کے ساتھ خصوصی مہمان بنا لیا، غالباً میں نے پہلے ہی دن اپنی حاضری کی وجہ اور غرض بھی عرض کر دی تھی۔

یہاں اپنا یہ حال بھی عرض کر دوں کہ چونکہ میری تمام تر تعلیم اُن مدارس میں ہوئی تھی جن کے اساتذہ دارالعلوم دیوبند کے فیض یافتہ تھے اور آخر میں دو سال دارالعلوم ہی میں وہاں کے اُن اکابر و اساتذہ کے قدموں میں رہا تھا جو شریعت و طریقت کے جامع تھے، اس لیے ان کے اتباع و پیروی میں دین کے دوسرے شعبوں کی طرح تصوف و سلوک کے بارے میں بھی میرا خیال و فکر وہی تھا جو میں نے اپنے ان اکابر و اساتذہ کا دیکھا اور سمجھا تھا ـــــ لیکن رائے پور کی اس حاضری سے کچھ پہلے بعض



خاص حالات و اسباب کی وجہ سے میرے اندر یہ ذہنی تغیر پیدا ہو گیا تھا کہ تصوف کے اصل مقصد اور اُس کی روح کو تو میں دین کا ایک ضروری شعبہ سمجھتا تھا لیکن ذکر و شغل وغیرہ کے جو خاص خاص طریقے خانقاہوں میں (ہمارے سلسلہ کی بھی خانقاہوں میں) عام طور سے رائج اور معمول ہیں اُن کو میں صحیح نہیں سمجھتا تھا بلکہ اجتہادی قسم کی غلطی سمجھتا تھا، اس سلسلہ میں یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل تھا کہ قلب میں ان بزرگوں کی جو عظمت تھی اور ادب کا جو رویہ تھا اس میں فرق نہیں آیا تھا ـــــ بہرحال جب میں رائے پور کی خانقاہ میں کچھ دن قیام کی نیت سے حاضر ہوا ہوں تو میرا یہ حال اور خیال تھا ـــــ اب آگے سُنیئے!

غالباً پہلا ہی دن تھا کہ حضرت رائے پوری قدس سرّہٗ مغرب کی نماز سے فارغ ہو کر خانقاہ کے صحن میں ایک پلنگ پر تشریف فرما تھے۔ ازراہِ شفقت و عنایت مجھے بھی اپنے ساتھ ہی بٹھا لیا تھا۔ جہاں تک یاد ہے کوئی تیسرا شخص اس وقت وہاں پر نہیں تھا۔ قریب ہی خانقاہ کی دری میں چند حضرات "نفی اثبات" کا اور بعض اُن میں "اسم ذات" کا ذکر کر رہے تھے۔ یہ سب اچھے خاصے جہر کے ساتھ ذکر کرتے تھے اور خاص طریقہ سے قلب پر ضرب لگاتے تھے۔ میں جہر و ضرب کے اس طریقہ سے اپنے اندر انقباض محسوس کر رہا تھا۔ میں نے ادب و احترام کے ساتھ حضرت کی خدمت میں عرض کیا۔

حضرت! ساری عمر دین کے بارے میں جو کچھ پڑھا ہے اور کتابوں میں جو دیکھا ہے اس سے یہ سمجھا ہوا ہے کہ اصل دین وہی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے

اور جس کی تعلیم آپ نے صحابۂ کرام کو دی اور پھر صحابہ کرام سے بعد والوں نے سیکھا اور جو صحیح نقل روایت کے ساتھ ان سے ہم تک پہنچا اور ـــــ (سہ دری میں ذکر کرتے ہوئے حضرات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے میں نے کہا کہ) ـــــ یہ حضرات جس طرح جہر و ضرب کے ساتھ ذکر کر رہے ہیں۔ جہاں تک اپنا علم ہے نہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کو تعلیم فرمایا تھا نہ صحابۂ کرام نے تابعین سے اس طریقہ پر ذکر کرایا اور نہ تابعین نے اپنے بعد والوں کو یہ طریقہ بتلایا تھا۔ اس لیے ذکر کے اس طریقہ کے بارے میں مجھے خلجان ہے اور میں چاہتا ہوں کہ میرا یہ خلجان اگر کسی غلط فہمی کی وجہ سے ہو تو اس کی تصحیح اور اصلاح ہو جائے"۔

حضرت رائے پوری قدس سرہٗ نے میری توقع کے بالکل خلاف ایک عجیب انداز میں فرمایا:۔

"مولوی صاحب! یہ بچارے جو یہاں میرے پاس آتے ہیں یہ اور کسی کام کے نہیں ہوتے بس اسی کام کے ہوتے ہیں اور اسی کے واسطے آتے ہیں، اس لیے میں ان کو یہی بتلا دیتا ہوں۔ آپ جو کام کرتے ہیں (یعنی تحریر و تقریر سے دین کی خدمت) یہ بہت بڑا کام ہے، آپ تو یہی کرتے رہیں اور اس چکر میں نہ پڑیں"۔

ظاہر ہے کہ یہ میرے سوال کا جواب نہ تھا، لیکن حضرت نے میری بات کے جواب میں اتنا فرمایا اور مجھے کچھ اور عرض کرنے کی مہلت دیئے بغیر



ہندوستانی مسلمانوں کے بعض اجتماعی مسائل اور ان کے مستقبل پر گفتگو کا ایک نیا سلسلہ شروع فرما دیا۔ حضرت کا رویہ دیکھ کر پھر سے اپنے سوال کی طرف توجہ دلانا میں نے مناسب نہ سمجھا اور عشاء کے قریب مجلس ختم ہو گئی۔

اگلے دن مغرب بعد پھر یہی ہوا، کہ ذاکرین نے اسی دُھن کے ساتھ سہ دری میں اپنا ذکر شروع کیا۔ آج بھی حضرت نے مجھے اپنے ساتھ ہی پلنگ پر بٹھایا تھا، مجھ سے پھر نہ رہا گیا اور میں نے کل کا اپنا سوال پھر دوہرایا، لیکن حضرت نے آج بھی وہی کل والا رویہ اختیار فرمایا کہ میری بات کو بالکل نظر انداز فرما کر ہندوستانی مسلمانوں کی ماضی اور حال کی مختلف تحریکوں پر گفتگو کا ایک لمبا سلسلہ شروع فرما دیا اور میرا سوال پھر رہ گیا۔

حضرت کے اس رویہ سے میں اس غلط فہمی میں تو مبتلا نہیں ہوا کہ چونکہ میرے سوال کا کوئی جواب اُن کے پاس نہیں ہے اس لیے یہ اس سے پہلو تہی فرما رہے ہیں بلکہ مجھے یہ خیال ہوا کہ غالباً میرے سوال کو ایک طالبِ صادق کا سوال نہیں سمجھا گیا بلکہ ایک مبتلائے زعم و کبر کا اعتراض سمجھ کر اس کو اس طرح نظر انداز فرمایا جا رہا ہے اور اس میں شبہ نہیں کہ اُس وقت اس سوال سے اپنی تشفی مقصود بھی نہ تھی بلکہ نیت تنقید ہی کی تھی۔

---

نماز عشاء وغیرہ سے فارغ ہو کر میں خانقاہ کے اُس حجرہ میں جا کر لیٹ گیا جہاں میرے سونے کا انتظام تھا اور تصوف کے اس قسم کے اعمال و اشغال پر خود ہی غور کرنے لگا۔ اس غور و فکر میں خود ہی سائل

تھا اور خود ہی مجیب۔ ذہنی بحث و مباحثہ میں مجھے دیر تک نیند نہیں آئی میں چاہتا تھا کہ اس مسئلہ میں ذہن بالکل یکسو ہو جائے۔ اگر میرے سوچنے میں کوئی غلطی ہو رہی ہے تو اس کی تصحیح ہو جائے اور اگر میں ٹھیک سمجھ رہا ہوں تو اس بارے میں مجھے ایسا یقین و اطمینان حاصل ہو جائے کہ میں پوری قوت سے ان چیزوں کا ردّ و انکار کروں اور ان باتوں کے غلط ہونے پر ایک سچے حق پرست کی طرح اصرار کروں۔

اسی غور و خوض میں دیر کے بعد میرا ذہن اس طرف منتقل ہوا کہ تصوف کے ان خاص اعمال و اشغال کو (مثلاً ذکر و مراقبہ کے اُن مخصوص طریقوں کو جو مشائخ کے تجویز کیے ہوئے ہیں اور سنت سے ثابت نہیں ہیں) میرا بدعت و نادرست سمجھنا اگر صحیح ہو تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ حضرت مجدد الف ثانیؒ، حضرت شاہ ولی اللہؒ، حضرت سید احمد شہیدؒ اور حضرت شاہ اسمٰعیل شہید اور ان سے بھی پہلے ان جیسے بہت سے حضرات کو مجدد یا مصلح نہیں بلکہ بدعت کا حامی اور رواج دینے والا ماننا پڑے گا کیونکہ ان حضرات نے صرف اتنا ہی نہیں کہ کسی مصلحت یا وقت کے تقاضہ سے اِن چیزوں کے بارے میں تسامح اور تساہل ہی برتا ہو۔ بلکہ ان کی تعلیم سے ان کی کتابیں بھری ہوئی ہیں اور ساری عمر اپنے پاس آنے والے طالبین کو انھوں نے ان ہی طریقوں سے ذکر و شغل کرا کے ان کا سلوک طے کرایا ہے بلکہ ان حضرات میں سے اکثر کی زندگی میں جس قدر یہ پہلو نمایاں ہے، غالباً کوئی دوسرا پہلو اتنا نمایاں نہیں۔

ذہن کے اس طرف منتقل ہونے کے بعد دل نے یہ فیصلہ تو جلد ہی کر لیا کہ مجھ جیسے کم فہم اور ناقص العلم کا کسی مسئلہ کے سمجھنے میں غلطی کرنا زیادہ



ممکن اور زیادہ قرینِ قیاس ہے بہ نسبت اس کے کہ امام ربانی مجدد الف ثانیؒ اور حضرت شاہ ولی اللہؒ، حضرت سید احمد شہیدؒ اور شاہ اسمٰعیل شہیدؒ جیسے اکابرِ دین کی طرف غلطی کو منسوب کیا جائے۔ اور وہ بھی ایک ایسے فن سے متعلق مسئلہ میں جس کے ساتھ ہمارا تعلق تو صرف نظری اور فکری ہے اور ان حضرات کا ساری عمر اس کے ساتھ گہرا عملی تعلق رہا ہے۔

دل نے اپنے خلاف یہ فیصلہ جلدی اور آسانی سے اس لیے کر لیا کہ ان حضرات کی تصانیف کے مطالعہ اور ان کے حالات اور اصلاحی و تجدیدی خدمات سے کچھ واقفیت کی وجہ سے ان کے رسوخ فی العلم، تفقہ فی الدین اور عند اللہ مقبولیت کا میں پہلے ہی سے پوری طرح قائل تھا اور میرا دل کسی طرح یہ قبول نہیں کر سکتا تھا کہ یہ سب حضرات اپنے اپنے زمانے میں اسرارِ دین کے عارف اور امت کے مجدد ہونے کے باوجود چند بدعتوں کو قربِ خداوندی کا ذریعہ سمجھ کر خود بھی ساری عمر ان میں مبتلا رہے اور اللہ کے ہزاروں لاکھوں بندوں کو بھی ان میں مبتلا کرتے رہے —— یہ صحیح ہے کہ مجدد نبی کی طرح معصوم اور صاحبِ وحی نہیں ہوتا لیکن وہ بدعات کا داعی اور رواج دینے والا بھی نہیں ہو سکتا۔ خاص کر دین کے جس شعبہ میں اس کو دین کے سب شعبوں سے زیادہ انہماک ہو اور وہ اس کا داعی ہو اور اسی کے ذریعہ اصلاح و تجدید کا کام کر رہا ہو اس میں اگر وہ بدعت اور غیر بدعت میں امتیاز نہ کر سکے گا تو وہ یقیناً اصلاح سے زیادہ اِفساد اور ہدایت سے زیادہ ضلالت کا باعث ہوگا۔

بہرحال یہ چند خیالی نکتے تھے جن تک پہنچ کر میرے ذہن کی الجھن کچھ کم ہوئی اور میں نے مان لیا کہ غالباً مجھ سے ہی اس مسئلہ کو

سمجھنے میں کچھ غلطی ہو رہی ہے اور اب مجھے اپنی ہی غلطی کو پکڑنے اور پالینے کی کوشش کرنا چاہیے ـــــ رات کافی گزر چکی تھی، اس نتیجہ پر پہنچ کر میں نے اس غور و فکر کا سلسلہ اُس وقت ختم کرنے کا ارادہ کرلیا۔ اور سو گیا۔

---

حضرت رائے پوری قدس سرہ کا روزانہ کا معمول تھا کہ فجر کی نماز کے بعد دو تین میل چلتے تھے۔ اس وقت حضرت کے خاص خادم مولانا عبدالمنان صاحب ساتھ ہوتے تھے۔ ایک دن پہلے کی آئی ہوئی ڈاک ان کے ہاتھ میں ہوتی تھی۔ وہ ایک ایک خط حضرت کو سناتے تھے۔ حضرت ہر ایک کا جواب بتلاتے تھے، واپس آکر وہ یہ جوابات لکھتے تھے ـــــ اس معمول کے مطابق صبح کو فجر کی نماز کے بعد حضرت تشریف لے چلے، مولانا عبدالمنان صاحب بھی ساتھ تھے، میں بھی اُس دن ساتھ ہولیا۔ تھوڑی دور چلنے کے بعد مولانا عبدالمنان صاحب غالباً حضرت کا کوئی اشارہ پاکر واپس ہوگئے اور میں تنہا حضرت کے ساتھ رہ گیا۔ میں نے حضرت کی خدمت میں عرض کیا کہ میں نے جو سوال حضرت سے کیا تھا اس کے بارے میں میں نے خود گزشتہ رات بہت غور کیا۔ میرے دل و دماغ نے یہ تو مان لیا ہے کہ تصوف و سلوک کے ان اعمال و اشغال کے بارے میں اب تک میں نے جو سمجھا ہے غالباً وہ صحیح نہیں ہے اور اس کے بارے میں مجھے ہی کوئی غلط فہمی ہو رہی ہے لیکن میں ابھی تک اس غلطی کو سمجھ نہیں سکا ہوں۔ چونکہ طبیعت طالب علمانہ پائی ہے اس لیے جی چاہتا ہے کہ وہ غلطی معلوم ہو جائے۔



میری یہ بات سن کر حضرت نے مسکراتے ہوئے فرمایا۔

"مولوی صاحب! آپ کو شاید یہی تو شبہ ہے کہ یہ چیزیں بدعت ہیں، یہ بتلائیے کہ بدعت کی تعریف کیا ہے۔"

میں نے عرض کیا، علماء نے بدعت کی تعریف کئی طرح سے کی ہے لیکن جو زیادہ منقح اور محقق معلوم ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ دین میں کسی ایسی چیز کا اضافہ جس کے لیے کوئی شرعی دلیل نہ ہو۔

حضرت نے فرمایا۔

"ہاں! ٹھیک ہے۔ لیکن یہ بتلائیے کہ اگر دین میں کوئی چیز مقصود اور مامور بہ ہو اور اللہ و رسول نے اس کا حاصل کرنا ضروری قرار دیا ہو لیکن زمانے کے حالات بدل جانے کی وجہ سے وہ اس طریقہ سے حاصل نہ کی جاسکتی ہو جس طریقے سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے زمانہ میں حاصل ہو جایا کرتی تھی بلکہ اس کے واسطے کوئی اور طریقہ استعمال کرنے کی ضرورت پڑ جائے تو کیا اس نئے طریقے کے استعمال کو بھی آپ "دین میں اضافہ" اور "بدعت" کہیں گے؟ ـــــ (پھر اپنے مقصد کو اور زیادہ واضح کرنے کے لیے فرمایا) مثلاً دین سیکھنا سکھانا ضروری ہے اور اس کا نہایت تاکیدی حکم ہے۔ اور آپ جانتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے زمانے میں اس کے لیے صرف صحبت کافی ہوجاتی تھی۔ تعلیم کا کوئی مستقل نظام نہیں تھا، نہ کتابیں تھیں، نہ مدرسے تھے، لیکن بعد میں حالات ایسے ہوگئے کہ اس مقصد کے لیے صحبت کافی نہیں رہی

بلکہ کتابوں کی اور پھر مدرسوں کی بھی ضرورت پڑ گئی تو اللہ کے بندوں نے کتابیں لکھیں اور مدرسے قائم کیے اور اس کے بعد دینی تعلیم کا سارا سلسلہ اسی سے چلا، تو کیا تعلیم اور تعلّم کے طریقہ میں اس تبدیلی کو بھی دین میں "اضافہ" اور "بدعت" کہا جائے گا؟

میں نے عرض کیا ــــ نہیں دین میں اضافہ جب ہوتا ہے جب کہ مقصود اور امرِ شرعی سمجھ کر کیا جائے لیکن اگر کسی دینی مقصد کے حاصل کرنے کے لیے قدیمی طریقہ کے ناکافی ہو جانے کی وجہ سے کوئی نیا جائز طریقہ اختیار کر لیا جائے تو اس کو دین میں اضافہ نہیں کہا جائے گا اور نہ وہ بدعت ہوگا۔

حضرت نے فرمایا:۔

"مولوی صاحب! سلوک کے جن اعمال واشغال پر آپ کو بدعت ہونے کا شبہ ہے اُن سب کی نوعیت بھی یہی ہے۔ ان میں سے کوئی چیز بھی مقصد سمجھ کر نہیں کی جاتی، بلکہ یہ سب اللہ سے وہ تعلق پیدا کرنے کے لیے کرایا جاتا ہے جو دین میں مقصود اور مامور بہ ہے۔

مثلاً یوں سمجھیے کہ اللہ تعالیٰ کی محبت اور اس کی رضا کا دھیان رہنا اور کسی وقت بھی اس کی طرف سے غافل نہ ہونا یہ کیفیتیں دین میں مطلوب ہیں اور قرآن وحدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے بغیر ایمان اور اسلام کامل ہی نہیں ہوتا۔ لیکن رسول اللہ صلعم کے زمانے میں دینی تعلیم وتربیت کی



طرح یہ ایمانی کیفیتیں بھی آپ کی صحبت ہی سے حاصل ہو جاتی تھیں، اور حضورؐ کے فیضانِ صحبت سے صحابہؓ کرام کی صحبتوں میں بھی یہ تاثیر تھی لیکن بعد میں زمانے کے زیادہ بگڑ جانے اور استعدادوں کے ناقص ہو جانے کی وجہ سے اس مقصد کے لئے صحبت کافی نہیں رہی تو دین کے اس شعبہ کے اماموں نے ان کیفیات کے حاصل کرنے کے لیے صحبت کے ساتھ "ذکر وفکر کی کثرت" کا اضافہ کیا اور تجربہ سے یہ تجویز صحیح ثابت ہوئی۔

اسی طرح بعض مشائخ نے اپنے زمانہ کے لوگوں کے احوال کا تجربہ کر کے اُن کے نفس کو توڑنے اور شہوات کو مغلوب کرنے اور طبیعت میں لینت پیدا کرنے کے لیے ان کے واسطے خاص خاص قسم کی ریاضتیں اور مجاہدے تجویز کیے ــــ اسی طرح ذکر کی تاثیر بڑھانے کے لیے اور قلوب میں رقت اور یکسوئی پیدا کرنے کے لیے ضرب کا طریقہ نکالا گیا تو ان میں سے کسی چیز کو بھی مقصود اور مامور بہ نہیں سمجھا جاتا بلکہ یہ سب کچھ علاج اور تدبیر کے طور پر کیا جاتا ہے اور اسی واسطے اصل مقصد حاصل ہو جانے کے بعد یہ سب چیزیں چھڑا دی جاتی ہیں اور مشائخ اپنے اپنے زمانے کے حالات اور اپنے تجربوں کے مطابق ان چیزوں میں ردوبدل اور کمی بیشی بھی کرتے رہے ہیں بلکہ ایک ہی شیخ کبھی کبھی مختلف طالبوں کے لیے اُن کے حالات اور استعداد کے مطابق الگ الگ اعمال واشغال تجویز کر دیتا ہے، اور اللہ کے بعض بندے ایسی اعلیٰ استعداد والے بھی ہوتے ہیں

جنھیں اس طرح کا کوئی ذکر و شغل کرانے کی ضرورت نہیں پڑتی اللہ تعالیٰ ان کو یوں ہی نصیب فرما دیتا ہے۔"

---

حضرت کی یہ تقریر سُن کر میرا وہ ذہنی خلجان دور ہو گیا اور جو کچھ حضرت نے فرمایا اس کو ذہن نے پوری طرح قبول کر لیا، اسی کے ساتھ یہ احساس اور داعیہ پیدا ہوا کہ مجھے بھی اس سے خالی اور محروم نہ رہنا چاہیے۔ لیکن میرے حالات ایسے تھے کہ میں اس کی تحصیل کے لیے زیادہ وقت نہیں دے سکتا تھا۔ اس لیے میں نے حضرت کی خدمت میں بے تکلف اور صفائی سے عرض کیا کہ حضرت اگر یہ ذکر و شغل اس لیے کرایا جاتا ہے کہ اس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی خشیت و محبت وغیرہ کیفیات حاصل ہوں تو میں بھی اس کا محتاج اور طالب ہوں لیکن میری مجبوری یہ ہے کہ میں زیادہ اور مستقل وقت نہیں دے سکتا کیونکہ دین کے جن دوسرے کاموں سے کچھ تعلق ہے میں اُن کو بھی چھوڑنا نہیں چاہتا۔

حضرت نے فرمایا:-

"مولوی صاحب! تصوف دین کے کام چھڑانے کے لیے نہیں ہے، بلکہ اس سے تو دین کے کاموں میں قوت آتی ہے لیکن کیا کیا جائے اللہ تعالیٰ کی مشیت ہے جن کو اللہ نے دین کے کاموں کی اچھی استعداد دی ہے وہ اب ادھر توجہ نہیں کرتے۔ اگر وہ تھوڑی سی توجہ ادھر کریں تو دیکھیں کہ ان کے کاموں میں کتنی قوت آتی ہے۔ حضرت خواجہ صاحبؒ نے باداصاحب نے اور بعد میں حضرت مجدد صاحبؒ حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ



اور حضرت سید صاحبؒ نے ہمارے اس ملک میں دین کی جو خدمتیں کیں اور ان کے جو نتیجے نکلے اس میں ان کے اخلاص اور قلب کی اس طاقت کو خاص دخل تھا جو تصوف کے راستے سے پیدا کی گئی تھی ــــ لیکن اب صورت یہ ہے کہ اس طرف صرف وہی بیچارے آتے ہیں جو بس اللہ اللہ کرنے کے کام کے ہوتے ہیں۔ یہ تو آپ بھی جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں میں استعدادیں مختلف رکھی ہیں، ناقص استعداد کا آدمی اعلیٰ استعداد والوں کا کام نہیں کر سکتا۔

پھر اسی سلسلہ میں حضرت نے فرمایا۔

خدا معلوم لوگ تصوف کو کیا سمجھتے ہیں، تصوف تو بس اخلاص اور عشق پیدا کرنے کا ذریعہ ہے اور جو کام عشق کی طاقت سے اور اخلاص کی برکت سے ہو سکتا ہے وہ اس کے بغیر نہیں ہو سکتا۔

میں نے عرض کیا کہ جو شخص پہلے سے کسی دینی کام میں لگا ہوا اور وہ یہ محسوس کرتا ہو کہ اسے عشق اور اخلاص نصیب نہیں ہے تو کیا وہ کسی مدت تک اس کام کو چھوڑ کر پہلے عشق اور اخلاص کی تحصیل میں لگ جائے یا یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ جو کچھ کر رہا ہے وہ کرتا رہے اور اس کے ساتھ اس کو بھی حاصل کرنے کی کوشش کرے۔

حضرت نے فرمایا:-

"ہاں ہو سکتا ہے، البتہ بعض طبائع ایسی ہوتی ہیں کہ انھیں کچھ مدت کے لیے یکسوئی کے ساتھ اسی طرف مشغول ہونے کی ضرورت ہوتی ہے۔

---

پھر غالباً کسی دوسری صحبت میں میں نے حضرت سے بیعت اور تلقین کی درخواست کی، اس پر فرمایا۔

"مولوی صاحب! حدیث میں ہے المستشار مؤتمن (جس سے مشورہ لیا جائے وہ امین ہے اس کو دیانتداری سے صحیح مشورہ دینا چاہیے) میں آپ کے لیے یہ بہتر سمجھتا ہوں کہ اس مقصد کے لیے آپ حضرت دہلوی (یعنی حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ) یا حضرت شیخ الحدیث کی طرف رجوع کریں۔ آپ جیسے اہل علم کے لیے میں ان ہی حضرات کو بہتر سمجھتا ہوں۔

میں نے عرض کیا کہ ان دونوں بزرگوں کی عظمت پہلے سے دل میں ہے لیکن چونکہ مجھ میں یہ طلب حضرت ہی کے ذریعہ پیدا ہوئی ہے اس لیے میں اپنے لیے حضرت ہی سے رہنمائی حاصل کرنا چاہتا ہوں۔

حضرت نے اپنی محبت و شفقت کے پورے اظہار کے ساتھ ایک دو بار پھر انہی دونوں بزرگوں کے بارے میں فرمایا، لیکن جب میں نے ادب کے ساتھ اپنی ہی رائے پر اصرار کیا تو قبول فرمالیا، اور ارشاد فرمایا۔

"جب میں حضرت (یعنی حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوری قدس سرہٗ) کی خدمت میں حاضر ہوا اور بیعت کی درخواست کی تو حضرت نے اُس وقت بیعت نہیں فرمایا ذکر کی تلقین فرمادی، اور ارشاد فرمایا۔ "دیر آید درست آید" آئندہ کسی مناسب وقت پر بیعت بھی ہو جائے گی۔ میں نے ذکر شروع کر دیا اور پھر دو سال کے بعد حضرت نے بیعت بھی فرمالیا۔"

اس کے بعد مجھ سے فرمایا کہ آپ ذکر شروع کر دیں بیعت کی بات پھر



کسی وقت دیکھی جائے گی۔ میں نے اس کے بعد بیعت کے لیے اصرار نہیں کیا، ذکر کی تلقین کی درخواست کی۔ حضرت نے میرے حالات و مشاغل کا لحاظ فرماتے ہوئے ذکر وغیرہ کا بہت مختصر سا پروگرام تجویز فرما دیا اور میں نے اسی دن سے وہیں کرنا شروع کر دیا ــــ پھر اس واقعہ کے قریباً دو سال کے بعد بیعت بھی فرمالیا۔

بلاشبہ حضرت کی خدمت میں حاضری اور پھر بیعت کی توفیق اِس بندے پر اللہ تعالیٰ کی ان نعمتوں میں سے ایک عظیم نعمت تھی جن کا شکر ادا کرنے سے یہ بندہ ہمیشہ عاجز و قاصر رہے گا۔

یہاں تک جو کچھ لکھا گیا وہ ۱۹۴۲ء میں حضرت مرشدی نور اللہ مرقدہٗ کی خدمت میں حاضری اور بیعت و سلسلے سے وابستگی ہی کا تذکرہ تھا، اس کے بعد قریباً بیس سال حضرت ہماری اس دنیا میں رہے اور یہ عاجز بندہ اللہ تعالیٰ کی عنایت و توفیق سے حضرت کی خدمت میں بار بار حاضر ہوتا رہا، کبھی کبھی طویل قیام بھی نصیب ہوا ــــ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت کے بارے میں اپنے کچھ تجربات اور احساسات و مشاہدات بھی لکھ دیے جائیں۔

اس عاجز نے جو باتیں خاص طور پر محسوس کیں اور جن سے زیادہ تر متاثر ہوا، ان میں سے ایک تو یہ ہے کہ حضرت کی زندگی میں ہم نے تصوف کے مقصد اور اُس کے مغز کو دیکھا، حضرت کے ہاں ساری فکر اور سارا اہتمام اس مغز اور مقصد ہی کا تھا، رسوم تصوف کے نہ خود پابند تھے نہ دوسروں سے پابندی چاہتے تھے ــــ نسبت اور تعلق مع اللہ کے حصول کے لیے بقدر امکان یکسوئی کے ساتھ کثرتِ ذکر و فکر پر تو عموماً زور دیتے تھے اور اس کو گویا اس دروازہ کی کنجی سمجھتے تھے۔ اس کے علاوہ زمانہ کے تغیرات، لوگوں

کے حالات اور مختلف طبائع کا لحاظ رکھتے ہوئے بالکل مجتہدانہ رہنمائی فرماتے تھے، بہت سوں کے لیے ایک شغل تجویز فرماتے اور بعض دوسروں کو باوجود درخواست کے اس سے منع فرما دیتے تھے۔ مسترشدین اور متوسلین میں سے جو افراد دین وملت کی کسی خدمت میں لگے ہوتے آپ ذکر کے ساتھ اس خدمت ہی کو ان کا خاص شغل اور وظیفہ قرار دے دیتے اور فرماتے کہ بس اخلاص نیت کا اہتمام کرو، یہی وہ اکسیر ہے جو ہر عمل کو عبادت وقربت اور وصول الی اللہ کا وسیلہ بنا دیتی ہے۔ مصنفین سے فرماتے کہ جب لکھنے کے لیے بیٹھو تو اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو کر نیت کی تصحیح اور اللہ تعالےٰ سے صواب وسداد کی دعا کر لیا کرو۔ مدرسین سے فرماتے کہ درس شروع کرو تو نیت کی درستی کا اہتمام کر لیا کرو۔ واعظین اور مقررین سے فرماتے کہ جب وعظ وتقریر کا موقع آئے تو اللہ کی رضا اور دین وملت کی خدمت کی نیت کر کے اللہ تعالیٰ سے اپنے اور دوسروں کے لیے دینی نفع کی اور ہر قسم کے زیغ وضلال سے حفاظت کی دعا کر لیا کرو۔ کسانوں، محنت کشوں اور نوکری پیشہ لوگوں سے فرماتے کہ اپنے اور بال بچوں کے لیے حلال روزی کی نیت سے تمھارا محنت کرنا اور کھیتوں میں ہل چلانا بہت سوں کے نوافل سے افضل ہے ـــ ظاہر ہے کہ ہمارے اس زمانہ میں ایسے ہی متوسع اور صاحب اجتہاد مشائخ، تصوف کی صحیح نمائندگی اور خدمت کر سکتے ہیں، حضرت کی اسی خصوصیت نے تعلق اور فیض کے دائرہ کو بہت وسیع کیا اور اسی وجہ سے امت کے مختلف طبقات کی بہت بڑی تعداد آپ سے دینی نفع اٹھا سکی۔

حضرت کی ایک دوسری خصوصیت جس نے اس عاجز کو بہت متاثر کیا اور جس کا بیس سال مسلسل تجربہ ہوتا رہا، یہ تھی کہ دنیا کے جھمیلوں سے بالکل



بے تعلق اور ایک خانقاہ نشین درویش ہونے کے باوجود دنیوی معاملات کو بھی آپ اتنا بہتر سمجھتے تھے اور اپنے خدام ومحبین کے اس قسم کے معاملات میں ان کی طلب پر ایسا صحیح وصائب مشورہ دیتے تھے کہ ان امور کے کسی اچھے سے اچھے تجربہ کار اور دانشمند سے بھی اس سے زیادہ کی توقع نہیں کی جا سکتی، اسی طرح قومی وسیاسی تحریکات اور ملکی معاملات سے بظاہر بالکل بے تعلق ہونے کے باوجود ان کے بارہ میں ایسی متوازن صحیح اور رسا رائے رکھتے تھے جس سے وہ عمائد اور زعمائے قوم بھی رہنمائی حاصل کریں جنکی عمریں انھیں میدانوں میں گزری ہیں ـــ لیکن خدام ومتوسلین کو بالکل آزادی تھی کہ اس دائرہ میں ان کی جو رائے ہو وہ اس پر قائم رہیں اور عمل کریں۔ اسی لیے اس میدان میں حضرت کے خاص خدام ومتوسلین کے خیالات میں بعض اوقات باہم سخت اختلاف اور تضاد بھی ہو جاتا اور بعض خدام کی رائے اور کبھی کبھی عملی سرگرمیاں بھی خود حضرت کے رجحان کے خلاف ہوتیں لیکن اس کی وجہ سے حضرت کی شفقت اور قلبی تعلق میں ذرہ برابر فرق نہ آتا ـــ یہ عاجز اس بارہ میں جتنا غور کرتا ہے اس کو حضرتؒ کی غیر معمولی کرامت سمجھتا ہے، ہم جیسے عام انسانوں کے لیے یہ بات بالکل ناممکن سی ہے۔

اسی طرح ایک خصوصیت اور جامعیت اللہ تعالیٰ نے حضرت کو یہ عطا فرمائی تھی کہ ایک طرف تو توکل[1] اور تبتل کا وہ اعلیٰ مقام حاصل تھا جس سے ارفع مقام کم از کم اپنی آنکھوں نے نہیں دیکھا اور قرآنی وعدہ کے مطابق اس کے نتیجہ میں "لَا یَحْتَسِبُ" نعمتوں کی موسلا دھار بارش بھی جنگل کی

(۱) "توکل" صرف اللہ پر اعتماد اور بھروسہ ـــ اور تبتل سب سے کٹ کے صرف اللہ سے وابستگی۔

اس خانقاہ پہ دن رات برستی تھی، لیکن اسی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی حکمت بالغہ کے مقرر کیئے ہوئے سلسلۂ اسباب اور انسانی تدبیر و کوشش کے قدرتی نظام کی اہمیت پر بھی بے حد زور دیتے تھے اور زندگی کے کاروبار میں ترک تدبیر اور تعطیل اسباب کے آپ سخت مخالف تھے ۔ ۱۳۶۹ھ (۱۹۵۰ء) میں آپ نے آخری حج فرمایا۔ اس حج کے احوال و واردات کا ذکر کرتے ہوئے بار بار آپ نے یہ واقعہ بیان فرمایا کہ "میں دیکھتا تھا کہ اللہ کے بندے بیت اللہ سے چمٹ چمٹ کے اور اس کا غلاف ہاتھوں میں پکڑ پکڑ کے اور خوب رُو رُو کے ان باتوں کی دعائیں کرتے تھے جن کے لیے وہ اس عالم اسباب میں امکانی کوششیں بھی نہیں کرتے، ان کا یہ حال دیکھ کر میرے دل سے فوارہ کی طرح یہ بات نکلتی تھی کہ تمہاری ان دعاؤں سے بلا پٹرول اور ڈرائیور کے ایک موٹر تو چل ہی نہیں سکتی ساری دنیا الٹ پلٹ کیسے ہو جائے گی" ــــ اپنے اسی مزاج اور اصول کی بنا پر اپنی ذات کے بارہ میں بھی دوا علاج اور پرہیز کا پورا اہتمام فرماتے اور دوسروں کو بھی اسی طرز عمل کی ہدایت اور تاکید فرماتے۔ لیکن قلب اس یقین سے معمور اور مطمئن رہتا کہ کارساز اور موثر صرف اللہ تعالیٰ کا حکم ہے، مگر اشیاء میں خاصیتیں بھی اللہ تعالیٰ ہی نے رکھی ہیں اور اسی نے تدبیر اور اسباب کے استعمال کا بندوں کو حکم دیا ہے ــــ یہ واقعہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرامؓ اور محققین امت کا توکل ہمیشہ سے یہی رہا ہے، اسباب ہی کو سب کچھ سمجھنا اور ان ہی پر نگاہ رکھنا جیسا کہ آج ہمارا عام حال ہے مقامِ ایمان کے منافی ہے اور ان کی اسبابی حیثیت کا انکار بھی سنگین غلطی ہے، اعتدال کی راہ ہی صراط مستقیم ہے۔



اللہ کے مقبول بندوں کے الوان مختلف ہوتے ہیں ع: ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است، کسی پر حزن و شکستگی کا غلبہ ہوتا ہے کسی پر احساس نعمت اور انبساط کا، کسی پر جلال کے آثار زیادہ ہوتے ہیں کسی پر جمال کے، کسی پر کسی حال کا غلبہ ہوتا ہے کسی پر کسی دوسری کیفیت کا، مرشدنا حضرت رائے پوری قدس سرہٗ پر ــــ جہاں تک اس بے بصر اور بے بصیرت کا اندازہ ہے ــــ "فنائیت" اور "انا کی نفی" کا غلبہ تھا، انہی آنکھوں نے اس باب میں جو حال حضرت کا دیکھا اس سے آگے کا درجہ اور مقام کے تصور سے بھی کم از کم اس ناچیز کا ذہن تو عاجز ہے۔ بارہا اس کا اظہار فرمایا کہ ہر آنے والے کو میں اس خیال سے بیعت کر لیتا ہوں کہ شاید یہی اللہ کا بندہ میری مغفرت کا ذریعہ بن جائے ــــ بہٹ ہاؤس (سہارنپور) کے آخری قیام کے زمانہ میں میرے ایک عزیز مولوی تحسین احمد سنبھلی جو حضرتؒ سے بیعت تھے سنبھل سے حاضر خدمت ہوئے اور انھوں نے اپنے والد ماجد (ایک رشتہ کے میرے بڑے بھائی منشی بشیر احمد صاحب) کا یہ پیغام مجھے پہنچایا کہ بینائی سے محرومی کے باعث میں خود سفر کر کے حضرت کی خدمت میں حاضری سے معذور ہوں، تم حضرت کی خدمت میں میری معذوری کا حال عرض کر کے درخواست کرو کہ میری بیعت غائبانہ قبول فرما کر مجھے بھی حضرت اپنے خدام میں شامل فرمالیں! ــــ میں نے ایک مناسب وقت پا کر حضرت کی خدمت میں ان کا یہ حال عرض کیا کہ "وہ محکمۂ تعلیم میں ملازم ایک مڈل اسکول کے ہیڈ ماسٹر تھے، اللہ کی توفیق سے اس زمانہ میں بھی بہت دیندار اور خوش اوقات تھے، ایک رات اچانک بغیر کسی خاص تکلیف کے ان کی بینائی چلی گئی اور صبح معلوم ہوا کہ کالا پانی اتر آیا ہے جو لاعلاج سمجھا

جاتا ہے، جب لکھنؤ سے سنبھل پر اجانا ہوا اور میں عیادت و تعزیت کی نیت سے اُن کے پاس گیا تو دیکھا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے اس فیصلہ پر دل سے راضی ہیں بلکہ ان کو ایک درجہ میں اس کی خوشی ہے کہ اب میرے مالک نے مجھے ایسا کر دیا کہ ہر طرف سے یکسو ہو کے بس اسی میں مشغول رہوں۔" پھر ان کے جو قابلِ رشک دینی حالات اور معمولات میرے علم میں تھے وہ بھی میں نے حضرتؒ سے ذکر کیے اور آخر میں عرض کیا کہ نابینائی کی مجبوری کی وجہ سے چونکہ حاضری سے معذور ہیں اس لیے حضرتؒ سے غائبانہ بیعت کی درخواست کرتے ہیں ____ حضرتؒ پر اُن کا حال سُن کر رقت طاری ہو گئی اور گلوگیر آواز میں فرمایا" ان کا درجہ بہت اونچا ہے، اللہ کے ایسے بندوں کو بیعت کرنے سے شرم آتی ہے، انھیں اس کی ضرورت بھی نہیں، آپ یہی جواب ان کو لکھ دیں" ____ حضرتؒ نے اس وقت یہ بات کچھ اس طرح فرمائی کہ میں اُس کے بعد کچھ عرض نہیں کر سکا اور خاموش ہو گیا ____ چند منٹ کے بعد حضرتؒ نے خود مجھے طلب فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ وہ اللہ کے بہت ہی اچھے بندے ہیں، شاید انہی کا تعلق میری مغفرت کا ذریعہ ہو جائے، آپ انھیں لکھ دیں کہ میں نے ان کا تعلق قبول کر لیا۔

الحمدللہ ہمیں حضرتؒ کے کشف و کرامات کا بھی بار بار تجربہ ہوا، لیکن بخدا ہزاروں کھلی کرامتیں اس نعمت عظمیٰ "فنائیت" اور "انا کی نفی" کے برابر نہیں۔ معلوم ہوتا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرتؒ کے قلب و باطن کو جاہ کے جذبہ سے بالکل ہی پاک کر دیا تھا ____ وہی "جاہ" جس کے متعلق ائمہ معرفت کا ارشاد ہے کہ "آخر ما یخرج من قلوب الصدیقین حب الجاہ" (یعنی طالبین و سالکین ہی نہیں بلکہ صدیقین کے قلوب سے جو



روحانی بیماری سب سے آخر میں نکلتی ہے وہ حُبِ جاہ کا جذبہ ہے۔)

آخر میں یہ سیہ کار اپنے بارے میں صفائی سے یہ عرض کر دینا ضروری سمجھتا ہے کہ ایسے کامل شیخ سے بیعت اور قریباً بیس سالہ وابستگی اور حضرت کی بے انتہا شفقت و عنایت سے جو حاصل کرنا چاہیے تھا اپنے لاابالی پن اور آرام طلبی کی وجہ سے وہ کچھ بھی حاصل نہ کیا جا سکا۔

تہیدستانِ قسمت راچہ سود از رہبرِ کامل
کہ خضر از آبِ حیواں تشنہ می آرد سکندر را

اور اب جب کہ کبرسنی کے اثر سے اللہ تعالیٰ کی عطا فرمائی ہوئی ظاہری باطنی تمام قوتیں تیزی سے رخصت ہو رہی ہیں اس کی بھی امید نہیں کہ زندگی کے باقی دنوں میں اس تقصیر کی تلافی ہو سکے گی اس لیے اب جو کچھ آسرا ہے ارحم الراحمین کے قانون رحمت ہی سے ہے۔ فرمایا گیا ہے " اولٰئِكَ قومٌ لَا يَشْقَى جَلِيْسُهُمْ " شاید کسی نے اسی کا آزاد ترجمہ کیا ہے۔ ع

میخانہ کا محروم بھی محروم نہیں ہے

# حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں

اسی سلسلہ میں چند ہی صفحات پہلے ناظرین کرام پڑھ چکے ہیں کہ اس عاجز نے جب مرشدنا حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری قدس سرہ سے بیعت کی درخواست کی تو حضرت ممدوح نے حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ یا شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ کی طرف رجوع کرنے کا مشورہ دیا، لیکن جب میں نے اس کے بعد بھی اپنی گزارش اور درخواست پر نیاز مندانہ اصرار کیا تو قبول فرمالیا۔[1] اس کے دو چار دن بعد جب میں حضرت سے رخصت ہو کر جانے لگا تو بڑی شفقت کے ساتھ مجھے حضرت نے تاکید فرمائی کہ حضرت دہلوی کے یہاں زیادہ جایا کرو (حضرت رائے پوری قدس سرہ حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کو "حضرت دہلوی" کے ہی لفظ سے یاد فرمایا کرتے تھے) میں نے عرض کیا کہ میں حضرت مولانا محمد الیاس رحؒ کی خدمت میں حاضر ہوتا رہا ہوں اور میرے دل میں الحمدللہ ان کی عظمت ہے لیکن مجھے حضرت مولانا کے ساتھ کوئی خاص مناسبت نہیں ہو سکی۔ میری زبان سے یہ سن کر حضرت رائے پوری نے ارشاد فرمایا کہ "اللہ کا خاص تعلق

---

[1] یہ واقعہ سنہ ۴۲ھ کے اواخر یا سنہ ۴۳ھ کے اوائل کا ہے جبکہ راقم سطور حضرت رائے پوری قدس سرہ کی خانقاہ میں ایک ہفتہ کے قریب مقیم رہا تھا، واقعہ کی تفصیل ناظرین گزشتہ صفحات میں پڑھ چکے ہیں۔ ۱۲



بیک وقت بہت سے بندوں سے بھی ہوتا ہے، لیکن خاص الخاص تعلق بس کسی کسی کے ساتھ ہوتا ہے، فی الحقیقت تو اللہ ہی جانتا ہے کہ کس بندے کے ساتھ اس کا کیسا تعلق ہے، لیکن میرا اپنا خیال ہے کہ اس وقت حضرت دہلوی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا خاص الخاص تعلق ہے۔"

حضرت کی زبان سے یہ کلمات سن کر میں نے ارادہ کر لیا کہ حضرت مولانا الیاس رحؒ کی خدمت میں حاضری کا انشاء اللہ اب زیادہ اہتمام کروں گا۔

میں رائے پور سے رخصت ہو کر سہارنپور آیا، حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت و ملاقات کی نیت سے مدرسہ مظاہر العلوم پہنچا۔ اس وقت حضرت شیخ ابوداؤد شریف کا سبق پڑھا رہے تھے، میں خاموشی سے طلبہ کے ساتھ ایک کنارے بیٹھ گیا اور سبق کی سماعت میں شریک ہو گیا۔۔۔۔ جب سبق ختم ہوا تو ابوداؤد شریف کے طلباء سے مخاطب ہو کر حضرت شیخ نے فرمایا کہ میں حضرت چچا جان کی علالت کا آپ لوگوں سے ذکر کر چکا ہوں، آج کے خط سے معلوم ہوا ہے کہ ضعف بہت بڑھ رہا ہے، آٹھ دن سے غذا بالکل نہیں ہوئی ہے، حضرت چچا جان کی صحت کے لیے آپ سب حضرات دعا کریں (حضرت شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد الیاس رحؒ کو حضرت چچا جان ہی کہا کرتے تھے) حضرت شیخ الحدیث نے یہ کہہ کر ہاتھ اٹھا کر دعا شروع کی، طلبہ نے بھی دعا کی، یہ عاجز بھی دعا میں شریک رہا جب دعا ختم ہوئی تو میں حضرت شیخ کے قریب گیا، سلام و مصافحہ ہوا، میرے دریافت کرنے پر حضرت شیخ نے حضرت مولانا محمد الیاس رحؒ کی علالت کی کچھ مزید تفصیل بتلائی، میں نے حضرت کی عیادت و زیارت کے لیے اسی وقت دہلی جانے کا ارادہ کر لیا، حضرت شیخ الحدیث سے بھی عرض کر دیا، اور اب یاد نہیں رہا کہ اسی دن یا اگلے دن روانہ ہو گیا۔ رات کو عشاء کی نماز کے کافی دیر بعد نظام الدین پہنچا ہوا، مسجد میں دو ایک صاحبان نظر پڑے

جو ابھی سوئے نہیں تھے، غالباً اُن میں کوئی صاحب میرے پہچاننے والے بھی تھے، میں نے اُن حضرات سے عرض کر دیا کہ حضرت مولانا اگر جاگ بھی رہے ہوں تو میری حاضری کی اطلاع اس وقت نہ دی جائے میں انشاءاللہ صبح حضرت سے ملوں گا (میرا مقصد یہ تھا کہ میری وجہ سے حضرت کے آرام اور نیند میں خلل نہ پڑے) ـــــ ان حضرات سے اتنی بات کر کے میں عشاء کی نماز پڑھنے لگا، جب فارغ ہوا تو اُن میں سے ایک صاحب نے مجھ سے کہا کہ حضرت مولانا جاگ رہے ہیں، اور اُن کو تمھاری اطلاع ہو گئی ہے اور فرمایا ہے کہ نماز سے فارغ ہو کر ابھی میرے پاس آجائیں، میں حضرت کے حجرہ میں حاضر ہوا، میں نے بستر ہی پر حضرت سے مصافحہ کرنا چاہا، حضرت نے مصافحہ نہیں فرمایا اٹھ کر بستر سے کھڑے ہو گئے، میرے دونوں ہاتھ جو میں نے مصافحہ کے لیے بڑھائے تھے اپنے دونوں ہاتھوں سے اُن کی کلائی مضبوطی سے پکڑ لی، میں نے اصرار سے عرض کیا کہ حضرت کی طبیعت ناساز ہے، حضرت بستر پر آرام فرمائیں، لیٹ جائیں! حضرت نے فرمایا کچھ بیمار نہیں ہوں، تم ہی لوگوں کا بیمار ڈالا ہوا ہوں، آ کے دین کا کام کرو انشاءاللہ میں اچھا ہو جاؤں گا، میں نے عرض کیا کہ میں حاضر ہوں، حضرت لیٹ جائیں، آرام فرمائیں، حضرت نے فرمایا وعدہ کرو آؤ گے، وقت دو گے جب میں بیٹھوں گا میں نے عرض کیا کہ میں ابھی حاضر ہوں، جیسے حضرت فرمائیں گے انشاءاللہ وہی کروں گا۔

اُس وقت حضرت مولانا اس قدر کمزور تھے کہ ٹانگیں لرز رہی تھیں۔

جب میں نے حضرت کے فرمانے کے مطابق وقت دینے کا وعدہ کر لیا تو حضرت تکیہ کا سہارا لے کر نیچے فرش پر بیٹھے اور ایک صاحبِ درد اور صاحبِ حال کی طرح گفتگو فرماتے رہے، کافی دیر کے بعد غالباً میرے باصرار عرض کرنے پر گفتگو کا سلسلہ ختم



فرمایا اور مجھ سے فرمایا اچھا اب آرام کر لو انشاءاللہ صبح بات کروں گا۔ میں اگر اُس حجرے میں سو گیا جہاں میرے سونے کا انتظام کیا گیا تھا ـــــ صبح کو فجر کی نماز کے بعد بلکہ اشراق کے بعد پھر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ حضرت میں نے ایک ہفتہ کا ارادہ کر لیا ہے۔ حضرت نے فرمایا بہت اچھا، اور دعائیں دیں۔ اُسی کے ساتھ فرمایا کہ اس وقت تو آپ چلے جائیے انشاءاللہ میں اس بیماری سے جلد ہی اچھا ہو جاؤں گا، جب میرا کوئی سفر ہو گا تو اطلاع دلواؤں گا اس وقت آپ آجائیں ـــــ میں صرف ایک دو دن حضرت کی خدمت میں نظام الدین رہ کر اُس وقت کے اپنے مستقر بریلی واپس آگیا۔

ایک دو دن کے اس مختصر قیام میں مختلف صحبتوں میں حضرت کی جو باتیں سنیں اُن سے اندازہ ہوا کہ اللہ نے اپنے دین کا اور اپنے رسول پاک کی اُمت کا وہ درد و فکر حضرت مولانا کو دے دیا ہے جس کا غالباً ہزارواں حصہ بھی ہمیں نصیب نہیں۔

میں دہلی ـــ سے بریلی واپس آگیا، کچھ مدت کے بعد حضرت مولانا کی طرف سے اطلاع ملی کہ فلاں تاریخ کو میوات میں تبلیغی اجتماع ہے، حضرت مولانا بھی انشاءاللہ تشریف لے جائیں گے اگر ممکن ہو تو اس موقع پر آجانا چاہیئے ـــــ میں بریلی سے روانہ ہو کر نظام الدین حاضر ہو گیا، رفیق محترم مولانا سید ابوالحسن علی ندوی بھی لکھنؤ سے پہنچ گئے۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے یہ خاص عنایت فرمائی کہ ہم دونوں کو اپنے ساتھ ہی کار میں بٹھایا، حضرت پورے راستہ ارشادات فرماتے رہے۔ اس سفر میں اندازہ ہوا کہ حضرت مولانا کو اس سے پہلے جو کچھ سمجھا تھا حضرت کا مقام اُس سے بہت زیادہ بلند ہے۔

رفیق محترم مولانا ندوی نے بھی اپنا یہی احساس اور تاثر بتلایا — اسی سفر میں حضرت کے ارشادات اور ملفوظات پہلی دفعہ قلم بند کئے، بعد میں ایک دوسرے سفر میں حضرت کو سُنا کر اس کی تصحیح و توثیق کرانے کا بھی موقع مل گیا اور وہ پہلی دفعہ "الفرقان" میں شائع ہوئے، پھر بعد میں جب حضرت کے ارشادات و ملفوظات اس عاجز نے کتابی شکل میں مرتب کیے تو انکی پہلی قسط غالباً انہیں ملفوظات پر مشتمل ہے، جو میوات کے اس سفر میں قلمبند کیے گئے تھے۔

یہ واقعہ ہے کہ اس سفر میں حضرت کے حال کے مطالعہ اور ارشادات سننے کا جو موقع ملا اس نے ذہن اور طرزِ فکر پر بہت گہرا اثر ڈالا، اور پہلی دفعہ گویا آنکھوں سے دیکھا کہ "دل والوں" اور "دماغ والوں" میں کیا خاص فرق ہوتا ہے۔

اس کے چند مہینے بعد حضرت مولانا نے ایک بڑی "جماعت" کے ساتھ لکھنؤ کا تبلیغی سفر فرمایا۔ راقم سطور کو اس کی بھی اطلاع دی گئی تھی، مقررہ پروگرام کے حساب سے یہ عاجز بھی لکھنؤ پہنچ گیا۔ دار العلوم ندوۃ العلماء میں پوری جماعت کا قیام تھا۔ اس جماعت میں مختلف مقامات و طبقات کے جہاں تک یاد ہے، قریباً اسّی افراد تھے۔ تبلیغی جماعت اور اس کے کام کو دیکھنے کا میرے لیے یہ پہلا موقع تھا۔ میں چاہتا تھا کہ کام کو تفصیل سے دیکھ کر اس کے طریقۂ کار اور اصولوں کو سمجھ لوں — جب میں لکھنؤ پہنچا اور حضرت مولانا سے پہلی ملاقات ہوئی اور میں نے عرض کر دیا کہ اس پورے سفر میں انشاء اللہ ساتھ رہوں گا تو ارشاد فرمایا کہ تم بس میرے ساتھ رہو اور یہ شرط ہے کہ سات دن تک مجھ سے کوئی سوال نہ کرو، بس میری سنتے رہو اور جو کام ہو رہا ہے اُسے دیکھتے رہو،



میں نے ایسا ہی کیا — چار دن گزرنے پر میں نے اندازہ کیا کہ جماعت کے کام کو دیکھ کر اور حضرت مولانا کے ارشادات مسلسل سن کر تبلیغی جماعت کے کام اور طریقہ کو میں نے سمجھ لیا اور میرے ذہن میں جو سوالات اور اشکالات تھے اُن سب کا جواب مجھے مل گیا۔

میں نے حضرت کی خدمت میں عرض کیا کہ حضرت نے جو فرمایا تھا کہ ایک ہفتہ تک کچھ نہ بولو، کچھ نہ پوچھو بس دیکھتے سنتے رہو! مجھے وہ یاد ہے اور میں اُس پر قائم ہوں، لیکن اگر آپ اجازت دیں تو ایک بات عرض کرنا چاہتا ہوں۔ حضرت نے خوشی سے اجازت دی۔ میں نے عرض کیا کہ میں نے یہ سمجھا تھا کہ حضرت نے کوئی بات پوچھنے سے جو منع فرمایا تھا اس کا مقصد یہ تھا کہ میں کام کو سمجھنے سے پہلے اُس کے بارے میں کوئی سوال اور اشکال عرض نہ کروں، تو میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اب کوئی سوال و اشکال باقی نہیں رہا، کام اور اس کے طریقے اور اصولوں کے بارے میں الحمد للہ پورا اطمینان ہو گیا ہے اور انشاء اللہ اب دوسروں کو بھی مطمئن کر سکتا ہوں! — حضرت نے فرمایا بس یہی مقصد تھا، اب وہ پابندی ختم۔

لکھنؤ کے اس سفر میں قریباً ایک ہفتہ حضرت کے حکم سے حضرت کے ساتھ ہی رہنا اور اٹھنا بیٹھنا ہوا تو اندازہ ہوا کہ حضرت کا مقام اس سے بھی بہت بلند ہے جو میوات کے پچھلے سفر میں ہم نے اندازہ کیا تھا۔ سفر کی اس رفاقت سے سب سے بڑا نفع اپنے کو یہ ہوا کہ دین کی خدمت اور دعوت و تبلیغ جیسے کاموں میں اخلاص اور صفتِ ایمان و احتساب کا ایک نمونہ دیکھ لیا اور اپنے اندر کم سے کم اس کی حسرت پیدا ہو گئی۔

---

## مرضِ وفات کا آنکھوں دیکھا حال

حضرت مولاناؒ کا یہ سفر رجب ۱۳۶۲ھ کے اواخر میں ہوا تھا، اُس سے واپسی کے چند ہی مہینوں کے بعد حضرت مولاناؒ کے اُس آخری مرض کا سلسلہ شروع ہو گیا جس کا اختتام ۲۱ رجب ۱۳۶۳ھ کو وصال پر ہی ہوا ـــــ حضرت کے وصال سے قریباً ۳ مہینے پہلے (ربیع الاوّل یا ربیع الثانی ۶۳ھ میں) مراد آباد کے ایک سفر میں جو تبلیغی کام ہی کے سلسلہ میں کیا گیا تھا، بعض ایسے حضرات سے ملاقات ہوئی جو دہلی سے آئے ہوئے تھے اور حضرت مولاناؒ سے عقیدت و محبت اور ان کے تبلیغی کام سے بھی تعلق رکھتے تھے ـــ اُن سے حضرت کی بیماری کی تشویش ناک نوعیت کا اس عاجز کو علم ہوا تو زیارت و عیادت کی نیت سے میں وہیں سے دہلی روانہ ہو گیا ـــــ حُسنِ اتفاق جس دن میں نظام الدین پہنچا اس سے کئی دن پہلے سے مخدومنا حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائے پوری (قدس سرہٗ) اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ بھی مولانا کی زیارت و عیادت ہی کے لیے وہاں تشریف لائے ہوئے تھے، اور اُسی دن ان حضرات کی واپسی کا پروگرام تھا ـــ حضرت رائے پوری قدس سرہٗ نے روانہ ہوتے وقت مجھے الگ مسجد کے ایک کونے



میں بُلایا اور ارشاد فرمایا کہ ـ

”مولوی صاحب! اور کام تو عمر بھر کرو گے اس وقت جتنا بھی ہو سکے یہاں پڑے رہو آج کل یہ بڑے میاں ہزاروں میل روز کی رفتار سے جا رہے ہیں۔“

سچی بات یہ ہے کہ میں حضرت کے اس ارشاد کا مطلب تو پوری طرح سمجھ نہیں سکا کیونکہ اُس روحانی پرواز سے خود واقف نہ تھا جس کی طرف حضرت نے اشارہ فرمایا تھا، تاہم میں نے یہ طے کر لیا تھا کہ جب تک حضرت مولانا کی بیماری کا سلسلہ ہے میں انشاء اللہ یہیں رہوں گا اور دو تین ہفتہ کے بعد رسالہ الفرقان[1] اور اس کی دفتری ضروریات کی دیکھ بھال کے لیے دو چار دن کے واسطے بریلی چلا جایا کروں گا۔ پھر یہی معمول رہا۔

جب میں نظام الدین حاضر ہوا ہوں تو حضرت کا ضعف اس درجہ کو پہنچ چکا تھا کہ خود کھڑے بھی نہیں ہو سکتے تھے، دو سہارے ہی لوگ جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنے اس بندے کی خدمت کی سعادت بخشی تھی اٹھا کر کھڑا کرتے اور نماز کے وقت وہی خدّام امام کی جگہ مصلّے پر لا کر کھڑا کر دیتے لیکن نہیں معلوم کہ مصلے پر کھڑے ہونے اور تکبیر تحریمہ کہہ کے نماز شروع کرنے کے بعد کہاں سے قوت آ جاتی کہ پوری نماز اچھے خاصے تندرستوں کی طرح کھڑے ہو کر اور ہمیشہ کی عادت کی طرح رکوع و سجود کے ساتھ پڑھاتے کسی سہارے کی بالکل ضرورت نہ ہوتی ـــ لیکن سلام پھیرنے کے بعد فوراً ہی حالت میں ایسا فرق پڑ جاتا کہ سیدھے بیٹھ بھی نہ سکتے اور وہی خدّام دیوار سے کمر لگا کر بٹھا دیتے۔

---

[1] الفرقان اس زمانہ میں بریلی سے نکلتا تھا اور اس کی وجہ سے میرا مستقر اس وقت بریلی ہی تھا۔

پھر اُسی حالت میں فجر کی نماز کے بعد روزانہ تقریر بھی فرماتے، اور اس تقریر کے دوران پھر قوت سی آجاتی ــــــ یہ واقعہ ہے کہ اگر حضرت کا یہ حال بچشم خود نہ دیکھا ہوتا تو کسی کے بتلانے سے صحیح طور پر سمجھ نہ سکتا اور سمجھ لیتا تو یقین نہ آتا کہ ایسا کمزور اور بے جان آدمی اس طرح نماز پڑھ سکتا اور پڑھا سکتا ہے اور اس طرح دل کے پورے جذبے کے ساتھ تقریر کر سکتا ہے۔

کچھ دنوں کے بعد جب ضعف اور زیادہ بڑھ گیا تو خود امامت نہ فرماتے لیکن جب جماعت کھڑی ہوتی اور اقامت کہی جاتی تو خدام آپ کو صفِ اوّل میں کھڑا کر دیتے اور آپ امام کی اقتدا میں پوری نماز کھڑے ہو کر ہی ادا کرتے ــــــ پھر جب کچھ دنوں کے بعد ضعف اور زیادہ ہو گیا تو آپ کو صف اول میں بٹھا دیا جاتا اور بیٹھ کر نماز ادا کرتے۔

آخری دنوں میں جب بیٹھنے کے قابل بھی نہ رہے تو آپ کے پلنگ کو پہلی صف کے ساتھ لگا دیا جاتا اور آپ لیٹے لیٹے جماعت کے ساتھ نماز ادا کرتے، آخری دن تک یہی معمول رہا۔

اس آخری حالت میں بھی دین کی فکر اور مسلمانوں کی دین سے دوری کے درد کا غلبہ اتنا زیادہ تھا کہ جس نے نہیں دیکھا وہ سُن کر یا تحریر میں پڑھ کر سمجھ نہیں سکتا ــــــ حالت یہ ہو گئی تھی کہ کمزوری کی وجہ سے اتنی آواز بھی نہیں نکل سکتی تھی کہ قریب کا آدمی سُن سکے، بعض خاص خادموں کو اشارہ فرماتے کہ اپنا کان میرے لبوں سے لگا دو، جب وہ کان لگا دیتے تو آپ ان سے فرماتے کہ میری طرف سے یہ بات حاضرین سے کہہ دو وہ منہ پر کان رکھ کے بھی بمشکل ہی آپ کی بات سمجھ سکتے اور پھر لوگوں کو آپ کا پیام پہنچاتے۔

آپ کے وطن کاندھلہ سے آپ کے بعض اعزہ عیادت اور مزاج پرسی



کے لیے آئے، ان سے آپ نے دریافت کیا کہ آپ لوگ کیوں آئے ہیں؟ انھوں نے کہا کہ آپ کی خیریت اور خبر لینے آئے ہیں ــــــ آپ نے فرمایا کہ جو مرنے اور مٹنے ہی کے لیے ہے اس کی خبر اور خیریت لینے کے لیے اتنی دور سے آئے ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لایا ہوا دینِ عزیز مٹ رہا ہے اس کی خبر لینے کی کوئی فکر نہیں۔

کسی حکیم یا ڈاکٹر کو علاج کے لیے بلانے کی اجازت تب ہی دیتے جبکہ یہ اطمینان ہوتا کہ ان سے دین کی بات کہی جا سکے گی اور ان کو دعوت دی جا سکے گی۔

بیماری کے آخری مرحلہ میں (جہاں تک یاد ہے وصال سے قریباً دو ہفتے پہلے) حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحبؒ ڈاکٹر شوکت اللہ صاحب انصاری کو لے کر آئے (جو اُس وقت دلّی کے ممتاز ڈاکٹروں میں تھے) ان کے ساتھ ایسے ہی ایک دوسرے بڑے ڈاکٹر اور بھی تھے ــــــ حضرت کو اطلاع دی گئی، فرمایا کہ جب وہ مجھے دیکھنے کے لیے میرے پاس آئیں تو ان کے بیٹھنے کا انتظام ایسا کرو کہ وہ آکر فوراً ہی مجھے دیکھنے نہ لگیں، میں پہلے اُن سے اپنی بات کہوں گا، اس کے بعد وہ مجھے دیکھیں ــــــ چنانچہ ایسا ہی انتظام کیا گیا ــــــ حضرت مفتی صاحب اور دونوں ڈاکٹر صاحبان اندر حجرہ میں جہاں حضرت کا پلنگ تھا، تشریف لائے اور پلنگ سے ذرا فاصلہ پر ان حضرات کے لیے جو قالین بچھوایا گیا تھا، اُس پر بیٹھ گئے۔

حضرت نے انتہائی کمزور آواز میں ڈاکٹر صاحبان کو مخاطب کر کے فرمایا۔

"ڈاکٹر صاحب آپ کے پاس ایک فن ہے جس سے مخلوق استفادہ کرتی ہے اور میں نے اس فن میں آپ کی تعریف سنی ہے، لیکن

یہ وہ فن ہے جس کو ماند کرنے کے لیے حضرت عیسٰی علیہ السلام کو چند ظاہری معجزے (مادر زاد اندھوں اور کوڑھیوں کو اچھا کر دینا اور مُردوں کو زندہ کر دینا) دے کر بھیجا گیا تھا، اور یہ تو آپ جان سکتے ہیں کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام کو جو روحانی علوم دیئے گئے تھے وہ اِن ظاہری معجزوں سے بدرجہا اعلیٰ اور افضل تھے ــــ تو مجھے آپ سے یہ کہنا ہے کہ ہمارے حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ جو روحانی علوم اور دینی احکام بھیجے گئے ہیں وہ وہ ہیں جنھوں نے حضرت عیسٰی علیہ السلام کے روحانی علوم اور ان کی لائی ہوئی شریعت کو غیر چلن دار کر دیا، تو ذرا سوچیے کہ حضورؐ کی لائی ہوئی اِن روحانی چیزوں کی طرف توجہ نہ کرنا کتنی بڑی چیز کی ناقدری ہے ــــ لوگوں سے ہم بس یہی کہتے ہیں کہ وہ اس نعمت سے فائدہ اٹھائیں ورنہ بڑے گھاٹے میں رہیں گے۔"

حضرت نے جب اپنی یہ بات پوری فرمالی تو ڈاکٹر صاحبان کو طبی معائنہ کا موقع دیا۔ اُن حضرات نے اپنے طریقے پر خوب اچھی طرح دیکھا بھالا ــــ حجرہ سے باہر آکر اِن دونوں حضرات نے آپس میں انگریزی زبان میں کچھ گفتگو کی۔ اس کے بعد ڈاکٹر شوکت اللہ انصاری صاحب نے حضرت مفتی صاحب سے کہا کہ ہم دونوں اس پر گفتگو کر رہے تھے کہ ہمارے فنّی اور طبّی حساب سے تو اس شخص میں کچھ بھی نہیں رہا ہے پھر یہ شخص بولتا کہاں سے ہے۔ ہم اس کے سوا کچھ نہیں سمجھ سکے کہ یہ بات ہمارے فن سے بالاتر ہے، کوئی روحانی طاقت ہے جس سے یہ شخص زندہ ہے اور بول رہا ہے۔



واقعہ یہ ہے کہ حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کی اس آخری بیماری میں حضرت کی خدمت میں قیام کی جو توفیق ملی یہ اس گنہگار بندہ پر اُس کے رب کریم کی خاص الخاص نعمت تھی۔ دین کی بہت سی حقیقتیں جو کتابوں کی عبارتوں سے پوری طرح سمجھ میں نہیں آسکتی تھیں حضرت کا حال دیکھ کے الحمد للہ کچھ سمجھ میں آگئیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خواص امّت کے احوال کا سمجھنا کچھ آسان ہوگیا۔

میرے ایک دوست اور دورۂ حدیث کے ہم سبق عالمِ دین، جو کتبِ تصوّف کے مطالعہ کا بھی ذوق رکھتے تھے، انھوں نے سنایا کہ ایک دفعہ میں نے تصوّف کی ایک کتاب کا نام لے کر حکیم الامت حضرت تھانویؒ کی خدمت میں عرض کیا کہ حضرت نے وہ کتاب تو ملاحظہ فرمائی ہوگی؟

حضرت نے ارشاد فرمایا: ــــ

"مولانا! میں نے کُتب زیادہ نہیں دیکھیں، ہاں ایک قُطُب دیکھا ہے۔"

اس سے حضرت کا اشارہ اپنے مرشد حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی قدس سرہٗ کی طرف تھا۔ سبحان اللہ! کس قدر بلیغ اور کیسا حقیقت افروز ارشاد ہے۔

# حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے ایک خاص رفیق اور نیازمند

# حاجی عبدالرحمٰن صاحب نومسلم

## اسلام کا ایک معجزہ

حاجی صاحب نے اپنے اسلام لانے کا عجیب وغریب واقعہ بڑی تفصیل کے ساتھ اس عاجز کو خود سنایا تھا۔ میرا خیال ہے کہ مجھے وہ واقعہ جوں کا توں یاد ہے اور میں قریباً تیس سال کے بعد اس وقت اُس کو حافظہ ہی سے لکھ رہا ہوں۔

حاجی صاحب میوات کے ایک بڑے اور مشہور گاؤں اُٹاوڑ کے ایک دولت مند بنئے کے بیٹے تھے، ان کا نام سکندر رام تھا۔ انھوں نے بتایا کہ "میری عمر ۱۱-۱۲ سال کی تھی، میں گاؤں کے اسکول میں پڑھتا تھا اور پڑھائی میں بہت تیز تھا۔ میرے ساتھ مسلمان لڑکے بھی پڑھتے تھے، میں نے گاؤں کے مسلمانوں سے اور ساتھی لڑکوں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر اور آپ کا نام پاک سنا تھا، اس سے میرے دل میں حضورؐ کے ساتھ ایک محبت سی پیدا ہو گئی تھی۔ میرے باپ کی دکان تھی جو گاؤں میں خوب چلتی تھی۔ ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ میں اپنی دکان پہ ہوں، باپ نہیں ہیں میں ہی ان کی جگہ بیٹھا سودا بیچ رہا ہوں، گاؤں کی کچھ عورتیں جن میں میری رشتہ دار



بھی ہیں سودا لینے کے لیے دکان پر کھڑی ہیں اور میں سودا دے رہا ہوں، اتنے میں معلوم ہوا کہ مسلمانوں کے پیغمبر صاحب کی سواری آرہی ہے، میں ان کے درشن کے لیے دکان چھوڑ کر جانے لگا، اُن عورتوں نے مجھے نہیں جانے دیا اور کہا کہ سکندرا! پہلے ہمیں سودا دے دے پھر کہیں جا، میں نے جلدی جلدی ان کو نپٹانا چاہا، ابھی نپٹا نہیں سکا تھا کہ معلوم ہوا کہ حضرت کی سواری آگئی اور بہت مجمع ہے۔ میرے ہاتھ میں سودا تولنے کی جو ترازو تھی میں نے اس کو زمین پر پٹک دیا اور حضور کو دیکھنے کے لیے دکان چھوڑ کر بھاگ پڑا، مگر جب میں پہنچا تو آپ کی سواری آگے بڑھ چکی تھی، اور میں چہرۂ مبارک نہیں دیکھ سکا، پیچھے کی جانب سے بس گردن دیکھ پایا اُسی سے دل میں ایک عجیب عشق کی سی کیفیت پیدا ہو گئی ـــــ آنکھ کھلی تو دل میں وہی کیفیت تھی، میں نے گھر میں کسی سے ذکر نہیں کیا اور دل میں طے کر لیا کہ میں مسلمان ہو جاؤں گا۔ صبح کو اسکول گیا لیکن لکھنے پڑھنے میں بالکل جی نہیں لگا۔ رات جو خواب دیکھا تھا بیٹھے بیٹھے بس اسی کو سوچتا تھا، جو پنڈت جی پڑھاتے تھے انھوں نے دیکھا تو کہا، سکندرا! آج کیا بات ہے کیوں گم سم بیٹھا ہے، پڑھتا کیوں نہیں؟ میں نے انھیں بتایا کہ آج میں نے ایسا سپنا (خواب) دیکھا ہے، انھوں نے مجھے ڈانٹا اور کہا کہ جا اپنی جگہ بیٹھ اپنا کام کر، میں اپنی جگہ آکر بیٹھ گیا۔ پنڈت جی نے سلیٹ ہاتھ میں لے کر نجومیوں کے طریقہ پر کچھ حساب لگایا، تھوڑی دیر کے بعد مجھے اپنے پاس بلایا اور پوچھا سکندرا ذرا پھر بتا تو نے رات کیا سپنا دیکھا ہے؟ میں نے جو کچھ دیکھا تھا وہ انہیں پھر بتایا، انھوں نے پھر مجھے ڈانٹا اور کہا جا اپنی جگہ بیٹھ اپنا کام کر! میں آکے بیٹھ گیا، پنڈت جی نے پھر سلیٹ پر اپنا کچھ حساب لگایا اور کچھ دیر

کے بعد مجھے پھر بلایا اور رات کے خواب کو پھر پوچھا اور جب میں نے بتایا تو پھر مجھے خوب ڈانٹا۔ کئی دفعہ ایسا ہی ہوا، جب اسکول کی چھٹی کا وقت آیا تو پنڈت جی میرے ساتھ ہمارے گھر آئے اور میرے باپ کو الگ بلا کے کہا کہ ایسا لگتا ہے کہ تیرا بیٹا مکندا مسلمان ہو گا۔ مجھے اس وقت کچھ معلوم نہیں ہوا کہ پنڈت جی نے میرے باپ سے کیا کہا لیکن بعد میں مجھے معلوم ہو گیا، باپ نے میری ماں کو بھی بتا دیا، وہ دونوں بہت فکرمند اور پریشان ہو گئے، میرا اسکول جانا بھی بند کر دیا گیا، مگر میں نے دل میں طے کر لیا کہ جو کچھ بھی ہو مجھے مسلمان ہونا ہے۔ اب میں دل ہی دل میں سوچنے لگا کہ مجھے کیا کرنا چاہیے اور کہاں چلا جانا چاہیے ـــــ میں اسی ٹوہ اور فکر میں رہتا تھا ـــــ میں نے کچھ مسلمانوں سے ذکر سنا تھا کہ دہلی کے پاس ایک بستی ہے "نظام الدینؒ" وہاں ایک بنگلہ والی مسجد ہے، اس میں ایک میاں صاحب رہتے ہیں، بڑے نیک اور اللہ والے آدمی ہیں، جو کوئی ان کے پاس جائے وہ اس کو اپنے پاس رکھ کر پڑھاتے بھی ہیں اور کھلاتے پلاتے بھی ہیں۔ میں نے انہی کے پاس جانے کا ارادہ کر لیا۔ چپکے چپکے راستہ کی معلومات حاصل کرتا رہا، پھر ایک دن موقع پا کر گھر سے ایک رقم لے کر نکل گیا اور کسی طرح نظام الدین کی اس مسجد میں پہنچ گیا، گھر اور گاؤں والوں کو بالکل خبر نہ ہوئی کہ میں کہاں گیا بعد میں معلوم ہوا کہ ماں باپ بہت دنوں تک روتے رہے۔

یہ بزرگ، حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے سب سے بڑے بھائی حضرت مولانا محمد صاحبؒ تھے، انھوں نے بڑی شفقت سے رکھا، پڑھایا اور وہی میرے باپ اور میری ماں بن گئے اور میں بھی انہی کا ہو گیا، ان کی وفات کے بعد یہ حضرت جی (حضرت مولانا محمد الیاسؒ) یہاں آ گئے اس وقت سے انہی کے ساتھ



ہوں ـــــ میں جو رقم گھر سے ساتھ لایا تھا میں نے بہت دنوں تک حضرت مولانا محمد صاحبؒ سے بھی اس کا ذکر نہیں کیا پھر ایک دن بتا دیا ـــــ میں بنئے کا بیٹا تھا، جب کوئی نفع کا کام سامنے آیا میں نے وہ رقم اس میں لگا دی، اللہ نے بہت برکت دی، جس کام میں لگائی بہت نفع ہوا۔ اللہ کی توفیق سے اُس کی راہ میں خرچ بھی کرتا رہا۔"

---

حاجی صاحب غیر مسلموں میں (غالباً زیادہ تر میوات ہی کے علاقہ میں) ذاتی اور انفرادی طور پر کام کرتے تھے، اللہ تعالیٰ نے اُن کی دعوت اور انکی ذات میں بھی بڑی تاثیر اور کشش رکھی تھی۔ راقم سطور کو انھوں نے خود بتلایا تھا کہ اب تک ان کے ذریعہ قریباً ۱۴ سو (۱۴۰۰) آدمی اللہ تعالیٰ کی توفیق سے اسلام قبول کر چکے ہیں ـــــ کسی نے یہ بھی بتلایا تھا کہ میوات ہی میں کسی مقام پر انھوں نے ایک خاص طرح کا مدرسہ بھی قائم کر رکھا تھا جس کے مصارف کے وہ خود ہی ذمے دار تھے، جو لوگ اسلام قبول کرتے اُن کی ضروری تعلیم و تربیت کا بھی اس مدرسہ میں کچھ انتظام تھا۔

وہ وعظ بھی فرماتے تھے، ان کا وعظ خاص کر میواتیوں کے لیے بڑا دلچسپ ہوتا تھا۔ بدعات اور مشرکانہ رسوم کی اصلاح ان کے وعظ کا خاص موضوع ہوتا تھا، میوات ہی کے ایک جلسہ میں راقم سطور نے بھی ایک دفعہ اُن کا وعظ سنا تھا۔

اُن کے اوقات کا زیادہ حصّہ تنہائی اور ذکر و عبادت میں گزرتا تھا، اُن کے کسی خاص محرم راز اور واقفِ حال نے مجھے بتلایا تھا کہ حاجی صاحب کو سترہ۱۷ پارے قرآن پاک کے حفظ ہیں اور روزانہ نوافل میں ان کے پڑھنے

کا معمول ہے۔ ذکر و عبادت کا نور آنکھوں میں اور چہرہ پر صاف محسوس ہوتا تھا۔

اُن کے جاننے والوں اور ان سے تعلق رکھنے والوں کے نزدیک انکی سب سے بڑی خصوصیت یہ تھی کہ وہ مستجاب الدعوات تھے۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ بھی اہم امور میں اُن سے خاص طور سے دعا کرایا کرتے تھے ـــــ ان کے حلقۂ تعارف میں ان کی قبولیت دعا کے غیر معمولی قسم کے بہت سے واقعات مشہور تھے۔ ایک واقعہ کسی سلسلۂ کلام میں انھوں نے راقم سطور کو خود سنایا۔ فرمایا کہ۔

"فلاں گاؤں کے لوگ بڑے جاہل اور بدعات و خرافات میں مبتلا تھے اور دین کی بات اور نصیحت سننے کو بھی تیار نہ ہوتے تھے، میں بار بار اُس گاؤں گیا لیکن اُن پر کوئی اثر نہیں ہوا، اس گاؤں میں کنوئیں کا پانی بہت کھاری تھا، پینے کا پانی دور سے لانا پڑتا تھا ـــــ ایک دفعہ میں اس گاؤں میں گیا، وہاں کے لوگوں نے کہا کہ دیکھ حاجی! ہمارے کنوئیں کا پانی کڑوا ہے ہم چاہتے ہیں کہ دوسرا کنواں دوسری جگہ کھودیں، تو دعا کر کہ پانی میٹھا نکل آئے تو ہم سب تیری بات مان لیں گے ـــــ میں نے اپنے اللہ کے بھروسے پر اُن سے کہا کہ تم جگہ تجویز کرو اور بتاؤ کہ کہاں کنواں کھودنا چاہتے ہو؟ انھوں نے آپس میں مشورہ کر کے گاؤں سے باہر جگہ طے کی، میں نے ان سے کہا کہ اب جاؤ کل صبح کھودنا شروع کیجیو۔ رات کو میں نے اسی جگہ مصلّی ڈالا اور نماز پڑھی اور اللہ سے دعا کی ـــــ صبح کو میں نے ان سے عہد لیا کہ اگر اللہ ان کو کنوئیں سے میٹھا پانی دے گا تو وہ نماز پڑھا کریں گے۔ اور کھدائی شروع ہوئی، سب سے پہلے پھاوڑا ہاتھ میں لے کر کھدائی میں نے شروع کی، پھر سارا گاؤں جٹ گیا۔ جب کھدائی پانی کے قریب تک پہنچ گئی



تو میں نے ان سے کہا کہ اب تم سب اوپر نکل آؤ، وہ سب آگئے اور میں نیچے اتر گیا میں نے دو رکعت نماز پڑھی اور اللہ سے دعا کی اور عرض کیا کہ کھاری پانی بھی تیرے ہی حکم سے نکلے ہے اور میٹھا بھی تو ہی نکالے ہے، اور تجھے پوری قدرت ہے کہ جہاں سے چاہے کھاری یا میٹھا نکالے۔ اے میرے اللہ اس وقت تو اس جگہ سے میٹھا ہی پانی نکال دے۔ یہ دعا کر کے اللہ کے کرم سے پوری امید رکھتے ہوئے میں نے زمین پر پھاوڑا مارا فوراً ہی پانی نکلا میں نے دونوں ہاتھوں میں لے کر پیا، الحمدللہ میٹھا نکلا پھر میں نے شکر کے نفل پڑھے اور گاؤں والوں سے کہا لو اللہ تعالیٰ نے میٹھا پانی نکال دیا اب کھودلو، سب نے پانی پی کے دیکھا پھر وہاں کے لوگ دین کی بات سننے اور ماننے لگے"۔

حاجی عبدالرحمٰن کی قبولیت دعا کا ایک واقعہ اور قابل ذکر ہے جس کا تعلق خود اس عاجز راقم سطور کی ذات سے ہے ـــــ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی وفات اب سے قریباً ۳۲ سال پہلے رجب ۱۳۶۳ھ میں ہوئی، وفات کے اگلے ہی دن میوات کے کسی گاؤں میں تبلیغی اجتماع تھا جو پہلے سے طے شدہ تھا، تبلیغی کام سے تعلق رکھنے والے جو اکابر یا اصاغر حضرت کی وفات کی وجہ سے نظام الدین میں جمع تھے قریب قریب وہ سب ہی اس اجتماع میں شرکت کے لیے میوات گئے۔ یاد پڑتا ہے کہ کئی لاریاں بھر کے گئی تھیں۔ ان جانے والوں میں راقم سطور بھی تھا، جب وہاں سے واپسی ہونے لگی تو حاجی عبدالرحمٰن صاحب نے اصرار کر کے مجھے اپنے ساتھ ایک بیل گاڑی میں بٹھا لیا، یہ بیل گاڑی کسی میواتی کی تھی جو حاجی صاحب کا معتقد تھا۔ گاڑی والے میواتی کے علاوہ اُس پر صرف حاجی صاحب تھے اور یہ راقم سطور۔ جب گاڑی چل پڑی تو حاجی

صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ مجھے تم سے ایک بات تنہائی میں پوچھنی تھی، اس لیے میں نے تمھیں زبردستی بیل گاڑی میں بٹھایا ہے اور تکلیف دی ہے، تنہائی کا ایسا اطمینان کا موقع ملنا بہت مشکل تھا ــــــ اس کے بعد حاجی صاحب نے فرمایا۔

"کوئی دو ڈھائی برس پہلے کی بات ہے، گرمی کا موسم تھا، ٹھیک دوپہر کا وقت تھا میں کھانے وغیرہ سے فارغ ہو کے اپنی عادت کے مطابق حجرے کے کواڑ بند کر کے سونے کے ارادے سے لیٹ گیا تھا کہ حضرت جی (حضرت مولانا محمد الیاسؒ) نے دروازہ پہ آ کر دستک دی اور آہستہ سے فرمایا کہ "حاجی عبدالرحمن اگر تم جگ رہے ہو تو دروازہ کھول دو، مجھے تم سے ایک ضروری بات کرنی ہے۔" میں اگرچہ جگ رہا تھا ابھی سویا نہیں تھا، لیکن میں نے دروازہ نہیں کھولا اور کچھ بولا بھی نہیں، تا کہ وہ واپس جا کر اُس وقت آرام کرلیں، بات تو پھر بھی ہو جائے گی ــــــ میں نے سوچا اگر میں دروازہ کھول دوں گا تو یہ دیر تک باتیں کریں گے اور پھر ان کے آرام کا وقت نہیں رہے گا، تو میں نے اُن کے آرام کے خیال سے نہ دروازہ کھولا نہ کوئی جواب دیا ــــــ حضرت جی نے تھوڑا انتظار فرما کے پھر وہی کہا کہ "حاجی عبدالرحمن اگر تم جگ رہے ہو تو دروازہ کھول دو، مجھے تم سے بہت ضروری بات کرنی ہے" ــــــ میں نے اس کے بعد بھی دروازہ نہیں کھولا اور کوئی جواب نہیں دیا تا کہ وہ واپس چلے جائیں اور اپنے حجرہ میں آرام کرلیں ــــــ لیکن وہ اس کے بعد بھی واپس نہیں گئے اور تھوڑی دیر کے بعد پھر وہی فرمایا ــــــ میں نے مجبور ہو کر دروازہ کھول دیا اور اُن سے کہا کہ میں جگ تو رہا تھا لیکن میں اس لیے نہیں بولتا تھا کہ آپ اس وقت باتیں شروع کریں گے تو آرام نہیں کرسکیں گے، بات تو آرام کرنے



کے اور ظہر کے بعد بھی ہو سکتی تھی۔ حضرت نے فرمایا کہ میرے دل میں یہ تقاضا تھا کہ تمھیں اٹھا کے ابھی بات کروں ــــــ اس کے بعد حضرت جی نے تمھارا (راقم سطور محمد منظور نعمانی) کا نام لے کر فرمایا کہ اُن کو جانتے ہو؟ میں نے کہا مجھے تو یاد نہیں، فرمایا وہ جن کا بریلی سے رسالہ نکلتا ہے اور وہ بدعات کا اور اہل بدعات کا رد کرتے ہیں ــــــ میں نے کہا ہاں ان کو تو جانتا ہوں۔ فرمایا وہ ایک غلط جگہ چلے گئے ہیں، اسی وقت ان کے لیے دعا کرنی ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو وہاں سے نکال لے ــــــ پھر حضرت مجھے ساتھ لے کر اپنے حجرے میں تشریف لے گئے۔ مجھے ساتھ کھڑا کر کے پہلے دو رکعت نماز پڑھی، پھر مجھ سے فرمایا کہ اُن کے لیے اللہ سے دعا کرو اور اللہ سے مانگو، خود بھی دعا فرمائی۔"

یہ پورا واقعہ بیان کر کے حاجی صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ مجھے کچھ معلوم نہیں کہ تمھارا کیا قصہ تھا اور تم کہاں گئے تھے، میں نے حضرت جی سے پوچھا بھی نہیں ــــــ اگر تم بتا سکو اور بتانا مناسب سمجھو تو بتلاؤ کہ تم کہاں گئے تھے جس کی حضرت جی کو اتنی فکر تھی؟

میں نے اُن کی بتلائی ہوئی مدت اور موسم کا حساب لگایا تو اندازہ ہوا کہ غالباً یہ وہ زمانہ تھا جب میں "جماعت اسلامی" کے ایک اساسی رکن کی حیثیت سے اُس کے اُس وقت کے مرکز اور مستقر (دارالاسلام جمال پور ضلع سرگودھا) میں جا کر مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ وغیرہ چند رفقاء جماعت کے ساتھ مقیم ہو گیا تھا۔

وہاں پہنچ کر چند ہی روز کے بعد میرے قلب کی جو ایک خاص کیفیت ہو گئی تھی اور جس شدید اندرونی کشمکش میں میں مبتلا ہو گیا تھا (جس کے

نتیجہ میں بالآخر چند ہی مہینے کے بعد میں جماعت سے مستعفی بھی ہو گیا) جس کے کچھ ظاہری اسباب و وجوہ بھی تھے[1] ـــــ لیکن حاجی عبدالرحمن صاحب سے مذکورۂ بالا واقعہ سن کر دل میں یہ یقین سا پیدا ہو گیا کہ میری اُس قلبی کیفیت اور اندرونی کشمکش میں اصل عامل اِن دونوں بزرگوں کی یہ دعا تھی ـــــ والعلم عنداللہ تعالیٰ۔

یہاں یہ بات خاص طور سے قابلِ ذکر ہے کہ جس زمانہ کا یہ واقعہ حاجی عبدالرحمن صاحب نے بیان فرمایا اُس وقت تک حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے میرا کوئی خاص تعلق نہیں تھا اور ان کے تبلیغی کام سے تو بالکل ہی تعلق نہیں تھا بلکہ میں اس کی صحیح نوعیت کو جانتا بھی نہیں تھا، اُن کے ساتھ اور ان کے تبلیغی کام کے ساتھ مجھے کسی درجہ کا جو تعلق نصیب ہوا وہ بعد کا واقعہ ہے۔

حاجی صاحب کے سلسلہ میں ایک یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ بعد میں انھوں نے اپنے گاؤں اور اپنے خاندان والوں سے رابطہ قائم کر لیا تھا، برابر آنا جانا رہتا تھا اور وہ ہمیشہ کوشش کرتے رہے کہ اُن کے خاندان والے اسلام قبول کر لیں، راقم سطور کو معلوم نہیں کہ اُن میں سے کسی کو قبول اسلام کی توفیق ہوئی یا نہیں لیکن یہ خود اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ اُن کے اہل خاندان غیر مسلم، ان کا بڑا احترام اور اکرام کرتے تھے ـــــ غالباً اسی سفر میں جو حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی وفات کے اگلے ہی دن میوات کے کسی گاؤں میں ہونے

---

[1] اس قصہ کی پوری تفصیل اور جماعت اسلامی سے میری علیحدگی کے اسباب و عوامل سے واقفیت کیلئے راقم سطور کی کتاب "مولانا مودودی کے ساتھ میری رفاقت کی سرگزشت اور اب میرا موقف" ملاحظہ فرمائی جائے۔



والے تبلیغی اجتماع کی شرکت کے سلسلہ میں ہوا تھا، جس میں حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری قدس سرہٗ اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ جیسے اکابر بھی شریک ہوئے تھے (غالباً اسی سفر میں) حاجی عبدالرحمن صاحب کے گاؤں اناوڑ بھی جانا ہوا تھا تو حاجی صاحب کے خاندان کے لوگ (جن کے بارہ میں معلوم ہوا تھا کہ وہ گاؤں کے بڑے دولت مند بنیے ہیں) ہدیہ اور نذرانہ کے طور پر خود اپنے سروں پر مٹھائیوں کے تھال لے کر حاجی صاحب اور دوسرے اکابر کی خدمت میں اُن کی قیام گاہ پر آئے تھے۔ اُس وقت خود آنکھوں سے دیکھا کہ وہ حاجی صاحب سے ویسی ہی عقیدت رکھتے ہیں جیسی روحانی بزرگوں سے ہوتی ہے ـــــ حاجی صاحب نے اپنے ان خاندان والوں کے سامنے ہی حضرت رائے پوریؒ سے مخاطب ہو کر بڑی بے تکلفی سے فرمایا کہ حضرت میں اِن سے برابر کہتا ہوں کہ تم لوگ ایمان لے آؤ، ناتو سب دوزخ میں جلو گے، مگر ابھی تک ان کی سمجھ میں نہیں آیا ـــــ حاجی صاحب کے اس انداز پر بھی اُن لوگوں نے اپنی کسی ناگواری کا اظہار نہیں کیا بلکہ ان کے احترام اور اظہارِ عقیدت کے رویّہ میں بھی کوئی فرق محسوس نہیں ہوا۔

یہ بھی معلوم ہوا تھا کہ حاجی صاحب کا دستور اور معمول ہے کہ جب اپنے خاندان والوں اور رشتہ داروں کے ہاں جاتے ہیں تو اُن کے بچے اور بچّیوں کو خوب پیسے بانٹتے ہیں ـــــ اللہ تعالیٰ ان سب باتوں سے سبق لینے کی توفیق دے۔

راقم سطور کے ساتھ حاجی صاحب کا برتاؤ بڑی ہی عنایت اور شفقت کا تھا بلاشبہ ایسے بندگانِ خدا کی شفقت و محبت اللہ تعالیٰ کے عظیم انعامات میں سے ہے۔

شکر نعمت ہائے تو چنداں کہ نعمتہائے تو

## حضرت مولانا حسین علی صاحب مجددی رحمۃ اللہ علیہ

جہاں تک یاد ہے راقم الحروف نے سب سے پہلے دارالعلوم دیوبند کی طالب علمی کے زمانے میں (جس کو عنقریب ساٹھ سال پورے ہو جائیں گے) علاقہ پنجاب کے بعض ہم درس طلبہ سے حضرت مولانا کا نام سنا تھا اور یہ بھی سنا تھا کہ وہ حضرت گنگوہیؒ کے تلامذہ میں سے ہیں، نیز یہ کہ شرک کے خلاف جنگ اور توحید خالص کی دعوت کا جذبہ اُن پر بہت غالب ہے اور اس لحاظ سے اپنے علاقہ میں وہ گویا اس دور کے "شاہ اسمٰعیل شہیدؒ" ہیں۔

میرا حال طالب علمی کے اس دور ہی میں (غالباً اپنے خاص استاذ و مربی حضرت مولانا کریم بخش سنبھلیؒ کی صحبت و تربیت کے اثر سے) یہ تھا کہ جن بزرگ کے متعلق معلوم ہوتا کہ شرک و توحید کے بارے میں اُن کا حال وہ ہے جو حضرت شاہ شہید کا تھا تو دل میں ان کی خاص عظمت و محبت پیدا ہو جاتی، اس لیے جب حضرت مولانا حسین علی صاحب کے بارے میں یہ سنا تو اسی وقت سے اُن کے ساتھ ایک قلبی ربط و لگاؤ پیدا ہو گیا۔

پھر ایک دن غالباً صحیح بخاری شریف کے درس میں استاذنا حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ نے کسی سلسلہ میں اُن کا اور مجددی سلسلہ ہی کے اسی علاقہ کے ایک دوسرے صاحبِ ارشاد شیخ کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا



کہ میں جہاں تک جانتا ہوں اس وقت ہندوستان میں یہ دونوں حضرات مجددی نقشبندی نسبت کے امین و الامام ہیں ___ حضرت استاذ رحمۃ اللہ علیہ سے یہ سننے کے بعد اس عقیدت و محبت میں اضافہ ہو گیا جو حضرت مولانا حسین علی صاحب سے پیدا ہو چکی تھی، اور قدرتی طور پر اُن کی زیارت اور ان کی خدمت میں حاضری کی آرزو بھی پیدا ہوئی لیکن اُس وقت بظاہر یہ ایسی آرزو تھی جس کے پورا ہونے کی میں اس زمانے میں توقع بھی نہیں کر سکتا تھا، مگر اللہ تعالیٰ نے قریباً دس ہی سال کے بعد اس آرزو کو عجیب و غریب طریقہ سے پورا فرمایا۔ اِنَّ رَبِّیْ لَطِیْفٌ لِّمَا یَشَاءُ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ○

---

دارالعلوم دیوبند کی میری طالب علمی ہی کے زمانے میں یہ واقعہ ہوا تھا کہ نجد کے سلطان عبدالعزیز بن سعود نے اُس وقت کے والیٔ حجاز شریف مکہ (حسین[1]) کو شکست دے کر حرمین شریفین پر اپنا اقتدار قائم کر لیا اور اپنے مسلک کے مطابق وہاں اصلاحی اقدامات کئے۔ اس سلسلہ میں مکہ معظمہ کے قبرستان جنۃ المعلاۃ اور مدینہ منورہ کی جنۃ البقیع میں حضرات اہل بیت اور بعض صحابہ کرام کی قبروں پر بنے ہوئے وہ قبّے بھی منہدم کرا دیے جو کسی زمانہ میں (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صریح ہدایت کے خلاف) تعمیر کیے گئے تھے۔ اس وقت

---

[1] یہ شریف حسین سلطنت عثمانیہ ترکی کی طرف سے حجاز کے گورنر تھے، پہلی جنگ عظیم (۱۹۱۴ تا ۱۹۱۸ء) کے زمانے میں انگریزوں کی سازش سے غداری اور بغاوت کر کے یہ خود حجاز کے حکمراں بن گئے تھے۔

ہندوستان میں قبوری اہل بدعت اور شیعوں کی طرف سے ایک طوفان برپا ہو گیا اور وہابیت و بدعیت کی وہ جنگ جس کو خلافت کی تحریک نے بالکل ٹھنڈا کر دیا تھا، پھر زور شور سے چھڑ گئی۔ راقم سطور جب دار العلوم کی تعلیم سے فارغ ہو کر اپنے وطن سنبھل (ضلع مراد آباد) آیا تو یہ جنگ شباب پر تھی اور بریلوی جماعت کے اُس دور کے سب سے بڑے پیشوا و قائد نعیم الدین مراد آبادی کی وجہ سے ہمارا علاقہ اس جنگ کا خاص میدان تھا۔ بریلوی حضرات کی طرف سے عوامی جلسوں کی تقریروں اور پمفلٹوں، اشتہاروں کے ذریعہ حملوں کا سلسلہ جاری تھا، اور ان حملوں کا خاص نشانہ حضرت شاہ اسمٰعیل شہیدؒ کی دعوتِ توحید و سنت کے علمبردار اکابر علمائے دیوبند تھے۔ ہماری جماعت کی طرف سے بھی کچھ مدافعت اور جواب دہی ہو رہی تھی ——

راقم سطور نے دار العلوم سے فراغت اور واپسی کے بعد اپنے اساتذہ اور اکابر کے طریقہ پر تدریس کا مشغلہ اپنا لیا تھا اسی کے ساتھ اس محاذ پر لسانی اور قلمی جہاد میں بھی حصہ لینا شروع کر دیا۔ اس سلسلہ میں مختلف مقامات پر مناظروں کی بھی نوبت آئی اور اللہ تعالیٰ نے اس میدان میں بھی احقاقِ حق و ابطالِ باطل کی توفیق عطا فرمائی۔[1]

قریباً ۵، ۶ سال کے تجربہ کے بعد احساس ہوا کہ مناظرہ کا مروجہ طریقہ بہت غلط ہے[2]

[1] ان میں سے اکثر مناظروں کی روئدادیں بھی اسی زمانے میں شائع ہوئی تھیں جو اب نایاب ہیں معلوم ہوا کہ ان میں سے بعض روئدادیں پاکستان میں اب پھر شائع ہوئی ہیں۔

[2] واقعہ یہ ہے کہ مناظرہ کا یہ مروجہ طریقہ کہ ہر فریق کا مناظر پانچ پانچ یا دس دس منٹ تقریر کرے آریہ سماجیوں اور قادیانیوں کا ایجاد کیا ہوا تھا۔ اس میں اہل باطل کو اپنی کمزوری چھپانے کا کافی موقع مل جاتا ہے۔



اور اہل باطل کی طرف سے مناظرے کرنے والے بالعموم پیشہ ور ہیں انھوں نے اس کو اپنا پیشہ اور معاشی ذریعہ بنا لیا ہے، حق و ناحق سے ان کو کوئی واسطہ نہیں ہے، اس لیے عوام کو شرک و بدعت کی تاریکی سے نکالنے اور ان کی اعتقادی اور عملی اصلاح کے لیے انبیاء علیہم السلام اور ان کے سچے نائبین کی طرح اخلاص اور دلسوزی کے ساتھ براہ راست عوام ہی پر محنت ہونی چاہیئے اور تحریر و تقریر میں انہی کو مخاطب کرنا چاہیئے نیز مناظرہ کے مروجہ طریقہ میں بعض اوقات وہ رویہ اختیار کرنا پڑتا ہے جو حق پرستوں کے لیے مناسب نہیں اور اپنے لیے مضر ہے —— اس احساس کے بعد اس عاجز نے مناظرہ ترک کر دینے کا فیصلہ کر لیا۔

اس فیصلے پر چند ہی مہینے گزرے تھے کہ ایک دن لاہور سے حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ کا مکتوب گرامی ملا۔ تحریر فرمایا تھا کہ ——

حضرت مولانا حسین علی صاحب (واں بھچراں۔ ضلع میانوالی) سے آپ غالباً واقف ہوں گے، وہ اس علاقہ پنجاب میں ہمارے اور ہماری جماعت کے سب سے بڑے بزرگ ہیں۔ ہمارے تمام اکابر کی طرح وہ بھی آج کل کے مناظروں کو پسند نہیں فرماتے، لیکن حضرت سے دینی تعلق رکھنے والے بعض حضرات نے اپنے علاقہ کے خاص حالات سے مجبور ہو کر اہل بدعت سے مناظرہ منظور کر لیا ہے —— حضرت مولانا اس ضعیف العمری میں چار سو میل کا سفر طے کر کے صرف اس کام کے لیے لاہور تشریف لائے ہیں کہ مناظرہ کے لیے آپ کو بلانا میرے ذمہ کر دیں —— یہ مناظرہ فلاں تاریخ کو فلاں مقام پر طے پایا ہے۔ آپ ہی کو مناظرہ کرنا ہے۔ اس کے لیے فلاں تاریخ کو آپ پہنچ جائیں۔[1]

[1] حضرت مولانا لاہوریؒ کے مکتوب گرامی کا یہ مضمون حافظہ ہی کی مدد سے لکھا گیا ہے۔

جیسا کہ اوپر عرض کیا، میں چند مہینے پہلے مناظرہ ترک کرنے کا فیصلہ کرچکا تھا۔ لیکن حضرت مولانا لاہوریؒ کا مکتوب گرامی اور حضرت مولانا حسین علی شاہ صاحب کی طرف سے دعوت! ــــ سوچ سمجھ کے فیصلہ کیا کہ اس مناظرہ کے لیے تو جانا ہے ــــ حضرت لاہوریؒ کی خدمت میں لکھ دیا کہ انشاء اللہ حسبِ ارشاد حاضر ہو جاؤں گا۔

یہ مناظرہ ضلع سرگودھا کے ایک مقام "سلانوالی" میں ہونا طے ہوا تھا۔ یہ عاجز مقررہ تاریخ پر وہاں پہنچ گیا۔ لاہور سے خود حضرت مولانا لاہوریؒ حضرت مولانا عبدالحنان ہزاروی مرحوم اور دیگر متعدد علمائے کرام اور بہت سے دوسرے حضرات تشریف لے آئے ــــ معلوم ہوا کہ حضرت مولانا حسین علی شاہ صاحب ہم سے پہلے تشریف لا چکے ہیں۔ لیکن کچھ ایسا اتفاق ہوا کہ مناظرہ سے پہلے حضرت کی خدمت میں حاضری نہیں ہو سکی ــــ یہ عاجز مقررہ وقت پر مناظرہ گاہ پہنچا تو حضرت مولانا وہاں تشریف لا چکے تھے، پہلی ملاقات اور زیارت یہیں اسٹیج پر ہوئی ــــ مناظرہ کا موضوع اُس علاقہ کے بعض اہلِ بدعت کا یہ مشرکانہ عقیدہ تھا کہ "اللہ تعالیٰ کی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ہر وقت ہر چیز کا علم ہے۔" یعنی آپ کا علم بھی "محیط بکل شیٔ" ہے، فرق صرف ذاتی اور عطائی کا ہے۔

قرارداد کے مطابق مناظرہ ہوا، اس عاجز نے اس عقیدہ کے اِبطال و تردید میں قرآنی آیات، احادیثِ نبوی، صحابہ و تابعین کے ارشادات اور سلف صالحین کی تصریحات کے علاوہ خود مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی کی کتابوں سے اُن کی وہ عبارتیں بھی پیش کیں جن میں انھوں نے صراحت کے ساتھ لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اور کسی بھی



مخلوق کے لیے علم محیطِ تفصیلی کا عقیدہ باطل اور نصوص قرآن و حدیث کے خلاف ہے اور یہ کہ علامہ علی قاریؒ نے اس عقیدہ کے موجب کفر ہونے پر اجماع نقل کیا ہے ــــ

یہ مناظرہ دو روز جاری رہا، حضرت مولانا حسین علی صاحب انتہائی ضعف پیری کے باوجود اوّل سے آخر تک تشریف فرما رہے اور انتہائی مسرت کا اظہار فرمایا ــــ اس مناظرہ میں میری حیثیت دراصل حضرت مولانا کے وکیل کی تھی[1] ــــ مناظرہ کے ختم پر قیام گاہ کی طرف واپس ہوتے ہوئے حضرت نے میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا اور اچانک میری بے خبری میں میرا ہاتھ چوم لیا، مجھے بے حد ندامت ہوئی اور شدت تاثر سے پسینہ سا آگیا، اسی موقع پر چلتے چلتے حضرت مولانا نے اپنے خاص پنجابی انداز میں (مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی کے بارے میں) فرمایا کہ معلوم ہوتا ہے یہ بریلی والا پڑھا لکھا تھا، علم والا تھا، ہمارے ہاں کے یہ لوگ بالکل جاہل ہیں ان کا عقیدہ وہی ہے جو قطعاً شرک ہے۔

---

[1] اس مناظرہ میں گوجرانوالہ کے ہمارے ایک مخلص مسٹر عنایت الٰہی بی اے شریک تھے اللہ تعالیٰ نے ان کو یہ کمال عطا فرمایا تھا کہ وہ ہر مقرر کی تقریر قریباً لفظ بہ لفظ لکھ لیتے تھے، انھوں نے اس مناظرہ کی فریقین کی تقریریں اسی طرح قلم بند کی تھیں، اس وجہ سے اس مناظرہ کی روداد اسی زمانے میں جیسی مکمل شائع ہو گئی تھی، غالباً کسی تقریری مناظرہ کی روداد ایسی مکمل شائع نہ ہوئی ہوگی ــــ معلوم ہوا ہے کہ پاکستان میں بعض اشاعتی اداروں نے اس کو پھر شائع کیا ہے۔

اس عاجز نے بعض اکابر علماء سے سنا تھا کہ حضرت مولانا حسین علی صاحب کو فہم قرآن میں خاص کمال وامتیاز حاصل ہے اور ان کا درس قرآن کا ایک بالکل نرالا طریقہ ہے ــــ مناظرہ سے فارغ ہونے کے بعد میں مولانا کی خدمت میں حاضر تھا، موقع مناسب دیکھ کر عرض کیا کہ میں چاہتا ہوں کہ حضرت قرآن مجید کی کوئی سورت مجھے پڑھا دیں! مولانا نے فوراً قرآن پاک منگوا لیا اور اسی ایک نشست میں ایک عجیب انداز سے سورہ "مومن" سے "احقاف" تک اُن ساتوں سورتوں کا اجمالی درس دیا جو حٰمٓ سے شروع ہوئی ہیں۔ یہ پورے دو پارے ہوتے ہیں[۱] ــــ حضرت مولانا صاف اردو بولنے پر قادر نہیں تھے۔ وہ بس تفسیری اشارے فرماتے جاتے اور پوری سورت کے حاصل اور اصل پیغام مختصر لفظوں میں بیان فرماتے تھے ــــ مولانا اپنے تفسیری اشارے کے ساتھ تفسیر کی کسی کتاب کا نام بھی لیتے تھے، فرماتے "مدارک، جلالین، بیضاوی، خازن، ابو سعود، کبیر، قرطبی، روح المعانی" وغیرہ وغیرہ۔ مطلب یہ ہوتا تھا کہ جو کچھ میں نے کہا وہ تفسیر کی اس کتاب میں ہے ــــ اس سلسلہ کی آخری سورت "احقاف" کے مضامین پر کسی قدر تفصیل سے گفتگو فرمائی۔ اس طرح اس عاجز کو حضرت مولانا سے تلمذ کی بھی سعادت حاصل ہوئی، فللّٰہ الحمد ــــ اسی ایک درسی صحبت سے اندازہ ہوا کہ قرآن پاک سے حضرت مولانا کو عشق ہے اور اس کے درس سے ان کی روح کو غذا ملتی ہے[۲] ــــ میں نے

---

[۱] مولانا غلام اللہ خاں صاحب جو "شیخ القرآن" ہی کے لقب سے معروف ہو گئے تھے (جنھوں نے اسی سال وفات پائی ہے) وہ حضرت مولانا حسین علی صاحب کے (بقیہ آگے)



آخر میں دعا کی درخواست کی تو اسی وقت ہاتھ اٹھا کے خاص توجہ اور اہتمام سے دعا فرمائی۔

یہ واقعہ ۱۹۳۶ء کا ہے ۱۳۵۵ھ ختم ہو رہا تھا، اس کے آخری مہینے ذی الحجہ کا تیسرا ہفتہ تھا۔

ایک قابل ذکر واقعہ اس سفر میں یہ بھی پیش آیا کہ چند روز پہلے عیدالضحیٰ میں میں نے اپنی قربانی کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بھی گھر کے پلے ہوئے ایک بکرے کی قربانی کی تھی۔ یہ بکرا بہت ہی خوبصورت تھا اور گھر کے سب ہی لوگوں کو اس سے اُنس تھا، یہ سب چھوٹے بڑوں سے بہت ہی مانوس تھا۔ عید قرباں کے ۳-۴ دن بعد یہ سفر ہوا تھا۔ راستہ میں کھانے کے لیے ایک بکرے کا گوشت ایک ناشتہ دان میں بھر لیا تھا میرے ساتھ ایک رفیق سفر مولوی عطاء اللہ قاسمی بھی تھے۔ ریل کے ڈیڑھ دو دن کے سفر میں ہم دونوں یہی گوشت کھاتے رہے۔ مقام مناظرہ سلانوالی پہنچ کر اپنے اس ناشتہ دان کو گویا ہم بھول ہی گئے، وہاں کے قیام میں اس کو کھول کے دیکھنے کی بھی نوبت نہیں آئی، اس سفر سے واپسی میں ہم دونوں کے علاوہ اور بھی متعدد حضرات ساتھ تھے، ایک بڑے اسٹیشن پر کھانا کھانے کا

---

(بقیہ صفحہ ۲۳۶ سے آگے) علم وقرآن کے خاص وارث وامین تھے۔ انھوں نے حضرت مولانا کے تفسیری افادات کو تفسیر "جواہر القرآن" کے نام سے مرتب کر کے شائع کر دیا تھا۔ اس کے مطالعہ سے حضرت مولانا کے علم قرآن کا کچھ اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

[۲] اس سے مراد "نبراس الساری علی اطراف البخاری" کے مصنف حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب محدث (گوجرانوالہ) ہیں۔ رحمہ اللہ تعالیٰ۔

ارادہ کیا تو ضرورت محسوس ہوئی کہ کھانے کا کچھ سامان اسٹیشن سے بھی خرید لیا جائے، اس وقت ناشتہ دان یاد آیا، ساتھ ہی خیال آیا کہ اس میں کچھ گوشت باقی رہ گیا تھا وہ تو بالکل خراب ہو گیا ہو گا۔ اس کو کھول کے دیکھا، انتہائی حیرت انگیز مسرت ہوئی، اس گوشت میں جو ۸۔۱۰ دن پہلے کا پکا ہوا تھا اور اس میں سے کھایا بھی گیا تھا اور جو تھا وہ پس خوردہ تھا اور ناشتہ دان میں بند رہا تھا، ہوا بھی نہیں لگی تھی، ذرا بھی تغیر نہیں آیا تھا ــــ ہم نے اس کو رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت کی برکت اور آپ کا معجزہ سمجھا اور سب رفقائے سفر نے بطور تبرک کے اس کو کھایا۔

صلی اللہ علیٰ نبیہ الکریم

## دوسری اور آخری زیارت وملاقات

فروری ۴۲ء میں لاہور میں "جماعت اسلامی" کا ایک اہم مشاورتی اجتماع تھا، یہ عاجز اس وقت جماعت کا سرگرم رکن وداعی بلکہ نائب امیر بھی تھا، جماعت کے تمام اہم ارکان اس موقع پر لاہور میں جمع تھے۔ معلوم ہوا کہ حضرت مولانا حسین علی صاحب مریض ہیں اور بسلسلۂ علاج۔ لاہور تشریف لائے ہوئے ہیں، تحقیق سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ قیام فلاں جگہ ہے۔ زیارت وعیادت کے لیے خدمت میں حاضری کا ارادہ کیا۔ امیر جماعت مولانا مودودی مرحوم، رفیق محترم مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، مولانا امین احسن اصلاحی اور بعض اور حضرات نے بھی ساتھ چلنے کا فیصلہ کیا اور پروگرام بن گیا لیکن حضرت مولانا کی قیام گاہ کے قریب ہم ایسے وقت پہنچے جب وہ کہیں جانے کے لیے اس حال میں نکل رہے تھے کہ داہنے بائیں دونوں طرف سے خدام



تھامے ہوئے تھے، نقاہت کا یہ حال تھا کہ معلوم ہوتا تھا ہڈیوں کا ڈھانچہ پر صرف کھال باقی رہ گئی ہے۔ اور بس سانس کی آمد ورفت اور اس کے ساتھ ذکر خفی جاری ہے۔ حضرت کے خدام میں بھی بعض وہ حضرات تھے جو مجھ کو پہچانتے تھے، میں نے سلام عرض کیا اور رفقا کے بارے میں مختصر طور پر کچھ عرض کیا اور دعا کی درخواست کی۔ حضرت وہیں راستہ میں کھڑے ہو گئے اور ہاتھ اٹھا کے دعا میں مشغول ہو گئے۔ ضعف ونقاہت کا یہ عالم تھا کہ دعا کے لیے اٹھے ہوئے ہاتھ خدام میں سے ایک صاحب کو تھامنے پڑے۔ بس یہی آخری زیارت وملاقات تھی ــــ اُس وقت حضرت کا سن یقیناً سو سے متجاوز تھا۔

بعد میں یہ بھی معلوم ہوا کہ حضرت مولانا گنگوہیؒ کے علاوہ حضرت مولانا مظہر نانوتویؒ سے بھی آپ کو تلمذ کا شرف حاصل تھا جو حدیث میں حضرت شاہ اسحٰقؒ کے بلاواسطہ شاگرد تھے۔ اس لحاظ سے حضرت مولانا حسین علی صاحب کے تلامذہ کو صرف دو واسطوں سے حضرت شاہ اسحٰق صاحبؒ سے تلمذ کا شرف حاصل ہے اور اس سعادت میں کسی نہ کسی درجہ میں راقم سطور بھی شریک ہے۔ فللہ الحمد والمنۃ

# حضرت مولانا سیّد حسین احمد مدنیؒ

## میری واقفیت اور تاثرات

غالباً ۱۳۳۸ھ کی بات ہے میں اپنے وطن سنبھل کے عربی مدرسے (مدرسۃ الشرع) میں صرف و نحو کی ابتدائی کتابیں پڑھتا تھا، میری عمر اس وقت ۱۴ سال کی ہوگی، حضرت شیخ الہندؒ کا نام میں اپنے اساتذہ سے سُنا کرتا تھا، اس لیے قلب میں ان کی خاص عظمت تھی۔ اسی زمانہ میں یہ خبریں آئیں کہ حضرت شیخ الہندؒ مالٹا سے رہا ہو کر عنقریب تشریف لانے والے ہیں، اگرچہ چالیس سال پہلے کی بات ہے مگر مجھے کل کی طرح یاد ہے کہ مدرسہ کے سن رسیدہ مہتمم جناب منشی حمید الدین صاحب مرحوم (جن کو حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی سے بیعت وارادت کا شرف حاصل تھا) ایک دن مدرسہ تشریف لائے اور حضرات اساتذہ کو اپنی ایک تازہ نظم سنائی جس میں حضرت شیخ الہندؒ کی رہائی کی خوشخبری پر اپنے جذباتِ مسرت کا اظہار کیا تھا۔ میں نے سب سے پہلے اسی نظم میں حضرت شیخ الہندؒ کے رفیقوں اور خاص خادموں کی حیثیت سے حضرت مولانا حسین احمد صاحب اور مولانا عزیز گل صاحب کا نام سُنا۔



پھر کچھ عرصے کے بعد سننے میں آیا کہ حضرت شیخ الہندؒ مالٹا سے رہا ہو کر دیوبند تشریف لے آئے۔ تشریف آوری رمضان مبارک ۱۳۳۸ھ میں ہوئی تھی۔ شروع شوال میں جب عربی مدارس کا تعلیمی سال شروع ہوتا ہے میرے والد ماجد نے آئندہ تعلیم کے لیے مجھے دہلی استاذی حضرت مولانا کریم بخش صاحب سنبھلی مرحوم کے ساتھ بھیجنے کا فیصلہ فرمایا (مولانا مرحوم ان دنوں مدرسہ عبدالرب دہلی میں مدرس تھے) مولانا نے نظام سفر اس طرح بنایا کہ پہلے اپنے استاد حضرت شیخ الہندؒ کی زیارت کے لیے دیوبند جائیں گے اور پھر وہاں سے دہلی۔ مجھے بھی اس کی خوشی تھی کہ حضرت شیخ الہندؒ کی زیارت نصیب ہوگی۔ اُس زمانہ میں میرے وطن سنبھل اور مراد آباد کے درمیان ٹرین نہیں چلتی تھی اس لیے سنبھل سے مراد آباد تک سفر گھوڑے تانگہ سے ہوا، مراد آباد پہنچ کر دیوبند کے لیے ٹکٹ خرید لیے گئے لیکن تھوڑی دیر کے بعد مراد آباد کے ایک بزرگ سے حضرت استاذ کو یہ معلوم ہوگیا کہ حضرت شیخ الہندؒ آج ہی دیوبند سے فتح پور ہسوہ روانہ ہونے والے ہیں اس لیے اس وقت دیوبند پہنچ کر حضرت کی زیارت نہ ہو سکے گی۔ افسوس کے ساتھ خریدے ہوئے وہ ٹکٹ واپس کر دیئے گئے اور دہلی کے ٹکٹ لے کر براہ راست دہلی روانہ ہو گئے ___ صبح کو جب ہم دہلی پہنچ کر مدرسہ عبدالرب میں داخل ہوئے تو وہاں فرش و فروش کا کچھ غیر معمولی اہتمام دیکھا۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ حضرت شیخ الہندؒ اسی وقت تشریف لا رہے ہیں، شام تک یہیں مدرسہ میں قیام رہے گا اور آج ہی یہاں سے فتحپور کے لیے روانگی ہو جائے گی۔ حضرت استاذ مرحوم اور اس ناچیز کو بھی یہ سُن کر بڑی خوشی ہوئی، تھوڑی ہی دیر کے بعد حضرت اپنے رفقا سمیت تشریف

لے آئے۔ ناچیز کو بھی زیارت کی سعادت نصیب ہوئی، مولانا عزیز گل صاحب خادم خاص کی حیثیت سے ساتھ تھے ان کی زیارت بھی سب سے پہلے اسی وقت ہوئی۔ حضرت مولانا حسین احمد صاحب کا نام نامی سن چکا تھا اس لیے قدرتی طور پر ان کی زیارت کا بھی اشتیاق تھا، دریافت کرنے پر کسی سے معلوم ہوا کہ مولانا اس سفر میں حضرت شیخ الہندؒ کے ساتھ نہیں ہیں۔

چند ہی مہینے کے بعد (ربیع الاول ۱۳۳۹ھ میں) حضرت شیخ الہندؒ کا وصال ہو گیا۔ مالٹا سے حضرت کی آمد پر خلافت کی تحریک میں ایک دم وسعت اور طاقت پیدا ہو گئی، ملک بھر میں خلافت کے نام پر جلسے اور کانفرنسیں ہونے لگیں۔ ہمارے وطن سنبھل میں بھی ایک بڑا جلسہ ہوا جس میں قریب قریب وہ سب بڑے علماء تشریف لائے جو خلافت کی تحریک میں اُس وقت نمایاں اور پیش پیش تھے۔ حضرت مولانا حسین احمد مدنی بھی تشریف لائے۔ مجھے یاد ہے کہ مدنی نسبت اور مالٹا کی اسیری کی وجہ سے ہر شخص کو دوسرے بزرگوں سے زیادہ حضرت مولانا ہی کی زیارت کا شوق تھا۔ کم عمری کے باوجود میرا بھی یہی حال تھا۔ حضرت مولانا کی پہلی زیارت اسی موقع پر ہوئی، خوب یاد ہے کہ حضرت مولانا جدھر کو نکلتے تھے مشتاقان زیارت کی بھیڑ لگ جاتی تھی۔

مولانا نے اس جلسہ کی اپنی تقریر میں لوگوں کے اصرار پر ان تکلیفوں مصیبتوں اور بربادیوں کی تفصیل بھی بیان فرمائی تھی جن سے پہلی جنگ عظیم کے دوران اہل مدینہ کو گزرنا پڑا۔ یہ واقعات ہر مسلمان کیلئے بہت دردناک تھے۔ مجھے اب تک اس تقریر کے خاصے اجزاء یاد ہیں۔

اس کے کچھ عرصہ کے بعد حضرت مولانا گرفتار کر لیے گئے اور وہ تاریخی



مقدمہ چلا جو کراچی کے مقدمہ کے نام سے مشہور ہے۔ اس مقدمہ کے نتیجہ میں حضرت مولانا، مولانا محمد علی جوہر وغیرہ رفقاء کے ساتھ دو سال کراچی جیل میں رہے۔ اس قید سے رہائی کے بعد اپنی طالب علمی کے دور میں دوسری دفعہ مولانا کی زیارت مراد آباد کے جمعیۃ العلماء کے اجلاس میں ہوئی، یہ وہ زمانہ تھا جب نجد کے سلطان عبدالعزیز ابن سعود نے مکہ معظمہ پر قبضہ کر لیا تھا اور شریف حسین کو وہاں سے چلا جانا پڑا تھا، خبریں آ رہی تھیں کہ شریف حسین بعض یورپین طاقتوں سے مدد حاصل کر کے نجدیوں سے جنگ کرنے کی تیاری کر رہے ہیں، اور اندیشہ تھا کہ اگر ایسا ہوا تو یہ جنگ سرزمین حرم پر ہوگی۔ جمعیۃ العلماء کے اجلاس میں ایک رزولیوشن پیش کیا گیا تھا جس میں شریف حسین کے اس ارادے پر ناراضی کا اظہار کیا گیا تھا اور مکہ معظمہ کی حرمت کے نام پر اس ارادہ و اقدام سے باز رہنے کی اپیل کی گئی تھی ــــ اس رزولیوشن کی تحریک یا تائید کرتے ہوئے حضرت مولانا مدنیؒ نے ایک بڑی مبسوط تقریر فرمائی تھی اور مکہ معظمہ کی حرمت اور وہاں ہر قسم کے جنگ و جدال کی دائمی ممانعت سے متعلق حدیثوں کے متن اس قدر کثرت سے پڑھ کر سنا رہے تھے کہ دینیات کے ایک طالب علم کی حیثیت سے اُس وقت میرا یہ احساس تھا کہ شاید ان کو حدیث کے دفتر کے دفتر حفظ ہیں اور اس وصف میں کوئی دوسرا عالم غالباً ان کا ہم پلہ نہ ہوگا ــــ میرے لیے مولانا مرحوم کی زیارت اور تقریر سننے کا یہ دوسرا موقع تھا۔

اگلے سال میں پڑھنے کے لیے دار العلوم دیوبند چلا گیا، وہاں دو سال قیام رہا، حضرت مولانا مدنیؒ کا مستقل قیام اس زمانہ میں غالباً

## دوسرا حج اور اہلیہ کی نہایت دردناک موت

سنہ ۴۹ھ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت حاجی صاحب کو اتنی وسعت عطا فرمادی کہ اہلیہ محترمہ سے انھوں نے فرمایا کہ تم اپنے سب بچوں کو ساتھ لے جاکر حج کرآؤ، انھوں نے اس پر سخت اصرار کیا کہ حاجی صاحب خود بھی ساتھ چلیں، چنانچہ کراچی تک حضرت موصوف کو ساتھ جانا پڑا، وہاں پہنچ کر بڑی مشکل سے وہ اہلیہ کو اس پر راضی کر سکے کہ وہ ان کے بغیر اپنے بچوں کے ساتھ ہی چلی جائیں، جہاز کے ساڑھے چھ ٹکٹ خریدے گئے، اور حاجی صاحب اپنے گھر کے اس قافلہ کو رخصت کرکے کراچی ہی سے واپس تشریف لے آئے۔ یہ پورا قافلہ حج ادا کرکے بخیر و عافیت واپس آگیا۔

اگلے سال سنہ ۵۰ھ میں حضرت حاجی صاحب نے تنہا حج کرنے کا ارادہ ظاہر فرمایا۔ اہلیہ نے اب پھر ساتھ چلنے کے لیے شدید اصرار کیا، ان کو حجاز مقدس سے ایسا عشق ہو گیا تھا کہ وہ حاجی صاحب سے اصرار کرتی تھیں کہ ہجرت کرکے وہیں جا پڑیں، بہر حال جب سنہ ۵۰ھ میں حاجی صاحب نے حج کا ارادہ فرمایا تو انھوں نے بھی ساتھ چلنے کے لیے بے انتہا اصرار کیا بلکہ کراچی تک ساتھ گئیں بھی، لیکن حاجی صاحب چونکہ حج تنہا ہی کرنا چاہتے تھے اس لیے کسی طرح سمجھا بجھا کر انھیں واپسی پر راضی کر لیا اور وہ کراچی ہی سے واپس آگئیں۔ اور حضرت حاجی صاحب اپنے پروگرام کے مطابق تنہا ہی تشریف لے گئے۔ ماہ محرم میں حاجی صاحب کی واپسی ہونے والی تھی، اہلیہ محترمہ نے صاحبزادوں سے تقاضا کرکے مکان کے بالائی حصہ میں ایک عمارت حاجی صاحب ہی کے آرام کی نیت سے بنوائی اور اس کی



پوری کوشش کی کہ حضرت موصوف کی تشریف آوری سے پہلے عمارت بن کر تیار ہو جائے۔ نویں محرم کی شام کو عمارت مکمل ہوئی۔ مزدوروں کے جانے کے بعد اہلیہ محترمہ نے خود بھی لگ لپٹ کے اسی وقت اس کی صفائی کرائی تاکہ آج کی مبارک رات (شب عاشوراء) میں نمازیں اسی نئی عمارت میں پڑھی جائیں، چنانچہ مغرب کی نماز اسی نئی چھت کے نیچے مصلّیٰ بچھا کر پڑھی جسے مزدوروں نے آج ہی پاٹا تھا۔ پھر وہیں اوابین کے نوافل پڑھے، وہیں عشاء پڑھی، نماز عشاء سے فارغ ہو کر وہیں معمول کے مطابق تسبیح پڑھتی رہیں۔ اسی حال میں مصلے پر لیٹ گئیں۔ ہزار دانہ تسبیح ہاتھ میں تھی اور ہاتھ سینے پر تھا، رات کو سخت آندھی چلی، چھت کا ایک پتھر جو مزدوروں نے غالباً صحیح نہیں لگایا تھا اس آندھی سے گرا اور حضرت حاجی صاحب کی اہلیہ محترمہ کے ٹھیک سر پر پڑا اور وہ وہیں اپنے مصلے پر جاں بحق ہو گئیں۔ (یہ عاشوراء سنہ ۵۱ھ کی رات تھی) ——

انا للہ وانا الیہ راجعون ٥ اللھم اغفر لھا وارحمھا وابلغھا منازل الشھداء۔

چند ہی دن کے بعد حاجی صاحب پہنچے اور اس سانحہ کی تفصیل معلوم ہوئی، دل پر جو گزرنی چاہیے وہ سب گزری اور خوب گزری۔ لیکن حضرت موصوف کو یہ سن کر اور دیکھ کر بڑی خوشی ہوئی کہ سب گھر والوں نے (یعنی صاحبزادوں اور صاحبزادیوں نے) اتنے عظیم سانحہ کو اگلے پیچھے بھی صبر سے برداشت کیا، سب کے دل روئے، سب کی آنکھوں نے آنسو گرائے لیکن زبان کسی کی نہیں بہکی۔

راقم سطور عرض کرتا ہے کہ اہلیہ محترمہ کی شہادت کا یہ واقعہ میں نے

حضرت حاجی صاحب کی زبان سے مختلف صحبتوں میں کئی بار سنا ہے، اس کے سناتے وقت حضرت کی جو خاص کیفیت ہوتی ہے اور چہرہ پر قلبی حزن و سرور کے جو ملے جلے آثار ہوتے ہیں ان سے میرا اندازہ ہے کہ حضرت حاجی صاحب کی دینی ترقیات میں اس واقعہ کو بھی خاص دخل ہے ——

اب سے کوئی تین سال پہلے حضرت موصوف کے ایک صاحبزادہ محمد عثمان مرحوم کی موت بھی بڑے دردناک طریقہ پر واقع ہوئی اور اتفاق سے اس وقت بھی حضرت موصوف حج ہی کے سفر میں تھے —— راقم سطور کا اندازہ ہے کہ ان جانگسل حادثوں کو آپ نے جس تسلیم و رضا کی صفت کے ساتھ جھیلا اور "صبر" و "احتساب" کی نبوی ہدایت پر جس طرح عمل کیا اس نے موصوف کو وہاں پہنچا دیا جہاں شاید برسہا برس کے اختیاری مجاہدوں سے بھی نہ پہنچا جا سکتا۔

ناظرین معاف فرمائیں! میں نے حضرت حاجی صاحب کے حالات حتی الوسع انہی کی زبان سے بیان کرنے کا ارادہ کیا تھا، لیکن درمیان میں یہ میں نے اپنا ایک تاثر اور خیال بھی بیان کر دیا —— اس کے آگے حضرت موصوف کے حالات خود انہی کی زبان سے سنئے!

اہلیہ محترمہ کی شہادت کا مذکورہ بالا واقعہ بیان فرماتے ہوئے ایک دفعہ بیان فرمایا کہ —— میں نے سوچ سمجھ کے دوسرا نکاح نہ کرنے کا فیصلہ کیا، میرے مخلص دوستوں نے نگاہ اور نفس کی خرابی سے بہت ڈرایا اور نکاح کر لینے کا مشورہ دیا۔ ان حضرات کا مشورہ مخلصانہ تھا، اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر دے، لیکن مجھے اللہ تعالیٰ کے فضل سے قوی امید تھی کہ انشاء اللہ میں ایسے کسی فتنہ میں مبتلا نہ ہوں گا، اس لیے میں نے اپنا



فیصلہ نہیں بدلا، میرے مالک نے ایسی حفاظت فرمائی کہ آج تک قلب میں کبھی وسوسہ بھی نہیں آیا، کسی اور کا کیا ذکر، جوان ہونے کے بعد اپنی کسی بیٹی، پوتی یا نواسی کو بھی میں نے نظر بھر کے نہیں دیکھا ہے۔

---

## اشرف منزل

ذکر فرمایا —— کہ دل میں یہ آرزو پیدا ہوئی کہ اللہ تعالیٰ ایسا کر دیتے کہ سب بچوں کے لیے الگ الگ مکان ہوتا، کچھ عرصہ کے بعد معلوم ہوا کہ اتنا طویل و عریض فلاں پلاٹ فروخت ہو رہا ہے، اس کی خرید کیلئے نقد روپیہ اپنے پاس نہیں تھا، سب گھر والے خوشی سے زیور فروخت کرنے پر راضی ہو گئے، بہرحال اللہ تعالیٰ نے وہ پلاٹ دلا دیا۔ اب تعمیر کیلئے کچھ نہیں تھا، میرے ایک عزیز نے کہا کہ میرے پاس اتنی رقم رکھی ہے اسے لے کر تعمیر شروع کروا دیجئے۔ اور جب کبھی واپس کرنا آپ کے لیے آسان ہو میری رقم واپس کر دیجئے گا۔ چنانچہ وہ رقم لے کر تعمیر شروع کر دی گئی، اور ٹھیکیداری میں دوسروں کے کام بھی کراتا رہا، اللہ تعالیٰ نے اس زمانے میں ایسی غیر معمولی برکت دی کہ اپنی ہی آمدنی سے تعمیر بھی مکمل ہو گئی، اور قرضہ والی رقم بھی ادا کر دی گئی۔

راقم سطور عرض کرتا ہے کہ اسی عمارت کا نام "اشرف منزل" ہے۔ یہ پوری عمارت سرخ پتھر سے بنی ہوئی ہے (اس علاقہ میں عام طور سے عمارتیں بجائے اینٹ کے پتھر ہی سے بنتی ہیں) بالکل سادہ مگر بہت مضبوط عمارت ہے۔ اس میں سترہ مکانات، چند دوکانیں، ایک مسجد اور ایک مدرسہ ہے۔

گویا قلعہ نما ایک چھوٹا سا محلہ ہے، حضرت حاجی صاحب کی مہارت فنی کا یہ کرشمہ ہے یا کہئے کہ ان کی کرامت ہے کہ اتنی وسیع اور ایسی مضبوط عمارت جس کے دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کی تعمیر پر کئی لاکھ روپئے صرف ہوئے ہوں گے۔ بہت تھوڑی لاگت سے تیار ہوگئی، اشرف منزل کی مسجد جس کی لاگت کا تخمینہ کوئی دیکھنے والا کسی طرح بھی ۳-۴ ہزار سے کم نہ لگائے گا ــــ حضرت حاجی صاحب نے بتایا کہ اس پر صرف پندرہ سو روپے صرف ہوئے ہیں۔ اور وہ بھی اس لیے کہ زمین پتھریلی ہونے کی وجہ سے قریباً چار سو روپے صرف کنویں کی تیاری میں لگ گئے۔ گویا کنویں کی رقم اگر الگ کردی جائے تو سمجھئے صرف گیارہ سو روپے صرف ہوئے ہیں۔

حضرت حاجی صاحب نے بیان فرمایا کہ "اشرف منزل" تیار ہونے کے کچھ عرصہ کے بعد دل میں یہ داعیہ پیدا ہوا کہ میں ابھی سے اس کی ملکیت ان بچوں کی طرف منتقل کردوں جن کے خیال سے یہ بنائی گئی ہے اور اپنے کو بے ملک بنالوں۔ اس کے بارہ میں میں نے اپنے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں عریضہ لکھ کر مشورہ چاہا، حضرت کا جواب آیا جس کا حاصل یہ تھا کہ اگر کوئی شرعی مسئلہ پوچھا جائے اور معلوم ہو تو اس کا بتانا تو ضروری ہے، لیکن ہر معاملے میں مشورہ دینا ضروری نہیں، آپ خود ہی غور کرلیں کہ اس زمانہ میں سب کچھ دوسروں کے حوالے کرکے خود خالی ہاتھ ہوجانا کہاں تک مناسب ہوگا۔

حاجی صاحب فرماتے ہیں کہ اس سے میں نے یہی سمجھا کہ حضرت کی رائے نہیں ہے اس لئے میں نے اپنا وہ ارادہ اس وقت فسخ کردیا ــــ کچھ عرصہ کے بعد پھر وہی داعیہ شدت سے دل میں پیدا ہوا، اب میں نے سوچا کہ حضرت نے صاف منع تو فرمایا نہیں ہے، اس لیے مشورہ کے واسطے اپنے



کسی اور بزرگ کی طرف رجوع کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے اور اگر وہ انتقال ملک کا مشورہ دے دیں تو میں اس پر عمل کرلوں۔ چنانچہ میں نے حضرت مولانا عاشق الٰہی صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں عریضہ لکھا اور اپنی بات اس میں زیادہ تفصیل سے لکھی، وہاں سے صاف جواب میری رائے کے خلاف آیا۔ میں نے پھر ارادہ ترک کردیا۔

اس کے کچھ عرصہ بعد ایسا ہوا کہ ایک دن حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی سیرت پڑھ رہا تھا، اس کے مطالعہ سے اپنے کو بے ملک بنا لینے کا وہی داعیہ اور زیادہ شدت سے پیدا ہوا، اب میں نے سوچا کہ اس میں تو کوئی شبہ نہیں کہ جو کچھ میں سوچ رہا ہوں وہ کوئی گناہ کی بات نہیں ہے، میرے اکابر میرے ضعف کی وجہ سے ازراہِ شفقت و خیر خواہی مجھے اس کا مشورہ نہیں دیتے ہیں، اگر میں توکلاً علی اللہ عزم کرلوں اور ایسا کر گزروں تو انشاء اللہ میرے حق میں یہ بہتر ہی ہوگا ــــ یہ سوچ کر میں نے ایک دن فیصلہ کرلیا اور لڑکوں کے سامنے اپنا یہ منصوبہ رکھا کہ میں نے یہ سوچا ہے، ان سب نے بھی یہی کہا کہ جب تک آپ ہیں یہ سب آپ ہی کی ملک میں رہنا چاہیئے۔ میں نے ان سے کہا کہ میں خوب سوچ سمجھ کے عزم کرچکا ہوں اور اس کام کو اب کر دینا ہی چاہتا ہوں۔

پھر میں نے انتقال ملک کی اس کارروائی کو قانونی طور پر بھی مکمل کردیا اور بحمد اللہ اب میری ملکیت میں کچھ بھی نہیں ہے۔

حاجی صاحب نے بیان فرمایا کہ میں ابتدائی دور میں بکثرت خواب میں اپنے کو برہنہ دیکھا کرتا تھا اور اس سے طبیعت متاثر ہوتی تھی، میں نے حضرت مرحوم کو لکھا کہ میں بکثرت ایسا خواب دیکھتا ہوں، حضرت نے جواب

میں تحریر فرمایا کہ خوابوں کو زیادہ اہمیت نہیں دینی چاہیئے اور کیا عجب ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی وقت تجرد اور ماسویٰ سے انقطاع نصیب فرما دے اور ان خوابوں کی تعبیر اس طرح ظاہر ہو۔

ناچیز راقم سطور عرض کرتا ہے کہ حضرت حاجی صاحب کی موجودہ زندگی ان خوابوں کی ظاہر باہر تعبیر و تفسیر ہے۔

## حضرت حاجی صاحب کی موجودہ زندگی

اب حاجی صاحب کی قیام گاہ، اشرف منزل کی مسجد کا ایک بہت چھوٹا سا حجرہ ہے جو شاید اسی نیت سے بنایا ہو ___ اب وہ اس لحاظ سے کہ اُن کی ملک میں اب کچھ بھی نہیں ہے گویا "فقیر" ہیں اور دعائے نبوی "اللهم احيني مسكينا وامتني مسكينا واحشرني في زمرة المساكين" (جو ان کی خاص محبوب دعاؤں میں سے ہے) کی قبولیت کا زندہ نمونہ ہیں۔ لیکن ساری اولاد چونکہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے سعادتمند بلکہ حضرت حاجی صاحب کی دل سے معتقد بھی ہے اس لیے کچھ نہ ہونے کے باوجود گویا سب کچھ ہے۔ خیر کے مصارف میں حسب سابق اب بھی وہ خوب صرف فرماتے ہیں لیکن ہر پیسہ سوچ سمجھ کے بہتر سے بہتر مصرف میں صرف فرمانے کا اہتمام کرتے ہیں، اپنی ذات پر بہت ہی کم خرچ کرتے ہیں۔ فرماتے تھے کہ ۷۱ سال کی عمر ہے اب تو خدا کے فضل سے تین لڑکوں کے دواخانے ہیں اور وہ طرح طرح کی دوائیں بنا کر مجھے خود ہی دیتے رہتے ہیں، لیکن اس کے علاوہ اپنی دوا داروں میں میں نے کبھی ایک روپیہ بھی صرف نہیں کیا ہے۔ کسی حکیم ڈاکٹر کو اپنے حساب میں کبھی فیس نہیں دی، چونکہ ہمیشہ سے کم کھانے کی عادت



ڈالی ہے اس لیے خدا کے فضل سے بیمار ہی بہت کم ہوتا ہوں، اور اگر کبھی کچھ طبیعت خراب ہوئی تو بس ۲-۳ دن لوٹ پوٹ کے کھڑا ہو جاتا ہوں۔ ___ لباس اتنا معمولی اور کم قیمت پہنتے ہیں کہ کپڑے کی اس شدید گرانی کے زمانہ میں پورے لباس (کرتے، پاجامے اور ٹوپی) کی لاگت غالباً ۲-۳ روپے سے زیادہ نہیں ہوتی۔ اسی طرح کھانا بھی نہایت سادہ اور معمولی کھاتے ہیں ___ جفاکشی اور کفایت شعاری زندگی کا مستقل اصول ہے، اور دوسروں کو بھی اس کی تاکید و تلقین فرماتے رہتے ہیں کہ جہاں تک ہو سکے جفاکشی اور کفایت شعاری کو اپنا اصول بنائیں اور اپنے ذاتی مصارف سے پیسے بچا بچا کر دینی ضرورتوں میں لگائیں اور اللہ کے حاجتمند بندوں کی ضرورتیں پوری کریں۔

# چند ایمانی صفات

## اخلاص وللّٰہیت

کسی انسان کی نیت اور اس کے باطن کا صحیح علم تو بس اللہ ہی کو ہوتا ہے لیکن آثار اور علامات سے کسی حد تک اندازہ بندوں کو بھی ہو جاتا ہے، حضرت حاجی صاحب سے بے تکلف تعلق کے بعد یہ اندازہ ہوا کہ غالباً ان کا ہر کام اور کسی کے ساتھ ان کا ہر معاملہ اور ہر برتاؤ۔ کھانا، کھلانا، پینا، پلانا، لینا، دینا، حتیٰ کہ بات کرنا سب صرف اللہ کے لیے اور ثواب ہی کی نیت سے ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ کتنی قابل رشک نعمت

ہے۔ وفی ذالک فلیتنافس المتنافسون ٥

## دعا اور شکر کا غلبہ

حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے تمام احوال و اوقات میں اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے تھے اور آپ کی یہ یاد زیادہ تر دعا اور شکر کی شکل میں ہوتی تھی، حضرت حاجی صاحب پر بھی ان دو چیزوں کا خاص غلبہ ہے، اکثر اوقات زبان دعا اور شکر میں مصروف رہتی ہے اور جو کچھ اللہ تعالیٰ سے عرض کرتے ہیں، اپنی ہی سیدھی سادی زبان میں عرض کرتے ہیں اور اس طرح عرض کرتے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے ہر کلمہ قلب کی گہرائی سے نکل رہا ہے، اندازہ ہوتا ہے کہ اللہ کا یہ بندہ زندگی کے کسی بھی شعبہ میں رسوم کا پابند نہیں ہے بلکہ بس مغز اور حقیقت ہی سے واسطہ ہے۔

## بے نفسی

حاجی صاحب کی زندگی میں جو ایمانی صفت میری نگاہ میں بہت ہی زیادہ نمایاں ہے وہ ان کی بے نفسی ہے، اگر ان کو کسی ایسے کام میں جو عرف عام میں بہت ہی پست اور گھٹیا سمجھا جاتا ہو اور جس کے کرنے سے لوگوں کی نظروں میں آدمی بے وقعت ہو جاتا ہو اجر اخروی اور دینی نفع کا کوئی پہلو نظر آئے تو وہ اس کو بڑی بے تکلفی بلکہ ذوق و شوق سے کرتے ہیں اور اس کی بالکل پروا نہیں کرتے کہ کوئی کیا سمجھے گا اور کیا کہے گا۔ اس سلسلہ میں ایک واقعہ جس سے مجھے بڑا سبق ملا اور جس کا



میرے دل پر آج تک اثر ہے، یہاں بھی ذکر کرتا ہوں۔

یہ بات مجھے پہلے سے معلوم تھی کہ حاجی صاحب نے خیر کے جو مختلف سلسلے قائم کر رکھے ہیں ان میں ایک یہ بھی ہے کہ وہ مفید دینی اور اصلاحی کتابیں کافی مقدار میں کتب خانوں سے منگوا کر اپنے پاس رکھ لیتے ہیں اور پڑھے لکھے لوگوں کو پڑھنے کے لیے دیتے ہیں۔ پھر جب اندازہ ہوتا ہے کہ یہ شخص اس کتاب سے فائدہ اٹھائے گا تو اگر مناسب سمجھتے ہیں تو اسکو وہ کتاب بلا قیمت ہدیہ کر دیتے ہیں ورنہ اس کو خریدنے کی ترغیب دے کر اس اصل قیمت پر دے دیتے ہیں جس پر وہ کتب خانہ سے آئی ہوتی ہے اور کبھی مزید نقصان برداشت کر کے اس سے بھی کم قیمت پر دے دیتے ہیں یہ سلسلہ حضرت حاجی صاحب کے ہاں غالباً ۳۰۔ ۳۵ سال سے قائم ہے۔ میرے نزدیک تو یہی بڑی بے نفسی کی بات ہے کہ کسی شخص کو کتاب خریدنے کی ترغیب دے کر خود ہی اس کے ہاتھ کتاب فروخت کی جائے، لیکن اس سلسلہ میں اب سے ۳ سال پہلے مجھے ایک بڑا ہی حیرت انگیز اور بہت ہی سبق آموز تجربہ ہوا، حاجی صاحب نے مجھے جودھپور آنے کے لیے لکھا۔ میں نے ارادہ کر لیا اور اُن ہی کے مشورہ سے سفر کا پروگرام اس طرح بنا کہ پہلے میں پی پاڑ اتروں اور دو دن وہاں قیام کر کے جودھپور جاؤں، حاجی صاحب نے مجھے لکھا کہ میں ان کے لیے ڈیڑھ دو سو روپے تک کی مفید اور عام فہم دینی اور اصلاحی کتابیں بھی کتب خانۂ الفرقان سے لیتا آؤں۔ چنانچہ میں نے یہ کتابیں ساتھ لے لیں۔ پروگرام کے مطابق میں پی پاڑ پہنچا تو دیکھا کہ حاجی صاحب وہیں تشریف فرما ہیں۔ انھوں نے مجھ سے دریافت فرمایا کیا کتابیں ساتھ آئی ہیں؟ میں نے عرض کیا جی ہاں لایا ہوں، فرمایا تو مجھے

ابھی دے دیجئے! میں نے عرض کیا کہ کتابیں جو دھپو رہی تو جانی ہیں۔ اسی طرح میرے بکس میں چلی جائیں گی، فرمایا نہیں مجھے یہاں ہی دیدیجئے میں نے ساری کتابیں حوالہ کردیں۔ فرمایا جو کمیشن دیا گیا ہو وہ منہا کر کے ہر کتاب کی قیمت مجھے بتادی جائے۔ میرے ایک رفیق سفر نے حساب لگا کر ہر ایک کتاب کی قیمت بعد منہائی کمیشن لکھ دی۔ یہ جمعہ کا دن تھا، اس کے بعد جب میں جمعہ کی نماز کے لیے مسجد گیا تو دیکھا کہ مسجد کے احاطہ ہی میں ایک درخت کے نیچے بچھی ہوئی چادر پر وہی کتابیں اس طرح لگی ہوئی ہیں جس طرح بعض غریب کتب فروش زمین پر چادر بچھا کر اپنا کتب خانہ لگا کر بیٹھ جاتے ہیں، میں نے سمجھا کہ حاجی صاحب نے یہ کتابیں کسی صاحب کے سپرد کردی ہیں۔ اور وہ بیچارے اس طرح ان کو فروخت کر رہے ہیں ___ اگلے دن حاجی صاحب نے دریافت فرمایا کیا ان کے علاوہ اور کتابیں بھی ساتھ ہیں؟ میں نے عرض کیا جی بس یہی تھیں، فرمایا وہ تو یہیں ختم ہو گئیں، ___ بعد میں معلوم ہوا کہ وہ دوکان حاجی صاحب نے خود ہی لگائی تھی اور خود ہی بیٹھ کر "کتب فروشی" فرمائی اور طریقہ یہ اختیار کیا کہ ہر پڑھے لکھے شخص کو خود بلاتے اور ایک دو کتابیں اس کو دے کر فرماتے کہ ان کو دیکھو، جی چاہے گھر لے جاؤ، اگر مفید سمجھو اور خرید سکو تو قیمت ادا کر دینا اور اگر خریدنے کی استطاعت نہ ہو اور رکھنا چاہو تو یوں ہی رکھ لینا، مگر مجھے آکر بتا جانا ___ جب مجھے یہ بات معلوم ہوئی کہ حاجی صاحب نے خود ہی بیٹھ کے کتب فروشی کی ہے اور اس طرح کی ہے تو میری طبیعت پر ایک تو اس کا بوجھ پڑا کہ میری کتابوں کی وجہ سے انھوں نے اتنی زیر باری اٹھائی اور دوسرا وسوسہ دل میں یہ آیا کہ شاید بہت سے لوگوں نے سمجھا ہو کہ بیچنے کے لیے میں اپنی کتابیں سفر میں



بھی ساتھ لیے پھرتا ہوں اور یہاں میں نے حضرت حاجی صاحب سے یہ بیجا کام لیا ہے ___ اب مجھے یاد نہیں کہ اس بارہ میں میں نے حاجی صاحب سے کچھ عرض کیا اور موصوف نے اس کے جواب میں فرمایا یا از خود مجھ سے فرمایا ___ کہ حضرت! میرے پاس اتنا علم تو ہے نہیں کہ میں ایسی کتابیں لکھ کر اللہ کے بندوں کو نفع پہنچا سکوں اور اس کا ثواب حاصل کر سکوں، لیکن یہ کر سکتا ہوں کہ جہاں تک مجھ سے ہو سکے ان کی اشاعت میں اور اللہ کے زیادہ سے زیادہ بندوں تک ان کے پہنچانے میں کوشش کروں اور اس طرح اس کے ثواب میں شریک ہو جاؤں، میں بس اس لالچ میں ایسا کرتا ہوں۔

یہ بھی ملحوظ رہے کہ حضرت حاجی صاحب نے جس بی پاڑ میں اس شان سے یہ "کتب فروشی" کا عمل کیا، وہاں کے لوگ عموماً حضرت موصوف کو ایک شیخ و مرشد اور جودھ پور کی ایک معزز اور باوقار شخصیت کی حیثیت سے جانتے پہچانتے ہیں، درحقیقت ایسا نفس کش عمل وہی شخص کر سکتا ہے جس کا نفس بالکل کٹ چکا ہو اور جس کی نظر ہر طرف سے ہٹ کے بس اللہ تعالیٰ کی رضا اور اجر آخرت پر جم گئی ہو۔

اللہ تعالیٰ اس دولت کا کوئی حصہ اس ناچیز کو بھی عطا فرمائے۔

## دین کا صحیح فہم اور اعتدال

یہ پہلے ذکر کیا جا چکا ہے کہ حاجی صاحب "تعلیم یافتہ" نہیں ہیں، دینی ذوق اور دینی شعور پیدا ہونے کے بعد بس قرآن مجید پڑھ لیا ہے اور اردو کتابیں پڑھنے اور سمجھنے کی صلاحیت پیدا کر لی ہے، خط و کتابت کا

دائرہ اگرچہ بہت وسیع ہے لیکن اپنے خطوط عموماً دوسروں سے لکھاتے ہیں خود غالباً دو سطریں بھی نہیں لکھ سکتے ہیں لیکن اس "ناتعلیم یافتگی" کے باوجود اللہ تعالیٰ نے فہم دین کی ایسی دولت نصیب فرمائی ہے کہ بس اللہ کی شان نظر آتی ہے۔ ایک دفعہ ایک علمی اور دینی موضوع پر ناچیز راقم سطور اور رفیق محترم مولانا سید ابوالحسن علی نے ایک عرصہ تک غور کیا اور ایک نتیجہ پر پہنچے کچھ دنوں بعد میرا جودھ پور جانا ہوا، میں نے ایک سلسلۂ گفتگو میں حاجی صاحب سے اس موضوع کا ذکر کیا۔ حاجی صاحب نے اپنی سیدھی سادی بالکل غیر علمی زبان میں وہی بات فرمائی جس پر ہم دونوں کافی غور کے بعد پہنچ سکے تھے، ایسے ہی حضرات کے بارہ میں عارف رومی نے فرمایا ہے ؎

بینی اندر خود علومِ انبیاء بے کتاب و بے معید و اوستا

اس صحیح فہم دین ہی کا یہ نتیجہ ہے کہ اپنے مرشد حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے صادق عشق اور نہایت عمیق عقیدت کے باوجود اس طرح کا غلو بالکل نہیں ہے کہ جو اس تعلق میں اکثر پیدا ہو جاتا ہے، بلکہ اس طرح کے غلو کی اصلاح ان کا خاص موضوع ہے، حاجی صاحب کی گفتگو کا خاصا حصہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے متعلق ہوتا ہے لیکن بڑے سادے انداز میں کبس مرحوم یا زیادہ سے زیادہ حضرت مرحوم کا لفظ استعمال کرتے ہیں اور ذکر کے ساتھ برابر دعائے مغفرت کرتے جاتے ہیں۔

خود ہی سنایا کہ ایک دفعہ حضرت سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب نے میری زبان سے حضرت کے لیے بار بار دعائے مغفرت سن کر فرمایا کہ مغفرت میں کیا شبہ ہے۔ میں نے ان سے کہا کہ خدا کے بندے اللہ تعالیٰ مالک الملک



اور احکم الحاکمین ہے، جس کے لیے جو چاہے فیصلہ کرے، پیغمبر تک اُس کے جلال کے سامنے لرزتے اور اس سے مغفرت کی دعا کرتے تھے۔ ہم سب اور ہمارے سب بڑے بھی دعائے مغفرت کے محتاج ہیں۔

اسی طرح سنایا کہ ایک دفعہ حجاز مقدس میں ہمارے فلاں پیر بھائی نے بڑی ناگواری کے ساتھ میرے سامنے شکایت کی کہ فلاں بزرگ کے مریدین و متعلقین اپنے شیخ کو ہمارے حضرت سے بھی بڑا سمجھتے ہیں —— میرا جی چاہا کہ اسی وقت ان سے اس بارہ میں کچھ کہوں، لیکن میں نے سمجھا کہ اس وقت یہ بحث کرنے لگیں گے اس لیے اس وقت میں نے اُن سے کچھ عرض نہیں کیا، دوسرے کسی وقت میں نے اُن سے کہا کہ آپ نے مجھ سے فلاں وقت یہ بات کہی تھی، آپ نے سوچا ہے کہ اس بات سے آپ کی ناگواری اور غصہ کی وجہ اور اس کا منشاء کیا ہے؟ میرے نزدیک صرف یہ ہے کہ یہ بات آپ کے جذبات کے خلاف ہے۔ میرا حال تو یہ ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ اُمت کے ایک ایک کلمہ گو کا درجہ ایمان و عمل میں اور دین میں ہمارے حضرت سے بڑھا دے اور سب کو حضرت سے اونچے درجہ کا بلکہ شیخ عبدالقادر جیلانی سے بھی اونچے درجہ کا ولی بنا دے تو مجھے بڑی خوشی ہوگی۔ پھر فرمایا کہ میرے اس کہنے سے حضرت کا درجہ گھٹ نہیں جاتا ہے حضرت کا جو مقام اللہ کے یہاں ہے وہ ہے۔

یہ بھی خود ہی سنایا کہ تحریک خلافت کے زمانہ میں جب ہمارے اکابر میں اختلاف ہو گیا تھا تو میں حضرت مرحوم (یعنی حضرت تھانویؒ) کے قلب کی طرف متوجہ ہو کر دعا کیا کرتا تھا کہ اللہ تعالیٰ اس کی حفاظت فرمائے اور اس زمانہ میں مجھ پر اس چیز کا اتنا غلبہ تھا کہ میں یہ دعا گویا حفظ

ہو کر کیا کرتا تھا ___ ایک صحبت میں حاجی صاحب جس وقت یہ بیان فرما رہے تھے اتفاق سے اس وقت حضرت حکیم الامتؒ کے ایک مجاز بزرگ بھی تشریف فرما تھے ___ ان کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا ___ حضرت میرا یہ دعا کرنا ادب کے خلاف تو نہیں تھا؟ پھر خود ہی فرمایا کہ انشاء اللہ بالکل نہیں یہ دعا تو اس وقت میرے قلب پر وارد کی جاتی تھی۔

## حضرت حکیم الامتؒ کی طرف سے اجازت

حاجی صاحب نے بیان فرمایا کہ بالکل اچانک حضرت کا والا نامہ آیا جس میں مجھے تلقینِ بلا بیعت کی اجازت دی گئی تھی۔ مجھ پر اس کا ایسا اثر پڑا کہ خلاف عادت چیخ نکل گئی، پھر میں نے حضرت کو لکھا کہ میرا حال یہ ہے کہ میں پڑھا لکھا کچھ نہیں ہوں، میں نے ذکر شغل بھی نہیں کیا ہے پھر میں ایک چھوٹی ذات کا آدمی ہوں یعنی تیلی، البتہ ظاہر صوم وصلوٰۃ کی پابندی اللہ تعالیٰ نے نصیب فرمائی ہے، ریا، عجب، کبر، حسد وغیرہ کے بارہ میں بھی کچھ موٹی موٹی معلومات ہیں ___ ایسی حالت میں بھی اگر یہی مناسب خیال فرماویں تو خدمت کے لیے حاضر ہوں۔

حضرت نے حسب معمول اسی پر جواب دیا، پڑھا لکھا نہ ہونے کے بارہ میں اور ذکر شغل نہ کرنے کے بارہ میں میں نے جو لکھا تھا اُس کے متعلق حضرت نے کچھ تحریر نہیں فرمایا، اور اپنے تیلی ہونے کا میں نے جو ذکر کیا تھا اس پر تحریر فرمایا "کیا حرج ہے بعضے تیل گھی سے بھی زیادہ قیمت کے ہوتے ہیں"۔



ظاہر صوم وصلوٰۃ کی پابندی نصیب ہونے کا میں نے جو ذکر کیا تھا اس پر حضرت نے تحریر فرمایا کہ "کیا یہ تھوڑی نعمت ہے" ریا اور عجب وغیرہ کے بارہ میں جو میں نے لکھا تھا کہ اس کے متعلق بھی موٹی موٹی معلومات ہیں، اس پر تحریر فرمایا "پھر تو نورٌ علیٰ نور" ___

اور آخر میں جو میں نے لکھا تھا کہ ایسی حالت میں بھی اگر یہی مناسب خیال فرماویں تو خدمت کے لیے حاضر ہوں ___ اس پر تحریر فرمایا کہ "ہاں ضرور انشاء اللہ برکت ہوگی"۔

## حضرت حاجی صاحبؒ رحمۃ اللہ علیہ کی وفات

جیسا کہ ناظرین کرام کو معلوم ہو چکا ہے کہ حضرت حاجی صاحبؒ سے متعلق یہ مقالہ اواخر ۱۳۷۹ھ میں لکھا گیا تھا، اس کے بعد پورے دس سال حضرتؒ ہماری اس دنیا میں رہے، اور جہاں تک اپنا بشری اندازہ ہے کہ اس پوری مدت میں دینی مدارج میں انتہائی تیز رفتاری سے ترقی فرماتے رہے ___ یہاں تک کہ ۱۳۹۰ھ مطابق جولائی ۱۹۷۰ء میں واصل بحق ہوئے۔

اللھم اغفر لہ وارحمہ وعافہ واعف عنہ واکرم نزلہ ووسع مدخلہ واجعل الجنۃ مثواہ

# حضرت مولانا محمد عبدالشکور صاحب فاروقی مجددیؒ[1]

اپنے وقت کے ایک مشہور صاحب لسان اور صاحب قلم عالم اور ہفتہ وار "النجم" لکھنؤ کے ایڈیٹر کی حیثیت سے حضرت مولانا کا تذکرہ تو میں اپنے بچپن سے سنتا تھا، لیکن زیارت کا اتفاق سب سے پہلے اب سے تقریباً ۳۸ - ۳۹ سال قبل (غالباً ۱۹۲۴ء یا ۱۹۲۵ء) جمعیۃ علماء ہند کے اجلاس منعقدہ مرادآباد میں ہوا تھا، چونکہ مولانا کی شہرت ایک مقرر و مناظر اور ایک ہفت روزہ اخبار کے ایڈیٹر کی حیثیت سے تھی، اسلئے دیکھنے سے پہلے ان کے بارے میں میرا تصور یہ تھا کہ اپنی وضع قطع کے لحاظ سے وہ روشن خیال اور فیشن ایبل قسم کے مولانا ہوں گے۔ مثلاً شیروانی وغیرہ پہنتے ہوں گے، شوقیہ چشمہ لگاتے ہوں گے وغیرہ وغیرہ، لیکن مرادآباد کی ایک سڑک پر راستہ چلتے ہوئے کسی واقف نے جب مجھے بتایا کہ یہ مولانا صاحب جو پیدل چلے جارہے ہیں یہی النجم کے ایڈیٹر مولانا عبدالشکور صاحب لکھنوی ہیں، تو اپنے تصور کے بالکل خلاف مولانا کی ہیئت اور وضع قطع دیکھ کر مجھے بڑی حیرت

[1] حضرت مولاناؒ بھی ان بزرگوں میں تھے جن کا تذکرہ تحدیث نعمت کے ذیل میں حضرت مصنف مدظلہ کے پیش نظر تھا مگر نہیں لکھا جا سکا۔ تاہم حضرت مولانا کی وفات ۱۳۸۱ھ پر حضرت مصنف مدظلہ نے جو تأثرات ظاہر فرمائے تھے وہ بھی اس سلسلے میں شامل کئے جانے کیلئے موزوں تھے۔ پس انہی تأثرات کو آپ کے ارشاد پر اس سلسلے میں شامل کیا جارہا ہے۔ (مرتب)



ہوئی، بالکل پرانے قسم کے سیدھے سادے علماء کی وضع تھی، سر پر وہی پرانے علماء کا سا عمامہ، جسم پر عبا، ہاتھ میں لاٹھی نما عصا ــــــ جمعیۃ کے اجلاس عام میں مولانا کی بھی تقریر کا وقت رکھا گیا تھا، آپ نے بجائے اس کے کہ جمعیۃ کے پلیٹ فارم کا لحاظ فرماتے ہوئے اس کے مناسب کوئی سیاسی یا نیم سیاسی یا کم از کم متکلمانہ و فلسفیانہ قسم کی کوئی علمی تقریر فرماتے، بس وعظ فرمایا، جس کا بڑا حصہ نماز سے متعلق تھا، قدرتی طور پر بہت سوں کو تعجب ہوا کہ جمعیۃ کے پلیٹ فارم پر ایسے وعظ کا کیا موقع تھا، لیکن بعد میں مجھے معلوم ہوا کہ عرصہ سے مولانا کا یہ التزام ہے کہ وہ ہر تقریر میں نماز کی خاص طور سے تلقین و تاکید فرماتے ہیں اور گویا یہ اُن پر طاری ہے ــــــ پھر اسی سال کچھ عرصہ کے بعد ایک ضرورت سے امروہہ میرا جانا ہوا، میں ان دنوں منطق و فلسفہ اور اصول فقہ و علم کلام کی آخری کتابیں پڑھ رہا تھا اور مجھے معلوم تھا کہ مولانا آجکل مدرسہ اسلامیہ جلّہ (امروہہ) میں صدر مدرس ہیں، میں مولانا کی زیارت کے ارادے سے، نیز اس نیت سے کہ موقع ملے گا تو کسی سبق میں بھی شریک ہو کر استفادہ کروں گا۔ مدرسہ گیا لیکن اس وقت اتفاق سے طب کی مشہور کتاب نفیسی کا آپ کے یہاں درس ہو رہا تھا، میں بیٹھا تو پورے سبق میں رہا، لیکن وہ میری دلچسپی کی چیز نہیں تھی، البتہ یہ بات اسی دن معلوم ہوئی کہ مولاناؒ فن طب کے بھی فاضل ہیں۔ بعد میں جب حالات سے زیادہ واقف ہونے کا موقعہ ملا تو یہ بھی معلوم ہوا کہ آپ نے شروع میں کچھ عرصہ مطب بھی کیا تھا لیکن بعد میں اس سے بالکل ہی کنارہ کش ہو کر اُن خالص علمی اور دینی کاموں میں مشغول ہو گئے جو اللہ کو آپ سے لینے تھے۔

رسمی طالب علمی سے فراغت کے بعد اتفاق سے تین سال میں اسی مدرسۂ اسلامیہ میں مدرس رہا جس سے مولانا کا تعلق رہا تھا، اس مدرسہ کے اکثر کارپرداز اور ارباب انتظام چونکہ حضرت مولانا سے عقیدت وارادت کا خاص تعلق رکھتے تھے اور اسی تعلق کی وجہ سے مولانا نے اپنے سنجھلے صاحبزادے مولوی عبدالمومن صاحب فاروقی کو تعلیم کے لئے وہاں بھیج دیا تھا، اس لئے سال میں دو چار مرتبہ ضرور مولانا کی تشریف آوری امروہہ میں ہوتی تھی، اور میری طبیعت کو چونکہ مولانا سے خاص مناسبت تھی اور مذاہب باطلہ اور فرقہائے ضالہ کی تردید سے اس زمانہ میں راقم سطور کو بھی گہری دلچسپی تھی اور مولانا بھی انھیں وجوہ سے ناچیز پر خاص الخاص عنایت وشفقت فرماتے تھے، اس لئے ہر ملاقات میں ربط و تعلق بڑھتا اور گہرا ہوتا رہا ——— کچھ عرصہ کے بعد (غالباً سنہ ۱۳۵ھ میں) حضرت مولانا کے ساتھ رنگون اور برما کے بعض دوسرے مقامات کا ایک طویل سفر کرنے کا بھی اتفاق ہوا۔ یہ سفر اہل رنگون کی دعوت پر وہاں ایک مذہبی فتنہ کے سر اٹھانے کی وجہ سے کرنا پڑا تھا، اس سفر میں قریباً ایک مہینہ شب و روز مولانا کے ساتھ رہنے کا اتفاق ہوا، اور ممدوح کو اب تک جو کچھ جانا اور سمجھا تھا، اس سفر میں اس سے بہت زیادہ جانا اور سمجھا، پھر برما کے اس سفر کے غالباً ایک ہی سال بعد مولانا نے دارالمبلغین قائم فرمایا اور اس میں کام کرنے کے لئے اس عاجز کو بھی بلایا، اس موقع پر بھی چند مہینے ایک نیازمند رفیق کی حیثیت سے حضرت مولانا کے ساتھ رہنے اور کام کرنے کا اتفاق ہوا ——— اس کے بعد بھی بار بار سفر و حضر میں مولانا کے قریب بلکہ ساتھ رہنے کا اس قدر اتفاق ہوا کہ دورِ طالب علمی کے بعد اپنے مخصوص اساتذہ کے ساتھ بھی اتنا رہنے کا اتفاق



غالباً نہ ہوا ہوگا۔

قریباً ۲۵ سال کے اس تعلق میں مولانا کی زندگی کے جن علمی عملی اور اخلاقی پہلوؤں سے میں واقف اور متاثر ہوا، کسی ترتیب کا لحاظ کئے بغیر ان میں سے چند حوالۂ قلم کرتا ہوں۔

حضرت مولانا کے بارے میں اپنی معلومات اور تأثرات کو میں دو^۲^ حصوں میں تقسیم کرسکتا ہوں، ایک^۱^ وہ جن کا تعلق علم و تحقیق، اور تصنیف و مناظرہ کی لائن کے امتیازات سے ہے، اور دوسرے وہ جن کا تعلق عبادت گذاری اور پرہیزگاری جیسی درویشانہ صفات سے ہے۔

## علمی رسوخ

ہمارے علمی اور دینی حلقوں میں بھی حضرت مولانا کی شہرت مسلک اہلسنت کے ایک لائق وکیل اور کامیاب مناظر و متکلم کی حیثیت سے رہی ہے اور اس کام کے لئے یہ واقعہ ہے کہ ہمارے اس زمانہ میں کسی خاص درجہ کے رسوخ علمی کی ضرورت نہیں رہی، اس لئے جن لوگوں کو مولانا کے قریب رہنے کا زیادہ اتفاق نہیں ہوا ان کو غالباً بالکل اندازہ نہیں ہوگا کہ ممدوح صرف مناظر و مصنف ہی نہیں بلکہ علمائے راسخین میں سے تھے، نامور اصحاب درس کی سی ٹھوس علمی استعداد اور اپنے دائرہ میں مطالعہ بہت وسیع تھا، اسی کے ساتھ قدرت نے حافظہ بے نظیر دیا تھا۔ راقم سطور نے اپنی عمر میں بہت کم حضرات

ایسے قوی الحافظ دیکھے ہیں[1]۔ سلامتی فہم کے ساتھ ذہانت وذکاوت سے بھی اللہ تعالیٰ نے حصۂ وافر عطا فرمایا تھا، ان سب چیزوں کے جمع ہوجانے کی وجہ سے خالص علمی حیثیت سے بھی مولانا کا مقام بہت بلند تھا۔

---

[1] جن لوگوں نے حضرت مولانا کی تقریریں سنی ہیں انھیں یاد ہوگا کہ صرف قرآنی آیات واحادیث ہی نہیں بلکہ شیعوں کی کتب حدیث واسماء الرجال اور بعد کے انکے مصنفین کی کتابوں کی بھی لمبی لمبی عبارتیں حتیٰ کہ شاہ نامہ اور حملہ حیدری کے صفحے کے صفحے مولانا بالکل حافظوں کی طرح پڑھتے تھے۔ مولانا کی اس آخری بیماری ہی کا واقعہ ہے مجھے یہ معلوم کرنے کی ضرورت پڑی کہ فردوسی نے شاہ نامہ میں اپنے آتش پرست نسلی اکابر کا تذکرہ جس فخریہ انداز میں کیا ہے اور انکے مقابلہ میں صحابہ کرامؓ کو جس طرح اس نے حقیر و بے حیثیت دکھانے کی کوشش کی ہے اسکے خلاف ایرانی مسلمانوں کی طرف سے کوئی آواز اس وقت اٹھی تھی یا نہیں؛ مجھے یقین تھا کہ اگر کوئی آواز اٹھی ہوگی تو مولانا کو اسکا ضرور علم ہوگا۔ میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا۔ بیماری اور اسکے پیدا کردہ ضعف ونقاہت کے علاوہ برسوں پہلے سے مولانا کیلئے بڑھاپے کا وہ وقت آچکا تھا جسکے متعلق قرآن مجید میں فرمایا گیا ہے لکیلا یعلم بعد علم شیئاً[2]۔ ضعف کی وجہ سے مولانا کیلئے اسوقت بات کرنا بھی مشکل تھا، اسکے باوجود میں نے یہ بات دریافت کی تو فرمایا کہ صحیح العقیدہ ایرانی مسلمانوں کی طرف سے شاہ نامہ کے خلاف بڑے زور کے ساتھ آواز اٹھی تھی "صولت فاروقی" ایک مستقل کتاب لکھی گئی، یہ منظوم ہے اور گویا شاہ نامہ کا جواب ہے، چھپ بھی چکی ہے میں نے اسکا مطبوعہ نسخہ ہی کبھی دیکھا تھا، پہلے تو اسکا خاصا حصہ یاد تھا، اب کچھ یاد نہیں رہا، پھر فرمایا ہاں ایک شعر یاد آگیا اور شاید وہی آپکے مقصد کیلئے کافی ہوگا۔ وہ شعر یہ ہے فردوسی کے بارے میں مصنف لکھتا ہے۔ ؎

دلش گبر وجاں گبر وگبری زباں     زگبراں بگبری زباں قصہ خواں

بہرحال مولانا اپنے غیر معمولی حافظہ کے لحاظ سے اللہ کی قدرت کی ایک نشانی تھے۔

---

[2] مطلب یہ ہے کہ انسان جب زیادہ بوڑھا ہوجاتا ہے تو حاضر علم بھی غائب ہوجاتا ہے۔



—— علوم دین کے مختلف شعبوں میں سے علم قرآن سے خاص شغف تھا، آپ کا سلسلہ تفسیر آیات آپ کے تدبّر فی القرآن کی زندہ اور باقی رہنے والی شہادت ہے۔

## تحریر وتقریر کا امتیاز

تحریر وتقریر بہت سادہ، ہر قسم کے تکلّف وتصنع سے بری، حشو وزوائد سے پاک اور عبارت آرائی سے خالی مگر نہایت دلنشین ہوتی تھی میں نے کسی صاحب قلم عالم کو نہیں دیکھا جس کی تحریر وتقریر میں اتنی یکسانی اور مطابقت ہو، اگر کوئی شخص مولانا کی تقریر لفظ بلفظ لکھتا تو اس کو کتابی شکل میں چھاپنے کے لئے کسی لفظی ترمیم کی بھی غالباً ضرورت نہ ہوتی، تقریر میں اثر و زور پیدا کرنے کیلئے مولانا اُس مبالغہ کے بھی روادار اور عادی نہیں تھے، جس کو کوئی عیب نہیں سمجھا جاتا، اسی طرح کمزور روایتیں (اگرچہ وہ علمی حلقوں میں بھی کتنی ہی مشہور ہوگئی ہوں) مولانا ان کے ذکر سے احتیاط فرماتے تھے ہماری اسی صدی کے بہت بڑے حقانی عالم حضرت مولانا حافظ عبدالرحمن صاحب محدث امروہویؒ (جن کو حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ سے تلمذ کا شرف بھی حاصل تھا) میں نے ایک مجلس میں اُن سے خود سنا حضرت مولانا عبدالشکور صاحبؒ کے بارے میں فرماتے تھے کہ میں اُن کی اس بات کا بہت ہی معتقد ہوں اور اس کو ان کی کرامت سمجھتا ہوں کہ وعظ میں بھی کوئی بات غیر تحقیقی بیان نہیں فرماتے۔

## مناظرہ کا امتیاز

قوت استدلال اور متانت وسنجیدگی آپ کے مناظرہ کا خاص

امتیاز تھا، آپ کے متعدد مناظرے چھپے ہوئے ہیں، جن لوگوں نے کبھی آپ کا مناظرہ سنا ہے، وہ ان کتابی مناظروں کے مطالعہ کے وقت بالکل ایسا محسوس کریں گے کہ حضرت مولانا بول رہے ہیں۔ محقق مناظر کبھی خلط مبحث نہیں کرتا بلکہ اپنی پوری قوت اس پر صرف کرتا ہے کہ زیر بحث مسئلہ روشنی میں آجائے، مولانا کا بالکل یہی طرز تھا، اسی لئے وہ فریق مخالف کی خلط مبحث کی کوششوں کو چلنے بھی نہیں دیتے تھے، اور وہ ہزار کوششوں کے باوجود خلط مبحث میں کامیاب نہیں ہو سکتا تھا، بحث کے مرکزی نقطہ کو مولانا ہر تقریر میں ضرور دہرا دیتے تھے جس کا نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ عام سامعین کو بھی وہ خاص بات حفظ ہو جاتی تھی، فن کے لحاظ سے یہ مناظر کا کمال ہے اور احقاقِ حق کے مقصد کیلئے بھی یہ ضروری اور ناگزیر ہے۔

## خاص موضوع

اگرچہ حسب ضرورت مولانا نے مناظرے عیسائیوں سے بھی کیے آریہ سماجیوں اور قادیانیوں سے بھی، اور ان کے علاوہ دوسرے فرقہ ہائے ضالّہ سے بھی، لیکن مولانا کا خاص موضوع شیعی حملوں سے صحابۂ کرام اور مسلک اہلسنت کی حفاظت اور ان کا دفاع اور مذہب تشیّع کی ضلالتوں کو واضح کر کے حجت حق قائم کرنا تھا، اور یہ وہ موضوع ہے جو ہندوستان کے خاص تاریخی حالات کی وجہ سے اس ملک کے اکابر علماء و مصلحین کی علمی اور دینی کوششوں کا صدیوں سے خاص موضوع رہا ہے ـــــ اب سے تقریباً ساڑھے تین سو سال پہلے گیارہویں صدی ہجری میں تاریخ اسلام کے عظیم ترین مجدد امام ربانی شیخ احمد فاروقی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور اسکے



بعد بارہویں صدی میں حضرت شاہ ولی اللہ اور ان کے معاصر بیہقیٔ وقت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے بعد استاذ الہند شاہ عبدالعزیز محدّث دہلویؒ اور ان کے تلامذہ، اور ان کے بعد حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ اور حضرت مولانا رشید احمد محدث گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ، الغرض اپنے اپنے زمانہ میں اُن سب ہی حضرات کی دینی اور اصلاحی کوششوں کا خاص موضوع اور ہدف (اُن خاص تاریخی اسباب کی وجہ سے جن کی تفصیل کا یہ موقع نہیں) یہی مسئلہ رہا ہے ـــــ جس شخص نے اس موضوع سے متعلق ان اکابر کی کتابیں دیکھی ہیں اور حضرت مولانا عبدالشکور صاحبؒ نے اس سلسلے میں جو کام کیا ہے، اس سے بھی وہ واقف ہے، اس کو اعتراف کرنا پڑے گا کہ مولانا نے اس موضوع کو اپنے ان پیش رَو اکابر سے کئی گنا زیادہ نکھارا، اور ایک سعادتمند پیرو کار کی طرح ان کے کام کی تکمیل کر کے ان کی روحوں کو شاد اور مطمئن کیا ـــــ اس ناچیز کا ذاتی تأثر یہ ہے کہ مولانا کی تحقیق و تنقیح نے اس دائرے کے کئی بنیادی مسئلوں کو جو علمی اور نظری تھے اور ان کو صرف اہل علم ہی سمجھ سکتے تھے ایسا بدیہی بنا دیا کہ عامیوں کیلئے بھی ان کا سمجھنا آسان ہو گیا۔

## ردِ شیعہ کے مشغلہ میں مولانا کی نیت اور اس موضوع سے انکے غیر معمولی شغف کا اصل باعث

مولانا نے ایک صحبت میں مجھ سے خود فرمایا کہ صحابہ کرامؓ کے ناموس کی حفاظت اور ان کے خلاف کیے جانیوالے پروپیگنڈے کی تردید بجائے خود

بھی عبادت بلکہ فریضہ ہے لیکن میں جو اس کام کو درجۂ اول کی اہمیت دیتا ہوں اور اس میں اس طرح مشغول ہوں، خدا گواہ ہے کہ اسکی وجہ یہ ہے کہ صحابہ کرامؓ کے مجروح ہو جانے کے بعد قرآن مجید اور نبوت محمدی سب مشکوک ہو جاتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور قرآن کے بارے میں جو کچھ ہم جانتے ہیں وہ صحابہ کرامؓ ہی کے واسطے سے جانتے ہیں، اگر اس سلسلے کی پہلی کڑی اور دین کے ناقلوں کی پہلی صف ہی ناقابل اعتبار ہو گئی تو قرآن اور سارا دین مشکوک ہو جائے گا۔ اور ہمارے پاس اُن کے بارے میں یقین کی کوئی علمی بنیاد نہیں رہے گی۔ بہر حال میں صحابہ کرام کی یہ حمایت اور مدافعت اور اُن کے دشمنوں کا یہ مقابلہ قرآن مجید اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کی نیت ہی سے کرتا ہوں اور مجھے اپنی مغفرت کی سب سے زیادہ امید اپنے اسی عمل سے ہے۔

## غیر معمولی اعتدال

مناظرہ کے میدان میں رہنے کے بعد راہ اعتدال پر قائم رہنا بڑی مشکل بات ہے، اللہ ہی اگر توفیق دے اور دستگیری فرمائے تو آدمی اعتدال پر قائم رہ سکتا ہے ورنہ اس میدان میں قدم رکھنے والے کا افراط یا تفریط میں مبتلا ہو جانا ایک عام بات اور اکثری تجربہ ہے، ناچیز نے اس پہلو سے حضرت مولانا کو بہت ہی ممتاز اور با توفیق پایا۔ صرف ایک مقولہ نقل کرتا ہوں جو مولانا سے میں نے خود اپنے کانوں سے سنا ہے۔ ایک موقع پر حضرت علی مرتضیٰؓ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درجات کا فرق بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا۔



حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ، سابقین اولین کی پہلی صف کے بھی اکابر میں ہیں اور حضرت معاویہؓ رضی اللہ عنہ اگرچہ صحابی ہونے کی حیثیت سے ہمارے سرتاج ہیں لیکن حضرت علی مرتضیٰؓ سے ان کو کیا نسبت؟ انکی مجلس میں اگر صفِ نعال میں بھی حضرت معاویہؓ کو جگہ مل جائے تو ان کے لئے سعادت اور باعث فخر ہے۔

---

یہاں تک جن خصوصیات کا میں نے ذکر کیا ان کا براہ راست تعلق مولانا کی عالمانہ یا مناظرانہ حیثیت سے ہے، اگرچہ ان کی عارفانہ اور درویشانہ حیثیت کا بھی اُن میں خاصا حصہ ہے، اب دو چار باتیں میں وہ عرض کرتا ہوں جن کا تعلق خاص طور سے اس دوسری حیثیت سے ہے۔

## نماز کے ساتھ قلبی تعلق اور نسبت نبویؐ

نماز اس حیثیت سے کہ ہر مسلمان پر فرض ہے اور اس گئی گذری حالت میں بھی ہر وہ مسلمان اس کا پابند ہے جس کو خوف خدا اور فکر آخرت کا کوئی ذرہ بھی نصیب ہے۔ بہر حال اس حیثیت سے نماز ایک عوامی چیز ہے لیکن نماز کے ساتھ دل کا لگاؤ، اسکا کما حقہٗ اہتمام اور فکرمندی اور لوگوں میں نماز کی طرف سے بے اعتنائی اور بے پروائی دیکھ کر دل کڑھنا اور بے چین ہونا بلاشبہ یہ کیفیات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ سے بھی پہلے کے جد امجد سیدنا خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خاص نسبت اور وراثت ہے انھوں نے اپنے بیوی بچوں کو وادئ غیر ذی زرع میں بسا کر اللہ تعالیٰ سے عرض کیا تھا۔

| | |
|---|---|
| رَبَّنَا اِنِّیْ اَسْکَنْتُ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ بِوَادٍ غَیْرِ ذِیْ زَرْعٍ عِنْدَ بَیْتِکَ الْمُحَرَّمِ رَبَّنَا لِیُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ | اے میرے پروردگار میں نے اپنی نسل کو تیرے مقدس و محترم گھر کے پاس بن کھیتی والی وادی میں بسا دیا ہے اے میرے رب تاکہ وہ نماز قائم کریں۔ |

اور عرض و معروض اور مناجات کے اسی سلسلے کے آخر میں دعا کی تھی۔

| | |
|---|---|
| رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ ، | میرے رب مجھے بنادے نماز کا قائم کرنیوالا اور میری نسل کو بھی یہ چیز نصیب فرما، پروردگار میری دعا قبول فرما۔ |

اور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دنیا سے رخصت ہوتے وقت جو آخری وصیت امت کو فرمائی تھی اس میں سب سے پہلے نماز ہی کی تاکید تھی۔ بہر حال نماز کے ساتھ فکرمندی کا یہ تعلق اللہ کے خلیل حضرت ابراہیم اور اس کے حبیب پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خاص وراثت ہے اور اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا کو اس سے حصۂ وافر عطا فرمایا تھا، اوپر ذکر کر چکا ہوں کہ ایک مدت تک مولانا کا یہ التزام رہا کہ ہر وعظ میں نماز کی تلقین و تاکید ضرور فرماتے تھے، بلکہ اس دور میں نماز ہی ان کے مواعظ کا خاص موضوع ہوتا تھا۔ اس عاجز نے خود بھی نماز کے بارے میں مولانا کا وعظ سنا ہے صاف محسوس ہوتا تھا کہ جو کچھ فرمارہے ہیں بے چین دل کی گہرائی سے فرمارہے ہیں۔ حضرت مولانا نے غالباً اسی زمانہ میں نماز کے موضوع پر ایک بڑی مؤثر مستقل کتاب بھی "کتاب الصلوٰۃ" کے نام سے لکھی تھی اس



میں مولانا نے قرآن مجید کی ایک سو ایک آیات نماز سے متعلق جمع فرمائی ہیں، اس عاجز کو اعتراف ہے کہ مولانا کی اسی کتاب کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ قرآن مجید میں کن کن عنوانات سے نماز کی طرف دعوت دی گئی ہے، اس کتاب میں آیات کے علاوہ نماز سے متعلق تاکیدی اور ترغیبی و ترہیبی حدیثیں بھی اور آخر میں ائمہ امت کے ارشادات بھی ذکر فرمائے ہیں جیسا کہ میں نے عرض کیا یہ کتاب نہایت موثر ہے اور علمی حیثیت سے بھی اسکا پایہ بلند ہے، مجھے کچھ ایسا یاد آتا ہے کہ حضرت مولانا نے اپنی اس کتاب کی یا اُس کے کسی حصہ کی کتابت بھی خود فرمائی تھی (حضرت مولانا نہایت جمیل الخط تھے اور بد خط تحریر سے گرانی ہوتی تھی) _____ لکھنؤ کے متعدد واقف حضرات سے میں نے سُنا ہے کہ یہاں نماز کا رواج بہت کم تھا، بہت سی مسجدیں غیر آباد تھیں، الحمد للہ اب یہ بات نہیں ہے، ان حضرات نے بتایا کہ اس میں سب سے بڑا دخل حضرت مولانا مرحوم کے مواعظ کا ہے۔

## قرآن مجید کے ساتھ خاص تعلق

اس سے ملتی جلتی دوسری قابل ذکر خصوصیت قرآن مجید کے ساتھ حضرت مولانا کا خاص شغف اور تعلق ہے، اللہ تعالیٰ نے چھ صاحبزادے عطا فرمائے تھے (جن میں سے دو کا سامنے انتقال ہو چکا ہے) مولانا نے اُن سب کو قرآن مجید حفظ کرایا[1]۔ ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ اس زمانہ میں ایسا وہی

---

[1] بعد میں تحقیق کرنے پر معلوم ہوا کہ ان میں سے دو بھائی اپنی بیماری وغیرہ کی وجہ سے پورا قرآن مجید حفظ نہیں کر سکے تھے، اگرچہ مولانا نے اس کے لئے پوری کوشش فرمائی۔ ۱۲

کریگا جس کو اللہ کی کتاب پاک کے ساتھ غیر معمولی شغف ہو، مولانا پہلے خود حافظ قرآن نہیں تھے، لیکن اب سے چند ہی سال قبل بالکل بڑھاپے کے دور میں خود محنت کر کے حفظ کیا اور زندگی کے ان چند اخیر سالوں میں تو بس تلاوت قرآن ہی ان کا دن رات کا شغل اور وظیفہ تھا، گذشتہ آٹھ دس سال میں صبح یا شام جس وقت بھی حاضری کا اتفاق ہوا یہی دیکھا کہ قرآن مجید سامنے ہے اور اس کی تلاوت میں مشغول ہیں حالت یہ ہوگئی تھی کہ اپنے خاص اہل محبت اور نیاز مندوں تک کا زیادہ آنا اور دو چار منٹ سے زیادہ بیٹھنا باعث گرانی ہونے لگا تھا، اس گرانی کا اظہار زبان سے تو میں نے کبھی نہیں سنا لیکن دو تین ہی منٹ کے بعد چہرے سے محسوس ہونے لگتا تھا کہ انھیں شغل تلاوت کا یہ انقطاع شاق ہو رہا ہے اور وہ منتظر ہیں کہ آنے والا رخصت ہو تو وہ اپنے شغل میں مشغول ہوں۔

## اہل و عیال سے محبت اور انکی جدائی پر صبر والی نبوی وراثت

اپنے اہل و عیال سے محبت بھی انسانی فطرت کا تقاضہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وراثت ہے۔ حدیث و سیرت پر جن لوگوں کی نظر ہے وہ جانتے ہیں کہ اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا حال اور مقام تھا کتب حدیث میں مذکور ہے کہ نواسوں اور نواسیوں میں سے کوئی بچہ منبر پر خطبہ دیتے وقت قریب آگیا تو آپ نے اسی حالت میں اسے گود میں اٹھا لیا بلکہ کبھی کبھی تو انھیں گود میں لے کر آپ نے نماز بھی پڑھی ہے اسی طرح ازواج مطہرات کے ساتھ آپ کی ملاطفت اور حسن معاشرت مثالی تھی، اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی



اس وراثت سے بھی وافر حصہ عطا فرمایا تھا، اولاد اور اولاد کی اولاد کے ساتھ آپ کے دل کا لگاؤ بھی مثالی تھا لیکن دو جوان صاحبزادوں (مولانا حافظ عبد الغفور صاحب مرحوم اور مولانا حافظ عبد العزیز صاحب مرحوم) اور جوان العمر اکلوتی چہیتی صاحبزادی اور ان سے پہلے ان کی والدہ مرحومہ کے انتقال کے وقت مولانا کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حال اور ارشاد کا کامل نمونہ دیکھا گیا جو عہد نبوت کے اکلوتے صاحبزادے سیدنا ابراہیم (علی ابیہ و علیہ الصلوٰۃ والسلام) کی وفات کے وقت آپ کا حال اور قال دیکھا اور سنا گیا تھا، حدیث شریف میں ہے کہ ان کے انتقال پر آپ نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| العین تدمع والقلب | آنکھ آنسو بہا رہی ہے اور دل کو رنج |
| یحزن ولا نقول الا ما | اور صدمہ ہے اور زبان وہی بولے گی |
| یرضیٰ بہ ربنا انا للہ وانا | جس سے میرا مالک راضی ہو "انا للہ وانا |
| الیہ راجعون | الیہ راجعون"۔ |

## ایک عارف کامل کی شہادت

آخر میں اس دور کے ایک مسلّم عارف بلکہ یقین و معرفت کے امام حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کے ایک ارشاد پر تاثرات کے اس سلسلہ کو ختم کرتا ہوں۔

حضرت مولانا اپنے وصال سے ٹھیک ایک سال پہلے رجب سنہ ۱۳۶۲ھ میں ایک بڑی جماعت کے ساتھ لکھنؤ تشریف لائے تھے اور قریباً ایک ہفتہ دار العلوم ندوۃ العلماء میں قیام فرمایا تھا، ایک روز دار العلوم کی مسجد کے وضو خانہ میں وضو فرما رہے تھے، دار العلوم کے دو تین اساتذہ بھی ساتھ

بیٹھے وضو کر رہے تھے، مولانا معین اللہ صاحب ندوی، موجودہ ناظم شعبۂ تعمیر و ترقی دار العلوم ندوۃ العلماء) مولانا کے بالکل سامنے بیٹھے وضو کر رہے تھے۔ حضرت مولانا کی ان پر شفقت و عنایت کی خاص نظر تھی، ان سے مخاطب ہو کر فرمایا "میاں مولوی معین اللہ! حضرت مولانا عبد الشکور صاحب کو جانتے ہو؟ انھوں نے عرض کیا، ہاں حضرت جانتا ہوں، زیارت بھی کی ہے فرمایا۔ "نہیں تم نہیں جانتے۔" پھر فرمایا۔ "وہ امام وقت ہیں۔" ـــــــ

لکھنؤ کے اسی سفر میں ناچیز راقم سطور بھی حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ کے ہمرکاب تھا، ایک صحبت میں (اب یاد نہیں کس سلسلہ میں) خود مجھ سے فرمایا کہ ان مشرقی دیار میں حضرت مولانا عبد الشکور صاحب کا وہی مقام ہے جو ہمارے مغربی دیار میں ہمارے حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا تھا۔ (حکیم الامۃ حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال چند ہی روز پہلے ہو چکا تھا) آخر میں ناچیز راقم سطور اپنے ناظرین سے خصوصیت کے ساتھ درخواست کرتا ہے کہ حضرت مولانا کے لئے مغفرت و رحمت اور رفع درجات کی اور تمام محبین و متعلقین کے لئے صبر و اجر اور ان کے نقش قدم پر چلنے کی خاص طور پر دعا فرمائیں، یہ اُن کا اس ناچیز پر ذاتی احسان ہوگا۔

